جہاں بنی مری فطرت ہے لیکن
کسی جمشید کا ساغر نہیں میں

اقبالؔ





پہلا ایڈیشن : اپریل 1963ء
موجودہ ایڈیشن : مارچ 1994ء



قیمت : ساٹھ روپے
پبلشرز : آتش فشاں پبلی کیشنز
غزنی سٹریٹ اردو بازار۔ لاہور
فون نمبر 7244555
پرنٹرز : شرکت پرنٹنگ پریس لاہور



# منازل





# تصاویر



# تعارفِ مصنّف

مغل شہنشاہ نصیر الدین ہمایوں نے پندرہ سالہ جلا وطنی کے بعد جب ہندوستان پر فوج کشی کی تو اس فوج میں ممتاز احمد خاں کے اجداد بھی شامل تھے' جن کا تعلق غزنی اور قندھار کے درمیان واقع گاؤں ادبا سے تھا۔ بعد ازاں مغلوں نے ان کے بزرگوں کو ضلع ہوشیار پور میں آباد کیا۔ وہیں ضلع ہوشیار پور کی تحصیل گڑھ شنکر کے گاؤں جہاں خیلاں میں خان احمد حسن خاں کے ہاں ۱۴/ جنوری ۱۹۲۰ء کو ممتاز احمد خاں پیدا ہوئے۔ اب یہ علاقہ بھارت میں ہے۔

ممتاز احمد خاں نے ۱۹۴۲ء میں گورنمنٹ کالج لاہور سے گریجوایشن کی۔ دسمبر ۴۴ء میں پنجاب یونیورسٹی سے صحافت میں پوسٹ گریجوایٹ ڈپلوما لیا۔ اور اسی ماہ کے آخر میں برطانوی نیوز ایجنسی رائٹر اور ایسوسی ایٹڈ پریس آف انڈیا سے منسلک ہوگئے۔

اس تقرری سے ممتاز احمد خاں کو شمالی ہندوستان میں مسلم لیگ' کانگریس اور دوسری سیاسی جماعتوں کے چوٹی کے رہنماؤں سے ملنے کے بے شمار مواقع حاصل ہوئے۔ قائداعظمؒ اور نواب زادہ لیاقت علی خاںؒ کے پنجاب' سرحد اور بلوچستان کے دوروں میں وہ بطور صحافی ان کے رفیق سفر رہے۔ راجہ غضنفر علی خاںؒ کے طوفانی دوروں میں وہ اٹک سے گڑ گاؤں تک متحدہ پنجاب کے تمام اہم مقامات پر ان کے ہمراہ گئے اور مسلم لیگ کے جلسوں کی رپورٹنگ کی جو ہندوستان کے تقریباً تمام قابل ذکر اخبارات میں نہایت نمایاں طور پر شائع ہوتی رہیں۔

قیام پاکستان کے بعد جب اے۔ پی۔ پی (ایسوسی ایٹڈ پریس آف پاکستان) کا قیام عمل میں آیا تو ممتاز احمد خاں لاہور آفس کے پہلے مینجنگ ایڈیٹر مقرر ہوئے۔

دسمبر ۱۹۴۷ء میں رائٹر (لندن) کی درخواست پر انہیں کشمیر فرنٹ کی رپورٹنگ کے لئے خصوصی طور پر بھیجا گیا تاکہ کشمیر پر بھارت کے حملے سے پیدا شدہ صورت حال سے بیرونی دنیا کو بخوبی آگاہ کیا جا سکے۔ اس دوران میں ان کے ڈسپیچ برطانوی اخبارات میں نمایاں طور پر شائع ہوتے رہے۔ یہ واحد

پاکستانی صحافی تھے جنہوں نے کشمیر میں جنگ کے مختلف سیکٹروں پر دو ماہ تک رپورٹنگ کی۔ ان میں سے چند ڈسپیچ ان کی انگریزی کی تصنیف Pakistan's Long Autumn (پاکستان کی طویل خزاں) میں محفوظ ہیں۔ جو جنگ کشمیر کے چشم دید واقعات کا ولولہ انگیز مرقع ہیں۔

اپریل ۱۹۴۸ء میں قائداعظمؒ کے آخری دورۂ سرحد کے موقع پر خان صاحب ان کے ہمراہ تھے۔ ۱۹/ اپریل کو انہوں نے خان عبدالغفار خاں کے ساتھ قائداعظمؒ کے چار روزہ مذاکرات کی ناکامی کی خبر رپورٹ کی۔ اگلے روز ۲۰/ اپریل کو کننگھم پارک (اب جناح پارک) میں قائداعظمؒ کے عظیم الشان جلسے کی رپورٹنگ کی جس میں انہوں نے خاں عبدالغفار خاں سے اپنے مذاکرات کی ناکامی کا ذکر کرتے ہوئے پاکستانی قوم کو پرزور انداز میں نصیحت فرمائی تھی:۔

"آپ ان لوگوں پر کبھی اعتبار نہ کرنا۔ یہ پاکستان کے کبھی دوست نہیں بنیں گے۔ میں نے گزشتہ چار دنوں میں پوری کوشش کی کہ تعمیر پاکستان میں ان کو اپنے ساتھ لے کر چلوں' لیکن مجھے بہت افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ میں ناکام رہا۔ میں آپ کو نصیحت کرتا ہوں کہ آپ ان پر کبھی اعتبار نہ کرنا۔ یہ پاکستان کے دوست نہیں ہیں۔ اور نہ کبھی ہوں گے۔"

۲۱/ اپریل کی صبح ممتاز احمد خاں نے پشاور ایئرپورٹ پر قائداعظمؒ کے ساتھ آخری بار مصافحہ کیا اور ان کو آخری بار دیکھا جب وہ صوبہ سرحد کے دس روزہ دورے کے اختتام پر کراچی کے لئے روانہ ہوئے۔

جولائی ۱۹۴۸ء میں جب مرکزی وزیر صحت و مہاجرین راجہ غضنفر علی خاںؒ ایران اور عراق میں پہلے پاکستانی سفیر مقرر ہوئے تو وہ ممتاز احمد خاں کو ڈیپوٹیشن پر اپنے ہمراہ بطور پریس اتاشی تہران لے گئے۔ جہاں انہوں نے قریباً ڈیڑھ سال تک ایران اور عراق میں پاکستان کی بھرپور پبلسٹی کی۔ اپنے مضامین اور ایک روزانہ نیوز بلیٹن (جو فارسی' عربی اور انگریزی میں شائع ہوتا تھا) کے ذریعے انہوں نے وطن عزیز پاکستان اور نظریۂ پاکستان کو ان دو ممالک میں گھر گھر متعارف کرایا۔

۱۹۵۰ء میں ایران سے واپسی پر خاں صاحب دوبارہ اے' پی' پی لاہور آفس کے بیورو چیف مقرر ہوئے۔ ۱۹۵۲ء میں انہیں کراچی میں اے' پی' پی کا ڈپٹی جنرل منیجر مقرر کیا گیا لیکن ذاتی وجوہ کی بنا پر وہ نیوز ایجنسی سے مستعفی ہو گئے اور ملک کے نامور صحافی میاں محمد شفیع (م۔ ش) مرحوم کی شراکت سے لاہور میں پرنٹنگ' پبلشنگ کا کاروبا شروع کیا۔ اس کے ساتھ ہی انہوں نے ایک ہفت روزہ سیاسی جریدہ "اقدام" جاری کیا جو کچھ عرصہ کے بعد بند ہو گیا۔

اپریل ۱۹۵۳ء میں حکومت پاکستان کی جانب سے روزنامہ ڈان کراچی کے ایڈیٹر مسٹر الطاف حسین (مرحوم) کی زیر قیادت یورپ بھیجے جانے والے صحافیوں کے پانچ رکنی وفد میں ممتاز احمد خاں بھی شامل تھے۔ یورپ میں قریباً دو ماہ گزارنے کے بعد جون میں ممتاز احمد خاں نے لندن میں ملکہ الزبتھ دوم کے جشن

تاجپوشی میں شرکت کی اور بعد ازاں پاکستان کے بارے میں بی ۔ بی ۔ سی سے دو تقریریں نشر کیں۔ ایک انگریزی میں اور ایک اردو میں۔ وطن واپس آتے ہوئے انہوں نے استنبول، دمشق اور بیروت میں قریباً تین ہفتے گزارے۔ ان کا یہ سفر یورپ اور مشرقِ وسطیٰ بعد میں ان کی اسی کتاب "جہاں نما" کا موضوع بنا جو اولاً ۱۹۶۳ء میں شائع ہوئی تو اسے بڑی پذیرائی ملی کہ انہوں نے اپنی منظر نگاری کے اس فطری شوق کو، جو انہیں بچپن سے تھا، اس میں سمو دیا تھا۔ انہوں نے خوبصورت لفظوں اور دل نشین جملوں سے ایسی ٹھمری دُھن پیدا کی کہ پڑھنے والا اس میں کھو جاتا۔ وہ چھوٹے چھوٹے Touches سے بڑی بڑی باتیں پیدا کرتے چلے جاتے ہیں۔ اس دور کے اخبارات نے تو یہاں تک لکھ دیا کہ اگر ممتاز احمد خاں اب زندگی بھر کچھ بھی نہ لکھیں تو انہیں زندہ رکھنے کے لئے "جہاں نما" ہی کافی ہے۔

مرنجا مرنج، خوش خلق اور محبت آمیز ممتاز احمد خاں نے اس پر عمل کر کے دکھایا۔ یہی نہیں بلکہ اتنا عرصہ اس کے دوسرے ایڈیشن کی طرف بھی توجہ نہ دی۔ جو اب اکتیس برس بعد آتش فشاں پبلی کیشنز لاہور کے تحت اشاعت پذیر ہے۔

نومبر ۱۹۵۵ء میں جب راجہ غضنفر علی خاںؒ بھارت میں پاکستان کے ہائی کمشنر تھے ممتاز احمد خاں نے ان کی دعوت پر بھارت کا تین ہفتوں کا دورہ کیا اور ان کی وساطت سے بھارت کے صدر ڈاکٹر راجندر پرشاد اور وزیراعظم پنڈت جواہر لال نہرو سے ملاقات کی اور بعد میں اپنے دورۂ بھارت کے کوائف اپنے ہفتہ وار اقدام میں شائع کئے۔ وہ بھی "اردوئے معلّٰی" اور "مرزا غالب کا مکان" کے عنوان سے "جہاں نما" کا جزو ہیں۔

۱۹۵۷ء میں جب راجہؒ صاحب اپنی سفارتی ذمہ داریوں سے سبکدوش ہو کر لاہور واپس آ گئے تو خان صاحب نے ان کے تعاون سے انجمن پاک چین دوستی کی بنیاد رکھی۔ راجہ صاحب اس انجمن کے پہلے صدر منتخب ہوئے اور ممتاز احمد خان جنرل سیکرٹری۔ بقول ممتاز احمد خاں "اس انجمن کو شروع ہی سے "اپنی مدد آپ" کے سنہری اصول پر چلایا گیا اور انجمن نے نہ اپنی حکومت اور نہ کسی بیرونی ذریعے سے کبھی کوئی امداد حاصل کی۔" اپریل ۱۹۶۳ء میں راجہ صاحب کے انتقال کے بعد نائب صدر بیگم شاہنواز کو صدر منتخب کیا گیا۔ ۱۹۶۶ء میں ممتاز احمد خاں صدر منتخب ہوئے۔ تب سے وہ ہر دو سال بعد باقاعدہ انتخابات کے ذریعے صدر منتخب ہوتے چلے آ رہے ہیں۔ اس انجمن کے تحت ڈیڑھ سو کے لگ بھگ تقریبات منعقد ہو چکی ہیں جن میں وزیراعظم چو این لائی کے اعزاز میں (فروری ۱۹۶۴ء) اور سابق صدر چین لیو شاؤ چی کے اعزاز میں (اپریل ۱۹۶۶ء) جمخانہ کلب (باغ جناح) میں دو بہت بڑے سکیل پر لنچ اور استقبالئے بھی شامل ہیں۔ حکومت چین کی دعوت پر ممتاز احمد خاں چار بار چین کا دورہ کر چکے ہیں جہاں ان کے ساتھ غیر معمولی اخوت اور تکریم کا مظاہرہ کیا گیا اور انہیں ریڈیو پیکنگ سے تقریر کی دعوت دی گئی جو ایک غیر ملکی کے لئے

ایک نادر اعزاز ہے۔ نومبر ۱۹۸۶ء میں پاکستان چین دوستی کے سلسلے میں ان کی خدمات کے اعتراف کے طور پر ایک پُروقار تقریب میں لاہور میونسپل کارپوریشن نے ان کے گھر کے سامنے ریس کورس روڈ اور لارنس روڈ کے سنگھم کا نام چائنا چوک رکھا۔ چین کے سفیر نے بھی اس تقریب میں شرکت کی۔ یہ چوک پاک چین دوستی کا زندہ نشان ہے۔

جنرل محمد ایوب خاں کے دور میں وہ دس سال تک لاہور سول لائنز کی مصالحتی عدالت کے منتخب چیئرمین، لاہور میونسپل کارپوریشن کے کونسلر اور لاہور ڈویژنل کونسل کے رکن رہے۔ ۱۹۶۴ء سے ۱۹۷۱ء تک انہوں نے افریشائی عوام کی یکجہتی کی تنظیم (A.A.P.S.O) جس کا صدر دفتر قاہرہ میں تھا، کی پاکستانی برانچ کی ایگزیکٹو کمیٹی کے رکن کی حیثیت سے مصر، تیونس، الجیریا، لیبیا، گھانا اور شام میں تنظیم کے سالانہ اجلاسوں میں پاکستانی عوام کے جذبات کی نہایت موثر نمائندگی کی اور ہر مقام پر بھارت کے وفد سے کامیابی سے پنجہ آزمائی کی جو پاکستان کے خلاف زہر چکانی میں ہمہ وقت مصروف رہتا تھا۔

اپریل ۱۹۷۱ء میں حکومت پاکستان نے انہیں ایک ماہ کے لئے مشرق وسطیٰ اور شمالی افریقہ کے ممالک میں مشرقی پاکستان کے بحران کے بارے میں غیر ملکی پراپیگنڈہ کی تردید اور صحیح صورت حال کی وضاحت کے لئے خصوصی ایلچی کے طور پر بھیجا۔ انہوں نے اپنا یہ فریضہ نہایت کامیابی کے ساتھ سرانجام دیا۔

اسی سال ستمبر میں انہوں نے قاہرہ میں صدر جمال عبدالناصر کی پہلی برسی کے موقع پر بین الاقوامی سیمینار میں "صدر ناصر اور پاکستان" کے موضوع پر اپنا مقالہ پڑھا جسے بے حد سراہا گیا اور قاہرہ کے تمام اخبارات نے اسے نمایاں طور پر شائع کیا۔

۱۹۸۶ء میں انہیں پاکستان مسلم لیگ کے ٹکٹ پر پنجاب سے سینٹ کا رکن منتخب کیا گیا۔

۱۹۸۸ء میں پنجاب گورنمنٹ نے انہیں تحریک پاکستان گولڈ میڈل عطا کیا۔ اگرچہ خان صاحب اس حوالے سے کسی گولڈ میڈل اور اعزاز سے بہت بالا ہیں۔ کیونکہ پاکستان، قائداعظمؒ اور علامہ اقبالؒ کے ساتھ ان کا یہ عشق آج بھی اسی طرح والہانہ ہے جس طرح کے زمانۂ طالب علمی میں تھا۔ ان کا کہنا ہے: "میں وطن عزیز پاکستان کو اپنی جان سے عزیز سمجھتا ہوں اور اس کے تحفظ اور استحکام کی خاطر کسی قسم کی قربانی سے گریز کو کفران نعمت گردانتا ہوں۔" اس حوالے سے نرم خو، نرم زبان ممتاز احمد خاں ایک Committed انسان ہیں۔ یہ ان کی دانش ورانہ شخصیت کی پہچان ہے۔ ایک یہ اور ایک پاک چین دوستی میں انہماک، لگن اور دُھن۔

# برگِ شناسائی

چند دن ہوئے ممتاز احمد خاں میرے ہاں آئے، کہنے لگے "میں نے ایک کتاب لکھی ہے۔ آپ اس کا پیش لفظ لکھ دیجئے۔" غالباً میرے چہرے پر ہچکچاہٹ کے آثار نمودار تھے چنانچہ انہوں نے سلسلۂ کلام جاری رکھا۔ "ہلکی پھلکی سی چیز ہے۔ ویسے بھی رمضان میں آپ کو کچھ فراغت ہو گی، آپ بہت تھوڑے وقت میں اسے پڑھ لیں گے۔" اس قطعی دلیل کے بعد خصوصاً جب کہ اسے رمضان المبارک کی تائیدِ مقدس حاصل تھی میرا ناطقہ سربگریباں ہو گیا، اور میں نے ہتھیار ڈال دیئے۔

معلوم ہوتا ہے کہ ترغیبی صلاحیتوں کے علاوہ ممتاز احمد خاں کو پیش گوئی کا ملکہ بھی فطرت سے عطا ہوا ہے۔ کیونکہ جب میں نے کتاب پڑھنا شروع کی تو دو مختصر نشستوں میں ختم کر لی۔ سو ان کی بات سولہ آنے سچی ثابت ہوئی۔ اب اگر قارئین اس سے یہ نتیجہ اخذ کریں کہ کتاب کو ثقالت سے کوئی واسطہ نہیں تو وہ حق بجانب ہوں گے۔ ویسے بھی چونکہ یہ صاحبِ تصنیف کے ایک طویل سفر کی یادگار ہے۔ توقع یہی تھی کہ بھاری بھرکم نہ ہو گی۔ سفری چیزیں جیسا کہ آپ جانتے ہیں اگر سنگین ہوں تو مسافر اور اس کے ہم سفروں کے لئے پریشانی کا موجب ہوتی ہیں۔

ممتاز احمد خاں آپ کو اپنی رفاقت میں ان ملکوں کی سیر کرانا چاہتے ہیں جنہیں وہ خود دیکھ آئے ہیں۔ بقول سعدیؒ

دریغ آمدم ز ہمہ بوستاں
تہی دست رفتن سوئے دوستاں

اس بوستاں میں ایران، عراق، ترکیہ، ہالینڈ، جرمنی اور فرانس شامل ہیں اور اخیر میں منہ کا ذائقہ بدلنے کے لئے، یادش بخیر، دہلی کے کوچوں کی بوباس کا اضافہ کر لیجئے۔

سیروفی الارض کے ارشاد ربانی پر اگر آپ بنفسِ نفیس عمل کرنے سے قاصر

ہیں تو اس کاغذی کا رِلسکہ کے ذریعے تخیلی سفر اختیار کیجئے۔ آپ کو مایوسی نہیں ہوگی۔ ساتھی شاعر مزاج اور تاریخ دان ہو تو سفر آسانی سے کٹ جاتا ہے۔

مشاہدات، تاثرات اور معلومات کا امتزاج حاضر ہے، جو دلچسپ بھی ہے اور مفید بھی۔ لیجئے بسم اللہ کیجئے۔

ایس اے رحمٰن

ایس اے رحمان
(جج سپریم کورٹ آف پاکستان)

۶۵۔ گلبرگ۔ لاہور
۱۷/ فروری ۱۹۶۳ء



# بفرمائید

تہران میں نووارد جناب آقائے ہندی بڑی مشکل میں گرفتار تھے۔ سامنے کی میز بہترین ایرانی غذاؤں سے لدی پڑی تھی، جن کی طرح طرح کی خوشبوئیں رخشِ اشتہا کے لئے مہمیز تھیں۔ اور ادھر ایرانی صاحب خانہ تھے کہ مولانا کی باتیں سننے پر مصر تھے اور باہر چمن خانہ سے کھانے کے کمرے تک کوئی دس بار بفرمائید کہہ کر اپنے مہمان کو سلسلۂ کلام جاری رکھنے پر مجبور کر چکے تھے۔ اب آکر جو کھانے کی میز پر بیٹھے تو بجائے اس کے کہ ان انواع و اقسام کی نعمتوں سے مہمان کی تواضع کرتے جس وقت مولانا کی توجہ کھانے کی طرف ہوتی تو نہایت محبت سے بفرمائید کہہ کر ان کو پھر باتوں میں لگا دیتے اور وہ الف لیلہ کے قصوں کی طرح ایک کے بعد دوسری داستان سناتے چلے جاتے۔ اردگرد دوسرے لوگ حیرت، تبسم اور گھبراہٹ کی بوقلموں تصویر بنے بیٹھے تھے۔ آخر انسانی صبر کی بھی کوئی حد ہے۔ ایک وقت ایسا آیا کہ میزبان کے بار بار بفرمائید کہنے کے باوجود جناب ہندی نے اپنا ہاتھ چلو کباب کی طرف بڑھا دیا اور میزبان کو ایک ہلکی سی طنز کے لہجے میں کہنے لگے۔ من بسیار چیز گفتہ ام، حالا شما چیزے بفرمائید۔

موجودہ ایرانی زبان کا یہ ایک دلچسپ پہلو ہے کہ جسے جدید فارسی کہا جاتا ہے وہ دراصل دری زبان کے احیاء اور فارسی زبان سے عربی لغت کے اخراج کے عمل کی پیداوار ہے۔ رضا شاہ پہلوی مرحوم کے عہد اقتدار میں جب ملک میں وطن کی اساس پر ملّیت کے نظریئے کو فروغ حاصل ہوا تو جہاں تہذیبی اور سماجی دائروں میں انقلابی تبدیلیاں معرضِ وجود میں آئیں وہاں زبان اور تعلیم ایسے اہم مسائل پر بھی اسی انقلابی نقطۂ نظر سے توجہ دی گئی۔ دری زبان کی از سرنو ترویج کی گئی اور عربی الفاظ اور اصطلاحات کی جگہ اکثر یورپی زبانوں خصوصاً فرانسیسی کے روزمرہ اور اصطلاحات کو داخل کیا گیا۔ اس امتزاج سے فارسی زبان نے نہ صرف بے حد وسعت حاصل کی بلکہ بدلتے ہوئے ملکی ماحول کے مطابق خوب جلا پائی۔ اکثر الفاظ اور محاورے اپنے پرانے معانی کی سلاسل سے آزاد ہو کر نئے معانی سے ہم آغوش ہوئے اور زبان نئی اقدار اور نئے اسالیب سے روشناس ہوئی۔

مجھے آج بھی جس وقت اپنے اس پاکستانی دوست کے لطائف یاد آتے ہیں جو اس نے تہران میں

میرے قیام کے آغاز میں ایک رات مزے لے لے کر بیان کئے اور مجھے جدید فارسی کے اسرار و رموز سے آگاہ کیا تو میرے لئے تنہائی میں بھی ضیافت طبع کا سامان پیدا ہو جاتا ہے۔ اس کی اداکاری اور اس کے چہرے کے تیزی سے بدلتے ہوئے خطوط اور دائرے اس کی دلچسپ گفتگو کو مزید جاذبیت بخشتے تھے اور اس کا جدید فارسی کا شیریں لب و لہجہ اور صحیح تلفظ سونے پر سہاگہ تھے۔

جس وقت ہمارے دوست نے مشہد میں اپنی عمر رسیدہ لینڈلیڈی کو "فردا صبح آبِ گرم برائے غسل میخواہم" کہا تو اس بے چاری کو تو گویا غش آگیا۔ ادھر یہ حیران کہ ایسی کونسی بات میرے منہ سے نکل گئی جس نے محترمہ کو پریشان کر دیا ہے۔ آخر عُقدہ کھلا کہ غسل کا لفظ آج کل صرف میت کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ زندہ انسانوں کے نہانے کو "حمام کردن" کہتے ہیں۔

اسی طرح ایک ریستوران میں "بیضۂ مرغ" کھانے پر اصرار کر کے انہوں نے تمام بیروں کے اوسان خطا کر دیئے۔ آخر جب انہوں نے کاغذ پر انڈے کی شکل بنائی تو یک بار سب بیرے پکار اٹھے: آ' تخم مرغ، تخم مرغ۔

تہران کی جرنلسٹ ایسوسی ایشن (انجمن روزنامہ نگاران) کی ایک تقریب میں جب انہوں نے ایرانی اخبار نویسوں کو بتایا کہ پاکستان میں اخبار نویس کو صحافی کے معزز نام سے پکارا جاتا ہے تو سب لوگ کھلکھلا کر ہنس پڑے۔ آقا' صحافی چہ؟ صحافی جلد ساز را میگوئند۔ ما روزنامہ نگار ہستیم۔

جب میں نے ان کی توجہ ایرانی اخبارات کی طرف مبذول کرائی جن میں پنڈت جواہرلال نہرو کو آقائے جواہرلال نہرو اور مسٹر چواین لائی کو آقائے چو این لائی لکھا ہوا تھا' اور کہا کہ یہ طرز خطاب ہماری سماعت پر کچھ گراں سا گزرتا ہے۔ یہ اخبارات ان حضرات کو مسٹر یا موسیو کیوں نہیں لکھتے' تو وہ مسکرا کر فرمانے لگے کہ اس میں تعجب کی کوئی بات نہیں۔ سارے مشرق وسطٰی میں یہ رواج ہے کہ دوسرے ممالک کے لوگوں کو اپنی زبان کے لفظ سے ہی خطاب کرتے ہیں۔ اب تم چند دنوں تک بغداد اور بیروت جا رہے ہو وہاں عربی اخبارات میں السیّد آئزن ہاور اور السیّد تارا سنگھ (ماسٹر تارا سنگھ) پڑھ کر تمہارے اعصاب جواب نہ دے جائیں۔

آقائے ہندی کا واقعہ سنا کر وہ دوست فرمانے لگے' کہ شروع شروع میں میں بھی ہر جگہ بفرمائید کی تکرار سن کر گھبرا گیا تھا' لیکن جب مجھے پتہ چلا کہ یہ "پہلے آپ" کا قریباً ہم معنی ہے تو میں نے سمجھا کہ گویا میں نے ایرانی سوسائٹی میں گھومنے کے لئے کئی ضروری مراحل یکدم طے کر لئے ہیں۔

❑

# سرزمینِ خیام

ایران جدید جو رضا شاہ پہلوی مرحوم کی یادگار ہے تمدن اور سماجی اطوار کے لحاظ سے مغرب کا ہمدوش ہے اور اس دلکش سرزمین میں آج بھی عمر خیام اور حافظ کے پرستار آباد ہیں' جن کی زندگی رومان' رنگینی اور خوش طبعی کا دل آویز مرقع ہے۔ خوش اندام ایرانی خانمیں اور دوشیزائیں جدید ترین مغربی ملبوسات اور فیشن کی شیفتہ اور مغربی طرز معاشرت میں غرق ہیں اور اپنے قدیم طبعی میلانات اور حسن و عشق کی روایات کی حامل ہیں۔ مغربی تہذیب نے محض ان کی رعنائی اور فطرت کی تیزی کو اک جلا بخشی ہے' جس سے زندگی کے کچھ مستور پہلو اجاگر ہو گئے ہیں۔

اہل ایران رقص' موسیقی اور دیگر فنون لطیفہ کے شیدائی ہیں۔ آبِ رواں اور پھولوں سے محبت ان کے خون میں داخل ہے۔ صحن میں پھولوں کے پودے اور ایک چھوٹا سا تالاب جس میں رنگین مچھلیاں مچلتی پھرتی ہیں' ہر گھر میں نظر آئیں گے کہ یہ ان کی فطرت کا تقاضا ہے اور ان کی معاشرت کا ایک ضروری جزو۔

صرف بیس برس کی حکمرانی کے دور میں رضا شاہ مرحوم اقتصادی' تعلیمی اور سماجی اصلاحات کے میدان میں ایسے کارہائے نمایاں کر گئے جن کی مثال ایشیا کے بہت کم ممالک میں ملے گی۔ آج ایران کے ایک سرے سے دوسرے تک جو ہسپتال' سکول' کالج' مہمان خانے' ریلوے' پکی سڑکیں' صنعتی ادارے اور زندگی کی دیگر ضروریات کے سامان دکھائی دیتے ہیں وہ سب اس غیر معمولی شخصیت کی مساعی کے مرہون منت ہیں۔ رضا شاہ سے پہلے ایران چند شہروں پر مشتمل ایک غریب' غیر آباد اور پسماندہ ملک تھا' جہاں لوگوں کے دلوں میں شعر و ادب اور عشق و محبت کی آگ تو ہمیشہ جلتی رہتی تھی لیکن زندگی کی رفتار بہت ست تھی۔ یہ ایران کی خوشگوار آب و ہوا اور پھولوں اور پھلوں کی فراوانی کا نتیجہ تھا کہ لوگ طبعی طور پر آرام پسند اور رنگین مزاج تھے' اور اسی بنا پر بیسویں صدی میں صنعتی اور اقتصادی ترقی کے میدان میں بہت پیچھے رہ گئے تھے۔ رضا شاہ ان کی رنگین مزاجی کی اصلاح تو نہ کر سکے' البتہ ان میں حرارت اور کشمکش کا جذبہ ضرور پیدا کر گئے۔

ایران کا رقبہ پاکستان سے قریباً دگنا ہے' لیکن آبادی صرف سوا دو کروڑ یعنی پاکستان کی آبادی کا ایک چوتھائی۔ سارے ملک میں دس بارہ شہر ہیں' باقی آبادی دور دور قصبوں اور دیہات میں بکھری ہوئی ہے۔ ایران میں فی الحال ریل کی لائن بہت کم ہے جو جنوب میں خلیج فارس کی بندر گاہ خرم شہر سے شروع ہو کر تہران میں سے ہوتی ہوئی شمال مشرق میں بحیرۂ خزر کے کنارے بندر شاہ کے مقام پر ختم ہو جاتی ہے۔ تہران سے ایک لائن مشرق میں مشہد تک جاتی ہے اور دوسری جنوب میں قم میں سے ہو کر اصفہان تک چلی جاتی ہے۔ توسیعی منصوبے کے ماتحت اس لائن کو یزد اور کرمان میں سے گزار کر زاہدان کے ساتھ منسلک کر دیا جائے گا اور اس طرح ایران و پاکستان ریل کی ذریعے ایک دوسرے سے مل جائیں گے۔ بسوں اور کاروں کے ذریعے آمدورفت کے لئے سارے ملک میں بجری کی سڑکوں کا جال بچھا ہوا ہے۔ کول تار کی سڑکیں صرف بڑے شہروں تک محدود ہیں۔

ہندوستان کے مغل بادشاہوں کی طرح رضا شاہ کو عمارتیں بنانے کا بے حد شوق تھا' اگرچہ روپیہ کی کمی ان کی خواہشوں کی تکمیل کے راستے میں حائل رہتی تھی تاہم جہاں تک ممکن ہو سکا انہوں نے جا بجا خوبصورت سرکاری عمارتیں' کشادہ خیابان' باغیچے اور مہمان خانے تعمیر کر کے ایران کے شہروں کو اس طرح آراستہ کیا جیسے کوئی باذوق آدمی اپنے گھر کو سجاتا ہے۔ تہران کی خوبصورت سرکاری عمارتیں' محلات اور خیابان اور بحیرہ کیسپین کے کنارے عظیم الشان ہوٹل ہر شخص سے خراجِ تحسین وصول کرتے ہیں۔

رضا شاہ جب ۱۹۲۱ء میں آخری قاچار بادشاہ احمد شاہ کے وزیراعظم مقرر ہوئے تو ایران نہایت خوفناک سیاسی اور مالی بحران سے دو چار تھا۔ شاہی خزانہ بالکل خالی پڑا تھا اور غیر ملکی جاسوسوں اور ایجنٹوں نے چاروں طرف ابتری پھیلا رکھی تھی۔ حکومت کے تمام کل پرزے تقریباً مفلوج ہو کر رہ گئے تھے۔ چار سال بعد رضا شاہ نے احمد شاہ کو معزول کر کے اقتدار اعلیٰ خود سنبھال لیا' اور خاندان پہلوی کی بنیاد رکھی۔ انہوں نے بہت جلد ملک کو نہ صرف خارجی مفسدہ پردازوں کی ریشہ دوانیوں سے پاک کر کے ملکی اور قومی اتحاد قائم کیا' بلکہ ملک کی تباہ شدہ معیشت کو از سرنو زندگی اور توانائی بخشی اور اسے ترقی کے راستے پر گامزن کر کے دوسرے متمدن ممالک کے شانہ بشانہ لا کھڑا کیا۔ ۱۹۴۱ء میں جب روس اور برطانیہ نے پہلی جنگ عظیم کی طرح ایران پر دوبارہ قبضہ کر کے اسے دو حصوں میں تقسیم کر لیا اور رضا شاہ کو جرمنی سے دوستی کی پاداش میں جلا وطن کر کے مڈغاسکر کے جزیرے میں نظر بند کر دیا گیا تو وہ تمام ترقیاتی منصوبے جو ان کی زیر نگرانی جاری تھے یکدم بند ہو گئے۔ اور برسوں تشنہ تکمیل رہے۔ رضا شاہ نے تین سال جلا وطنی میں گزارنے کے بعد ۱۹۴۴ء میں جنوبی افریقہ کے شہر جوہنسبرگ میں وفات پائی اور ان کی نعش کو قاہرہ لے جا کر عارضی طور پر سپرد خاک کر دیا گیا۔ ۱۹۵۰ء میں ان کے تابوت کو قاہرہ سے ایران لایا گیا اور تہران سے سات میل جنوب مغرب کی طرف رے کے تاریخی مقام پر مشہور شیعہ عالم اور مذہبی



تہران کے میدانِ سپاہ میں رضا شاہ مرحوم کا مجسمہ

رہنما شاہ عبد العظیم کے روضے کے نزدیک ایک عالیشان مقبرے میں پورے شاہی اعزاز کے ساتھ دفن کیا گیا۔

تہران ۱۷۹۷ء سے ایران کا پایۂ تخت ہے جب قاچاریہ عہد کے بانی آقا محمد خاں نے شیراز پر لشکر کشی کر کے کریم خاں ژند کے آخری وارثِ تخت لطف علی کو شکست دے کر قتل کیا اور ژندیہ عہد کا خاتمہ کر کے قاچاری عہد کی بنیاد رکھی۔ چونکہ قاچار قبیلے کا تعلق شمالی ایران سے تھا' آقا محمد خاں نے شیراز کی بجائے تہران کو جو اس وقت ایک معمولی قصبہ تھا اپنا پایۂ تخت بنایا۔ قاچاری عہد کے محلات اور مسجدیں آج بھی تہران کی رونق اور جاذبیت میں اضافہ کا موجب ہیں۔ کاخِ گلستان اس دور کی بہترین عمارتوں میں سے ہے اور اسی محل کے اندر دو تخت طاؤس ہیں جو اس تختِ طاؤس سے مختلف ہیں جسے نادر شاہ ۱۷۳۹ء میں دِلّی سے لوٹ کر لے گیا تھا اور جو اس کی موت کے بعد توڑ ڈالا گیا تھا۔

موجودہ تہران جدید ایران کے تہذیبی خدوخال اور رجحانات کا صحیح آئینہ دار ہے۔ برف میں مستور کوہ دماوند کے دامن میں پندرہ لاکھ انسانوں کا خوشنما شہر ہے جو اپنے پلان' ساخت اور صفائی کے لحاظ سے ایشیا کے بہترین شہروں میں شمار ہوتا ہے اور شیریں کلام ایرانی خواتین کے حسن و جمال اور بے پناہ رقص و سرود کی محفلوں کی وجہ سے مشرق کے پیرس کے نام سے مشہور ہے۔ اس کے گلی کوچے اس کیف اور فضا سے معمور ہیں جو شیریں اور فرہاد کی رومانی روایات سے وابستہ ہیں۔ جس نے دارا اور نوشیرواں' عباس اور رضا شاہ ایسے زبردست بادشاہوں کو جاودانی بخشی اور جس کی مہک سے آج ہر ایرانی بے خود اور سرشار ہے۔ یہ شہر رضا شاہ کی تمناؤں کا حامل ہے۔ اس کی ایک ایک اینٹ اور پتھر سے اس کی صنّاعی' حسن تخیل اور محنت کا پتہ چلتا ہے۔ جابجا چہار راہوں میں اس کے مجسّمے نصب ہیں جو راہ گیروں پر اس جادو اثر شخصیت کے پرچھائے ڈالتے ہیں اور انہیں رضا شاہ کی عظمت کا احساس دلاتے ہیں۔

خیابانِ لالہ زار جو تہران کا انار کلی بازار ہے شام کے وقت نمائش گاہ کی صورت اختیار کر لیتا ہے جہاں جوہریوں کی دکانوں کی آب و تاب اور بجلی کے قمقموں کی چمک دمک انسانی حسن و جمال کے مظاہروں کی رونق کو دوبالا کرتی ہیں۔ چاروں طرف رنگ و رومان کا ایک طوفان نظر آتا ہے جو نووارد کو کچھ دیر کے لئے مسحور کر دیتا ہے۔ یہی بازار اہل تہران کی تفریح گاہ ہے۔ جہاں خوش گِل و خوش پوش مرد و زن عجب اندازِ خود نمائی سے گھومتے پھرتے نظر آتے ہیں۔ ان میں امیر اور غریب سرکاری ملازم اور تاجر پیشہ سبھی قسم کے لوگ شامل ہیں۔ جابجا اعلیٰ درجے کے رستوران اور قہوہ خانے ہیں جہاں مغربی آرکسٹرا اور مغربی رقص اس پُر کیف فضا میں ایک ناقابل بیان ارتعاش پیدا کرتے ہیں۔

جس وقت میں تہران کے کشادہ خیابانوں میں دو رویہ آبِ رواں کے کنارے بلند چنار کے درختوں کے سائے میں سیر کے لئے نکلتا تو بار بار غالب کا یہ شعر زبان پر آتا ۔

ہے ہوا میں شراب کی تاثیر
بادہ نوشی ہے باد پیمائی!



# مشہد مقدس

مشہد میں ہم لوگ عیدالاضحیٰ سے دو روز پہلے پہنچے۔ شہر عید کی تیاریوں میں مصروف تھا اور امام موسیٰ رضاؑ (امام ضامن) کے مزار پر زائرین کا بے پناہ ہجوم۔ بازار اور خیابان، مکان اور دکانیں رنگین جھنڈیوں سے آراستہ ہو رہے تھے اور مخلوق خدا کے دل جوش و انبساط سے بھرپور۔

عید کا دن آیا اور روضۂ مبارک کے صحن میں جذبہ و عقیدت کے دل افروز مناظر دیکھنے میں آئے۔ زائرین اور مقامی لوگوں کا ایک جمِ غفیر اور سیاہ چغوں میں ملبوس علماء اور مجتہدینِ کرام کی بابرکت صورتیں اور مؤثر خطاب۔ دوپہر تک روضہ کے اندر اور باہر بے پناہ ہجوم کے باعث چلنا دشوار تھا۔ ان میں ایرانی، ترکستانی، افغان، عرب اور پاکستانی سبھی تھے۔ اس کے بعد لوگوں کا رخ شہر کے باغات اور تفریحی مقامات کی طرف ہوا اور شام تک ہر باغ کا گوشہ گوشہ اور ہر آبجو کا کنارہ ساز و سنگیت کی مجالس سے پُررونق تھا۔

مشہد کا مقدس شہر جو ایران کے شمال مشرقی صوبہ خراسان کا صدر مقام ہے تہران سے چھ سو میل مشرق کی طرف اور زاہدان سے ۶۸۰ میل شمال کی جانب قریباً پانچ ہزار فٹ بلند سطحِ مرتفع پر واقع ہے۔ یہ شہر وسطی ایشیا اور مشرقی وسطیٰ کی شاہراہ پر قدیم زمانے سے ایک اہم مقام رہا ہے۔ مشرق میں دو سو میل لمبی سڑک اسے افغانستان کے شہر ہرات سے اور شمال میں ایک سڑک اسے تاریخی شہر گورگان سے ملاتی ہے جو روسی سرحد پر واقع ہے۔

زاہدان اور مشہد کے درمیان قریباً پانچ سو میل لمبا صحرائے سیستان حائل ہے جو گرمی کی شدت، پانی کی کمیابی اور بادِ سموم کے لئے مشہور ہے۔ دن کی گرمی سے بچنے کے لئے ہم زاہدان سے بذریعہ کار آدھی رات کے قریب روانہ ہوئے۔ پو پھٹنے کے وقت جب آنکھ کھلی تو اپنے آپ کو ایک لق و دق صحرا میں پایا۔ چاروں طرف ھُو کا عالم تھا۔ جہاں تک نظر کام کرتی تھی سوائے ریگ زار کے کچھ دکھائی نہیں دیتا تھا۔ صرف بہت دور مشرق میں کوہ سلیمان کی ہلکے نیلے رنگ کی پہاڑیاں اس منظر کی پریشان کن یکسانیت کو قدرے کم کرتی تھیں۔ جس وقت آفتاب ان پہاڑوں پر سے طلوع ہو رہا تھا۔ ہمارے ایک ایرانی ہم سفر نے مشرق کی جانب ہاتھ کا اشارہ کرتے ہوئے کہا، وہاں دور زابل کا مشہور قصبہ ہے جہاں رستم پیدا ہوا تھا۔

وہی رستم جس کے متعلق فردوسی نے شاہنامہ میں لکھا ہے۔

منش کردہ ام رُستمِ داستاں
وگرنہ یلے بُود در سیستاں

رستم سے اس علاقے کی رومانی تعلق کی بنا پر کچھ دیر کے لئے ہمارے دلوں میں بھی اس کی اہمیت بڑھی اور شاہنامے کے کچھ رنگین باب تیزی سے تخیل کے پردوں پر نمودار ہونے شروع ہوئے۔ لیکن یہ کیفیت کچھ زیادہ دیر تک قائم نہ رہ سکی۔ جوں جوں ہم زابل سے دور ہوتے چلے گئے اور تمازتِ آفتاب بڑھتی چلی گئی' ہمارے ذہن بھی اس رومانی ماحول سے آزاد ہو کر اردگرد کے حقیقی ماحول کا جائزہ لینے میں مصروف ہوگئے۔ اب پھر چاروں طرف وہی وحشت کا عالم تھا لیکن ایک دو جگہ پر جب ہرنیوں کی چھوٹی چھوٹی ٹولیاں موٹر کے پاس سے کلیلیں بھرتی نکل گئیں تو ہمارے لئے پھر کچھ دلچسپی کا سامان پیدا ہوگیا۔ اس بے آب و گیاہ خطے میں غزال کا وجود باعثِ حیرت بھی تھا اور باعث آسودگی بھی۔

دن کے نو بجے ہوں گے کہ یکایک مشرق کی جانب سے تیز آندھی اٹھی جس نے چند منٹوں کے اندر ساری فضا کو تاریک کر دیا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کوئی آفتِ سماوی نازل ہونے والی ہے۔ موٹر کار یک دم روک دی گئی اور شیشے بند کر کے ہم لوگ خاموشی سے قدرت کے اس ہولناک کرتب کے خاتمے کا انتظار کرنے لگے۔ کسی وقت مجھے ایسا محسوس ہوتا تھا کہ ہمارا حشر بھی ان قافلوں سا ہونے والا ہے جو پرانے وقتوں میں ان صحراؤں میں اونٹوں پر سوار ہو کر گزرتے تھے اور جب کبھی بدقسمتی سے وہ بادِ سموم کے شدید جھکڑوں میں پھنس جاتے تھے تو پھر کبھی کسی کو پتہ نہیں چلتا تھا کہ وہ کہاں گئے اور ان پر کیا گزری۔ لیکن خدا کا شکر ہے کہ کوئی آدھ گھنٹہ کے بعد آندھی تھم گئی اور آہستہ آہستہ غبار آلود آسمان بھی صاف ہونے لگا۔ تب ہماری جان میں جان آئی۔ کار نصف کے قریب ریت میں دھنس چکی تھی' اور چاروں طرف جا بجا ریت کے چھوٹے چھوٹے انبار ابھر آئے تھے۔ ہم سب نے کار کو دھکیل کر ریت میں سے نکالا اور خدا خدا کرکے دوبارہ اپنی مسافرت پر روانہ ہوئے۔ کوئی بارہ بجے کے قریب ہم زاہدان سے ۳۲۰ میل دور بیرجند کے قصبہ میں پہنچ گئے اور دو روز وہاں قیام کیا۔

صحرائے سیستان کے وسط میں بیرجند کے قصبے کا وجود سراسر ان زمین دوز نہروں (کاریزوں) کا رہین منت ہے' جو دور مشرق میں کوہ سلیمان کی وادیوں میں پھوٹنے والے چشموں کا پانی اس مقام تک لاتی ہیں اور ریگ زار میں زندگی کو نمو بخشتی ہیں۔ اسی جگہ اس علاقے کے سب سے بڑے زمیندار آقائے اسد اللہ عالم کا قلعہ نما محل ہے جو چاروں طرف مٹی کی بلند فصیل سے گھرا ہوا ہے۔ اس چار دیواری کے اندر محل کے اردگرد خوشنما باغات ہیں جن میں صاف شفاف پانی کی نہریں بہتی ہیں۔ آقائے اسد اللہ عالم شاہ ایران کے خاص دوستوں میں سے ہیں اور آج کل ایران کے وزیر اعظم (نُخست وزیر) ہیں۔ اس وقت وہ

صوبہ سیستان کے اُستندار (گورنر) تھے۔ جب زاہدان میں جو اس صوبے کا صدر مقام ہے ہم ان سے ملنے کے لئے گئے تو انہوں نے ہمیں بیرجند میں اپنے محل میں ٹھہرنے کی دعوت دی۔ یہاں پر ان کی اہلیہ محترمہ کو ہمارے آنے کی اطلاع بذریعہ فون مل چکی تھی اور وہ ہماری منتظر تھیں۔

قلعہ کے پھاٹک سے اندر داخل ہوتے ہی ایسا محسوس ہوا گویا ہم یکایک الف لیلہ کے اوراق الٹ کر اس کی کسی حکایت کا جزو بن گئے ہوں۔ چاروں طرف سرسبز و شاداب درخت' جا بجا سبزہ اور پھولوں کے تختے اور آب رواں کی فراوانی۔ اس روز دوپہر کے کھانے کے بعد ہم بہت دیر تک سوئے اور دوسرے دن دوپہر کا بیشتر حصہ چمنستان کے وسط میں سے گزرتی ہوئی نہر میں نہاتے رہے اور سیستان کی گرد اور گرمی کو دھوتے رہے۔ اسی جگہ پہلی بار ایرانی طرز معاشرت' تہذیب اور اخلاق اور مہمان نوازی پوری طرح دیکھنے کا موقعہ ملا اور وہ خوش کن تاثرات جو وہاں قائم ہوئے بعد میں جا بجا ایران کے دوسرے حصوں میں بھی بالکل صحیح ثابت ہوئے۔

بیرجند سے علی الصباح ہم روانہ ہوئے تو کچھ دیر کے بعد پھر وہی گرم آفتاب اور گرم ریت کا سمندر تھا اور ہم تھے۔ اس رات ہم خضری کے گاؤں میں ایک سرکاری مہمان خانے میں ٹھہرے اور اگلے روز دوپہر سے ذرا پہلے مشہد سے سو میل ادھر سیستان کو خیرباد کہہ کر تُربتِ حیدری کے سرسبز شہر میں پہنچ گئے۔ یہ چھوٹا سا شہر خراسان کی سطح مرتفع کے جنوبی سرے پر واقع ہے اور اپنی شادابی کے ذریعے سیستان کی نہایت تکلیف دہ مسافت طے کر کے آنے والے مسافروں کے لئے ذہنی سکون اور راحت کا سامان مہیا کرتا ہے۔

جس وقت ہم مشہد کے اکناف میں داخل ہوئے تو شام ہو چکی تھی اور سورج کی قرمزی مائل کرنیں جناب امام موسیٰ رضاؑ کے سنہری گنبد سے ہمکنار ہو کر چاروں طرف زرّیں نور کی بارش برسا رہی تھیں۔ اس احساس سے کہ زندگی میں ایک بہت بڑا شرف حاصل ہو رہا ہے میری روح ایک غیر معمولی تموّج سے سرشار تھی۔

مشہد میں شیعوں کے آٹھویں امام جناب موسیٰ رضاؑ کا مقبرہ دنیائے اسلام میں شاید سب سے زیادہ عظیم الشان اور زر و جواہر سے مالا مال عمارت ہے۔ اعلیٰ صنّاعی اور تعمیری خوبیوں کے علاوہ ایک ہزار سال میں بے شمار بادشاہوں اور دوسرے عقیدت مندوں نے جتنی دولت اس مزار پر نچھاور کی ہے اس کی نظیر مشکل ہی سے کسی اور جگہ ملے گی۔ یہ شہر اور مزار کئی بار شمال مشرق سے آنے والے منگولوں کے ہاتھوں لوٹ مار کا شکار ہوئے لیکن ہر ایسی بربادی کے بعد روضہ پہلے سے زیادہ شان و شوکت سے ابھرا اور اس کی بیرونی عظمت اور اندرونی آب و تاب آج بھی آنکھوں کو خیرہ کر دیتی ہے۔ روضہ کے پہلو میں نادر کتابوں اور قلمی نسخوں کا ایک بہت بڑا قیمتی ذخیرہ ہے جس کا شمار دنیا کے بہترین کتب خانوں میں ہوتا ہے۔ دن رات



مشہد میں امام موسیٰ رضاؓ کا روضہ

ضریح مبارک کے ارد گرد آہ و بکا کرتے ہوئے مردوں اور عورتوں کا اک بے پناہ ہجوم رہتا ہے' ان میں سے اکثر لوگ دور دراز علاقوں سے صحراؤں' وادیوں اور سُطوحِ مرتفع کو عبور کر کے زیارت کے شوق میں دیوانہ وار یہاں پہنچتے ہیں۔ اور جس رِقّت انگیز اور والہانہ طریقے سے وہ امام کے حضور میں اپنے جذبات کا اظہار کرتے ہیں وہ جنابِ امام سے ان کی محبت اور عقیدت کی گہرائی کا نشان ہے۔

امام موسیٰ رضاؑ کی ولادت ۷۶۶ عیسوی میں مدینہ منورہ میں ہوئی۔ اس سے تقریباً ایک ماہ قبل آپ کے جَدِّ بزرگوار امام جعفر صادقؓ انتقال فرما گئے تھے۔ آپ کی نشوونما اور تربیت اپنے والد بزرگوار حضرت امام موسیٰ کاظم کے زیرِ سایہ ہوئی اور جب آپ کی عمر ۳۵ برس کی ہوئی امام موسیٰ کاظم نے قریباً سات سال خلیفہ ہارون الرشید کی قید میں گزارنے کے بعد جان جانِ آفرین کے سپرد کر دی۔ ان کے بعد امامت کی ذمہ داریاں آپ کی طرف منتقل ہو گئیں۔

خلیفہ ہارون الرشید نے ۸۰۹ء میں طوس کے قریب سنا آباد کے گاؤں میں وفات پائی اور اسے وہیں دفن کیا گیا۔ اس کے بعد اس کے دونوں بیٹوں امین اور مامون میں خانہ جنگی شروع ہو گئی جو چار سال تک جاری رہی۔ بالآخر امین شکست کھا کر قتل ہوا اور مامون کی خلافت تمام بنی عباس کے حدود سلطنت پر قائم ہو گئی۔ اس نے اپنی وسیع سلطنت کو مستحکم بنانے اور عجم اور بنی عباس کے غم و غصہ سے محفوظ رکھنے کے لئے ۸۱۸ء میں امام موسیٰ رضاؑ کو مدینہ منورہ سے اپنے پایۂ تخت مرو میں بلا کر اپنا ولی عہد نامزد کر دیا۔ آپ نے اپنے نئے ماحول میں بھی حسب سابق نہایت آزادی کے ساتھ شریعت حقہ کی خدمات سرانجام دینی شروع کر دیں۔

مامون الرشید ۸۲۱ء میں مرو سے پرانے پایۂ تخت بغداد واپس آ رہا تھا کہ سنا آباد میں اپنے باپ خلیفہ ہارون الرشید کے مقبرے پر چند روز کے لئے رکا۔ یہاں پر جناب امام نے جو اس کے ہمرکاب تھے یکایک انتقال فرمایا۔ مامون نے آپ کی وفات پر بے حد رنج و غم کا اظہار کیا۔ آپ کی تدفین بڑی شان و شوکت سے عمل میں لائی گئی اور آپ کو خلیفہ ہارون الرشید کی قبر کے نزدیک دفن کیا گیا۔ انتقال کے وقت آپ کی عمر پچپن برس کی تھی۔ کوئی زیادہ وقت نہیں گزرنے پایا تھا کہ آپ کا مدفن مشہد مقدس کے نام سے مشہور ہو کر دنیا کی عظیم ترین زیارت گاہوں میں شمار ہونے لگا۔ دنیاوی جاہ و جلال کے مقابلے پر ایمان اور یقین کی ابدی برتری کا اس سے بڑا اور کیا ثبوت ہو سکتا ہے کہ گیارہ سو برس سے جناب امام کا روضہ مرجع خلائق اور بڑے بڑے تاجداروں کی جبیں سائی کا مرکز بنا ہوا ہے اور وہیں اپنے وقت کے سب سے بڑے شہنشاہ ہارون الرشید کا مدفن گمنامی کے گوشے میں پڑا ہے۔

مشہد اس لحاظ سے اجتماعِ ضِدّین کا شہر ہے کہ ایک طرف سارے ایران میں یہ اہم ترین مذہبی مرکز ہے اور اس کی تاریخ' روایات اور فضا سب مذہبی رنگ میں رنگی ہوئی ہیں' لیکن دوسری طرف اس شہر کا

ماحول موجودہ ایران کے سماجی اور معاشرتی انقلاب سے پوری طرح متاثر ہے اور مغربیت کا اثر لوگوں کی زندگی کے ہر شعبے میں نمایاں ہے۔ یہاں پر شروع شروع میں رضا شاہ مرحوم کی معاشرتی اصلاحات کی شدید مخالفت کی گئی اور بادشاہ کے خلاف فتوے جاری کئے گئے، لیکن رضا شاہ بڑے عزم کا انسان تھا اور عزم و استقلال ہی میں اس کی کامیابی کا راز پنہاں تھا۔ اس نے اس مخالفت کو بڑی سختی سے دبا کر اپنی اصلاحات کے لئے راستہ صاف کیا۔ روضۂ مبارک سے ملحق عالیشان مسجد کی اندرونی دیواروں پر آج بھی ان گولیوں کے نشانات موجود ہیں جو صحنِ مسجد میں مشین گن نصب کر کے چلائی گئی تھیں اور اس واقعہ کے بعد پھر کسی کو شاہ مرحوم کی مخالفت کی جرأت نہ ہوئی۔

مشہد سے اٹھارہ میل شمال کی جانب قدیم شہر طُوس کے کھنڈرات ہیں، جن کے قریباً وسط میں شاہنامہ کے مصنف اور ایران کے سب سے بڑے شاعر ابوالقاسم منصور فردوسی کا سنگ مرمر کا خوبصورت مقبرہ ہے جو رضا شاہ مرحوم نے ۱۹۳۴ء میں تعمیر کروایا تھا اور اسی سال ایران میں فردوسی کا جشن ہزار سالہ منایا گیا تھا۔ اس مقبرہ کے اردگرد ایک وسیع باغ ہے اور ایک کونے میں چھوٹا سا عجائب گھر اور کتب خانہ ہے۔ مقبرہ کی عمارت پر چاروں طرف شاہنامہ کے مختلف حصوں سے منتخب شدہ اشعار کندہ کئے ہوئے ہیں جو فردوسی کے کمالِ فن کی اعلیٰ تفسیر ہیں۔ فردوسی نے ساٹھ ہزار اشعار پر مشتمل شاہنامہ مرتب کرنے کے بعد ۱۰۲۱ء میں اسی برس کی عمر میں وفات پائی۔ طُوس کو جناب امام غزالی علیہ الرحمتہ، محقق طُوسی اور نظام الملک ایسی نامور ہستیوں کے مُولد ہونے کا بھی شرف حاصل ہے۔

اسی سڑک پر مشہد سے چند میل باہر نادر شاہ افشار کا چھوٹا سا مقبرہ ہے۔ اسے امام موسیٰ رضاؒ سے بے حد عقیدت تھی اور اسی بنا پر ۱۷۳۶ء میں اس نے اصفہان کی بجائے مشہد کو اپنا پایۂ تخت بنایا تھا۔ اپنی فتوحات کے دوران میں اس نے جو خزانے حاصل کئے ان کا معتدبہ حصہ امام کے روضہ کی تزئین پر خرچ کیا۔ نادر شاہ ۱۷۴۸ء میں فتح آباد کے قریب قاچاری اور افشاری سالاروں اور اپنے محافظ دستہ کی باہمی سازش سے قتل ہوا اور مشہد کے مضافات میں ایک باغیچے میں دفن ہوا۔ اس کے نام کی رعایت سے یہ جگہ باغِ نادری کہلاتی ہے۔

عید کے دوسرے روز ہم چھ سو میل لمبے سفر پر تہران کی جانب روانہ ہوئے۔ مشہد میں ہمارے میزبان نے ہمیں مشورہ دیا تھا کہ سلسلہ ہائے کوہ اَلبُرز کے ساتھ ساتھ مغرب کی طرف سیدھے تہران جانے کی بجائے یہ بہتر ہو گا کہ مشہد سے تین سو میل دور سمنان کے مقام سے ہم شمال کا رخ کریں اور البرز کو عبور کر کے صوبہ ماژندران میں بحیرۂ خَزَر (کیسپین) کے نظاروں سے لطف اندوز ہوں۔ یہ مشورہ شکریہ کے ساتھ قبول کیا گیا اور بہت ہی سود مند ثابت ہوا۔

حکیم عمرِ خیام کی بدولت نیشا پور کو شہرت جاوید حاصل ہے۔ مشہد سے ۹۸ میل کا سفر کر کے جس



حکیم عمرِ خیام کی قبر جسے رضا شاہ مرحوم نے تعمیر کروایا تھا۔



حکیم ابوالفتح عمرِ خیام کا جدید مقبرہ

وقت ہم اس تاریخی شہر میں داخل ہوئے تو سورج ڈھل رہا تھا اور رات بسر کرنے کے لئے ہماری منزل ابھی کافی دور تھی، لیکن عمر خیام کی قبر پر فاتحہ پڑھے بغیر یہاں سے آگے جانے کو جی بھی نہیں چاہتا تھا۔ حُسنِ اتفاق سے نیشا پور میں ایک ایرانی دوست نے، جو ہمارے پروگرام سے پہلے واقف تھے، اپنی ذہانت کا ثبوت دیتے ہوئے شام کی چائے کا انتظام باغِ خیام میں کیا تھا۔ اور اس طرح وقت کی قلت کے باوجود خیام کے مزار کی زیادت کی آرزو پوری ہو گئی۔

باغِ خیام نیشا پور کے نئے شہر سے چند میل باہر تہران جانے والی سڑک کے کنارے مغلیہ باغات کے نمونے پر ایک خوبصورت اور وسیع باغ ہے جس کے وسط میں سنگ مرمر کے چبوترے پر ایک عمودی ستون قائم ہے جو اس نامور شخصیت کی قبر کی نشان دہی کرتا ہے۔ عمر خیام نے ۱۱۳۲ء میں سو برس سے زائد عمر میں وفات پائی اور اس کی قبر حوادثاتِ زمانہ کا شکار ہو کر مدتوں گمنامی کی حالت میں رہی تا آنکہ رضا شاہ کے عہد میں اس قبر کو تلاش کر کے اسے ایک قومی یادگار کی شکل دی گئی۔ قبر کے عمودی ستون پر چاروں طرف رباعیات کندہ ہیں، جو باغ کی خوش گوار فضا سے ہم آہنگ ہو کر اس نشاط انگیز پیغام کی کیفیت کو دوبالا کرتی ہیں جو خیام کے فلسفۂ حیات کی جان ہے ؂

مے نوش کہ عمرِ جاودانی این است
خود حاصلت از دورِ جوانی این است
ہنگامِ گل و لالہ و یاراں سر مست
خوش باشے دمے کہ زندگانی این است



# "فردوسِ برّیں"

رامسر کی خاموشی اور پر سکون رعنائی دیکھ کر میں فرانسیسی ریویرا کو بھول گیا۔ کیسپین کے سبزی مائل پانی کی خنکی اس طویل مسافت کی تھکاوٹ کا مؤثر مداوا تھی۔ پہلے روز غروب آفتاب تک ہم ساحل پر نہاتے رہے۔ سمندر کی لہروں سے کھیلتے رہے اور اس وجد آفریں ماحول میں قدرت کی صنّاعی کے گیت گاتے رہے۔

کیسپین کا ساحل اہلِ ایران کی بہترین تفریح گاہ ہے اور ہر ہفتے سینکڑوں لوگ تہران اور دوسرے شہروں سے یہاں سیرو آرام کے لئے آتے ہیں۔ رامسر کے ہوٹلوں میں جتنے لوگ فروکش تھے ان میں سے اکثر مرد و زن دن کا بیشتر حصہ سمندر کے کنارے نہانے میں یا ریت پر لیٹ کر دھوپ سینکنے میں گزارتے اور کبھی کبھی نزدیک ہی کیسینو (Casino) میں مشروبات اور موسیقی سے محظوظ ہونے کے لئے تھوڑی دیر کے لئے چلے جاتے۔ شام کے وقت جب یہ لوگ ساحل سے لوٹتے تو ہوٹلوں کے سیلون ان کی خوش گپیوں سے جگمگا اٹھتے۔ یہاں پر زندگی کی یہ رنگین رَوَش یورپ کے ایسے ساحلی مقامات سے اس لحاظ سے بالکل مختلف ہے کہ قدرت کی حسین صنعت کاری میں انسانی مداخلت کے باوجود جو سکون یہاں کی فضا کو حاصل ہے وہ شاید ہی کسی اور خطے کو میسر ہو۔

بحیرۂ کیسپین کو خزر قبیلے کے نام کی رعایت سے جو قدیم وقتوں میں اس کے شمالی اور مشرقی کناروں پر آباد تھا اسے بحیرۂ خزر بھی کہا جاتا ہے۔ ایرانی اسے دریائے ماژندران کے نام سے پکارتے ہیں۔

بحیرہ خزر کا نزدیک ترین کنارہ تہران سے ۱۲۴ میل کے قریب ہے۔ سمندر اور تہران کے درمیان کوہستان البرز کی برف سے ڈھکی ہوئی سیمیں چوٹیاں حائل ہیں جن کے سینے کو چیر کر جرمن انجینئروں کے ہاتھوں بنی ہوئی پُر پیچ ریلوے لائن اور بل کھاتی ہوئی سڑکیں سیرو تفریح کے شوقین لوگوں کو ساحل سمندر کی فرحت بخش فضا میں لا بساتی ہیں' جہاں رضا شاہ مرحوم نے جدید ترین طرز کے نہایت عالیشان اور آرام دہ ہوٹل تعمیر کروائے تھے جو زندگی کی گہما گہمی سے چند روزہ سکون حاصل کرنے کے لئے بے نظیر مقام ہیں۔

شاہ مرحوم نے جس شوق اور جذبے سے یہ قابل دید عمارات اور باغات بنوائے تھے ان کا اندازہ اس امر سے ہو سکتا ہے کہ عمارتوں کے ڈیزائنوں کے علاوہ سیلونوں اور کمروں کے لئے تصاویر اور قالینوں کا انتخاب خود ان کی ذاتی کاوش اور دلچسپی کا نتیجہ تھا۔ دنیا کے ہر حصے سے مسافر یہاں آتے ہیں اور رضا شاہ کی وسیع دلچسپیوں اور خوش ذوقی کی داد دیتے ہیں۔

تہران سے ۲۲۰ میل شمال مغرب میں کیسپین کی سب سے بڑی ایرانی بندرگاہ پہلوی ہے جو صوبہ گیلان میں واقع ہے۔ رشت اس صوبے کا صدر مقام ہے اور بندرگاہ پہلوی سے بیس میل جنوب کی طرف واقع ہے۔ یہ ایک چھوٹا سا خوبصورت شہر ہے جو صوبہ گیلان کی تمام طبعی خصوصیات کا مظہر ہے۔

گیلان اور ماژندران کے یہ خطے شادابی' پانی کی فراوانی اور دل فریب مناظر کی کثرت کے باعث ایران میں باغِ ارم کے نام سے یاد کئے جاتے ہیں۔ سبزے سے لدے ہوئے کوہسار' سیماب آسا آبشاریں' میلوں تک پھیلے ہوئے چائے' تمباکو اور چاول کے کھیت' خوبصورت چھوٹے چھوٹے گھاس پھونس کے بنگلے' ہوا میں اک عجیب سرور اور لوگوں کے چہروں پر بشاشت اور جوانی۔

یہاں سے جو لوگ ہجرت کر کے دنیا کے دوسرے حصوں میں سکونت پذیر ہوئے وہ اس خطے کے نام کی رعایت سے گیلانی کہلائے۔

بندر پہلوی رضا شاہ کے دور حکومت میں تعمیر ہوئی تھی۔ یہ ایک صحت افزا مقام اور ماہی گیری کا سب سے بڑا مرکز ہے۔ یہاں ایک بہت بڑا سرکاری کارخانہ ہے۔ یہاں سے مختلف الانواع مچھلیاں ڈبوں میں بند کر کے دساور کو بھیجی جاتی ہیں۔ ان میں سب سے زیادہ مشہور خاویار مچھلی ہے جو دنیا بھر میں فقط امراء کے دسترخوانوں کی زینت بنتی ہے اور اس کا نرخ مختلف ملکوں میں پچاس روپے پاؤنڈ سے دو سو روپے پاؤنڈ تک ہے۔

خاویار' جسے انگریزی میں (Caviar) کہتے ہیں' دراصل ایک کمیاب قسم کی مچھلی "سگ ماہی" کے پیٹ میں سیاہ انڈوں کا نام ہے جو وزن اور رنگت میں تلوں سے مشابہ ہیں۔ مچھلی کا پیٹ چاک کر کے انڈوں کو برف میں صاف کیا جاتا ہے۔ بعد ازاں ان میں نمک ملا کر ڈبوں میں بند کر دیا جاتا ہے۔

یہ مچھلی کیسپین کے علاوہ ناروے اور شمالی کینیڈا کے پانیوں میں بھی ملتی ہے۔ مسٹر چرچل اس مچھلی کے بہت شوقین ہیں اور یاد ہوگا کہ دوسری جنگ عظیم میں جب انگریزوں اور روسیوں نے ماسکو میں جرمنوں کے خلاف معاہدہ پر دستخط کئے تو مارشل سٹالین نے خاویار کا ایک ڈبہ مسٹر چرچل کو ذاتی تحفے کے طور پر بھیجا تھا۔

رشت سے ستر میل مشرق کی جانب سارے ایران میں دل کش ترین مقام رامسر کا شاہی ہوٹل ہے۔ کیا مقام' کیا منظر' کیا فضا اور کیا صنعت۔ یہاں پر رضا شاہ مرحوم کی زندگی کے کئی پہلو بے نقاب

ہوتے ہیں۔ یہاں آکر معلوم ہوتا ہے کہ شاہ مرحوم اپنی سیاسی اور انتظامی قابلیتوں اور خوبیوں کے علاوہ ایک بلند مرتبت آرٹسٹ' شاعر اور صناع بھی تھا۔ رامسر کیا ہے۔ اس مرحوم کا ایرانیوں کے لئے ایک دل آویز تحفہ ہے۔ زائرین آکر جھومتے ہیں کہ آنکھوں نے یہ منظر' یہ سماں' یہ دلربائی کہیں نہیں دیکھی۔

ساحلِ سمندر سے ایک میل کے فاصلے پر سرسبز کلہ کوہ پر ایک پُر شکوہ دو منزلہ عمارت قصرِ رامسر کے نام سے موسوم ہے۔ پس منظر سبزہ اور برف میں مستور پہاڑ کی چوٹیوں سے آراستہ' اور سامنے ہوٹل اور سمندر کے درمیان ایک میل لمبی دو رویہ پھولوں اور پھل دار درختوں سے مزین سڑک ہے جس کے دونوں جانب دور تک خوشنما مرغزار پھیلے ہوئے ہیں جو جابجا خود رو گلاب اور دوسرے پھولوں کے تختوں کی فراوانی کے باعث لعل دیاقوت سے مُرصّع زمردیں مخمل کا نقشہ پیش کرتے ہیں۔ شام کے وقت جب ہوٹل سے لے کر سمندر تک کل خطہ برقی نور سے جگمگا اٹھتا ہے اور اردگرد درختوں میں طرح طرح کے پرندوں کے چہچے ایک سُرور آور محفل سنگیت کا سماں پیدا کرتے ہیں تو حسن بن صباح کے فردوس بریں کا گمان ہونے لگتا ہے۔ ٹیگور نے بھی قصرِ رامسر میں چند راتیں بسر کی ہیں اور ان راتوں کی یاد کو اشعار کی صورت میں جاودانی بخشی ہے۔

رامسر صوبہ ماژندران میں واقع ہے جو شادابی اور مناظر کی دل آویزی میں گیلان کا جواب ہے۔ اس صوبے میں رامسر سے پچاس میل مشرق کی جانب چالوس کا چھوٹا سا شہر اور اسی میل اور آگے بابل سر کی خوبصورت ماڈرن بستی ہے۔ چالوس میں ریشمی کپڑے کا ایک بہت بڑا کارخانہ اور ایک عمدہ ہوٹل ہے اور بابل سر میں ایک اعلیٰ سیر گاہ' ایک خوبصورت پل' شاندار ہوٹل اور خادیار کا کارخانہ ہے۔ یہ بستی بالکل یورپین طریقے پر بنی ہوئی ہے۔ کوٹھیوں کی ساخت اور صفائی بے نظیر لیکن رامسر کی پرسکون اور جاں بخش فضا سے محروم ہے۔



# بدہِ ساقی مئے باقی......

ایرانیوں کے سب سے بڑے قومی جشن یعنی عید نوروز کی دلچسپیوں سے لطف اندوز ہونے کا موقع شیراز کی سرور انگیز فضا میں میسر آیا۔ خوش باشی اور خوش پوشی اور ہنرہائے زیبا سے لگاؤ ایرانیوں کی فطرت میں داخل ہیں اور قومی پیمانے پر ان دل بستگیوں کے اظہار کے لئے یہ ان کی سب سے بڑی تقریب ہے جسے وہ ۲۱/ مارچ سے ۲/ اپریل تک بڑے ذوق و شوق اور رنگ و رومان سے مناتے ہیں۔ نوروز سے ہی موسم بہار کا آغاز ہوتا ہے۔ ہوا میں نئی مہک اور چمن میں نیا رنگ اور ہر شے میں شادابی اور شباب نظر آتا ہے۔ جدھر دیکھو رنگین طلسماتی کائنات مسکرا رہی ہے۔

تہران سے چھ سو میل جنوب میں شیراز کا دلکش شہر آباد ہے جو صوبہ فارس کا دل ہے اور فارس بہارِ جاوداں کا مسکن۔ یہ خطّہ اپنی معتدل آب و ہوا، قدرتی مناظر اور گلہائے رنگا رنگ کی فراوانی کے باعث ہمیشہ سے اہل ایران کے لئے بے حد جاذبیت کا موجب رہا ہے۔ اور یہ قدیم ایرانی تہذیب و تمدن کا گہوارہ اور شوکت و سطوت کا مرکز تھا۔ ہر وادی، دامنِ کوہ اور لبِ جو سارا سال خوبصورت جنگلی پھولوں سے اس طرح لدے رہتے ہیں جس طرح صاف راتوں میں تاروں سے آسمان۔

قریباً پانچ ہزار فٹ کی بلندی پر سرسبز وادیوں کے درمیان شیراز کا تاریخی شہر واقع ہے۔ پرانا شہر زیادہ تر مٹ چکا ہے اور اس کی جگہ خوبصورت کشادہ سڑکیں، ماڈرن مکانات، سینما اور ہوٹل، بازار اور باغیچے تعمیر ہوگئے ہیں۔ چند سال پیشتر شیراز کے سب سے زیادہ متمول شخص آقائے نمازی نے شہر کے باہر پانچ سو بستر کا ایک عظیم الشان قومی ہسپتال تعمیر کروایا ہے جو مشرق وسطیٰ کا بہترین ہسپتال خیال کیا جاتا ہے۔ مقابلتہً یہ ایک چھوٹا شہر ہے۔ کوئی چار لاکھ آبادی ہے اور چاروں طرف خوب صورت باغات اور سبزہ زاروں سے گھرا ہوا ہے جو اہل شہر کے لئے تفریح گاہیں مہیا کرتے ہیں۔ پھولوں کی دولت سے ہوا عطر بیز ہے اور حافظؒ اور سعدیؒ کے فیض سے فضا میں پاکیزگی اور نزہت۔ یہ شہر واقعی ایران کا عروس البلاد ہے۔ شہر سے تھوڑی دور باہر شمال کی جانب ننھی سی رکن آباد ندی آج بھی اسی سکون اور خاموشی سے بہ رہی ہے جس طرح آج سے چھ سو سال پیشتر خواجہ حافظ کے وقت میں بہتی تھی اور اہل شیراز کے نزدیک آج

بھی حافظ کے اس فلسفہ کی حامل ہے ؎

بدہ ساقی مئے باقی کہ در جنت نخواہی یافت
کنارِ آب رُکن آباد و گلگشت مصلّے را!!

شیراز کے پرانے شہر کے گرد فصیل تھی جس میں بارہ دروازے تھے۔ اب صرف شمالی جانب کا دروازہ باقی ہے جو دروازہ قرآن کہلاتا ہے۔ باقی دروازے اور فصیل بالکل مٹ چکے ہیں۔ دروازہء قرآن کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ اس دروازے کے اوپر ایک چھوٹا سا کمرہ تعمیر کیا ہوا ہے، جس میں ہمیشہ قرآن مجید کا ایک نسخہ رکھا رہتا ہے تاکہ شہر میں داخل ہونے والے اور شہر سے باہر جانے والے مسافر کلام الٰہی کی برکتوں سے فیضیاب ہو کر گزریں۔ یہ دروازہ اس سڑک پر واقع ہے جو شیراز سے اصفہان اور تہران کو جاتی ہے۔

۱۷۵۷ء میں جب کریم خاں ژند نے نادر شاہ افشار کے خاندان کو ختم کر کے عہد ژندیہ کی بنیاد رکھی تو اس نے شیراز کو ایران کا دارالسلطنت قرار دیا۔ کریم خاں ژند کے ۲۳ سالہ عہد حکومت میں شیراز نے بے حد ترقی کی، اور یہاں کئی عالی شان عمارات تعمیر ہوئیں، جن میں مسجد وکیل، جسے کریم خاں نے ۱۷۷۳ء میں تعمیر کروایا تھا، ہنرمندی اور کاریگری کا ایک اعلیٰ نمونہ ہے۔ ایران کی سب سے بڑی مسجد جو مسجد نور کہلاتی ہے اور ۲۰۰ میٹر لمبی اور ۱۰۰ میٹر چوڑی ہے شیراز ہی میں واقع ہے۔ اسے سلطان اتابک سعد ابن زنگی نے جو شیخ سعدی علیہ الرحمتہ کا ہمعصر تھا ۱۲۱۸ء میں تعمیر کروایا تھا۔

مرُورِ زمانہ کے ساتھ ساتھ تہذیب نے کیا کیا نئے رنگ اور رخ اختیار کئے ہیں کہ حافظ اور سعدی کے شیراز میں آج ایرانی مہ جبینیں اور نازنینیں یورپین لباس زیب تن کئے اور مغربی طرز معاشرت میں ڈھلی ہوئی نظر آتی ہیں۔ لیکن یہ شہر پھر بھی تہران اور ایران کے دوسرے حصوں سے بہت حد تک مختلف ہے کہ یہاں پر ابھی تک لوگوں کے دل و دماغ پر سعدیؒ اور حافظؒ پوری طرح قابض ہیں۔

شہر کے شمالی حصے میں لسان الغیب خواجہ شمس الدین حافظؒ کی محبوب سیرگاہ مصلے کے وسط میں ایک خوبصورت چھوٹا سا مقبرہ ہے جسے رضا شاہ مرحوم نے ۱۹۳۸ء میں خواجہ حافظؒ کی قبر پر تعمیر کروایا تھا۔ خواجہ حافظ نے ۱۳۹۰ء میں انتقال کیا اور اس وقت سے یہ جگہ مقبول عام ہے۔ ہر وقت زائرین کا تانتا لگا رہتا ہے۔ اور جو آتا ہے قبر پر رکھے ہوئے دیوان حافظ سے فال نکالتا ہے۔

اس مقبرہ سے قریباً دو میل مشرق کی جانب شیخ سعدی علیہ الرحمتہ کا جاذب دل مزار ہے جو آقائے علی اصغر حکمت شیرازی سابق وزیر خارجہ کی کاوشوں سے ۱۹۵۲ء میں تعمیر ہوا۔ اس مزار کے اردگرد بھی ایک عمدہ باغیچہ ہے جو پھولوں کی کیاریوں سے مزین ہے۔ یہ جگہ بھی مرجعِ خلائق ہے۔ شیخ سعدیؒ نے ۱۲۹۱ء میں ۱۰۷ برس کی عمر میں وفات پائی۔

شیراز سے چھتیس میل شمال مغرب کی طرف اصفہان اور تہران کو جانے والی سڑک کے قریب تختِ جمشید (Persepolis) کے کھنڈرات ہیں جسے ایرانیوں کے سب سے بڑے شہنشاہ دارائے اول (داریوش اعظم) نے پانچ سو سال قبل مسیح تعمیر کر کے اپنا پایۂ تخت بنایا تھا۔ اور اس زمانے میں یہ دنیا کے خوبصورت ترین شہروں میں شمار ہوتا تھا۔ یہ شہر قدیم ایرانی تہذیب و تمدن کے عروج کا مرقع اور شہنشاہی قوت و جبروت کا نشان تھا۔ ان کھنڈرات کے قریب ہی وہ تاریخی میدان کارزار ہے جہاں ۳۳۱ قبل مسیح سکندر اعظم نے ایرانی شہنشاہ دارائے سوم کو شکست فاش دی اور ایکروپولس (Acropolis) کی تباہی کا بدلہ لینے کے لئے اس عظیم الشان شہر کو آگ لگا کر تباہ و برباد کر دیا۔ دارا خود اس جنگ میں کام آیا اور ایران میں ہخامنشی دور اقتدار کا خاتمہ ہوگیا۔ آہستہ آہستہ یہ مقام لاکھوں من مٹی کے تلے دب گیا۔ اور اس سے متعلق معلومات محض تاریخی حکایتوں کا حصہ بن کر رہ گئیں۔ آج سے تیس سال پہلے رضا شاہ مرحوم کے زمانے میں اس شہر کی کھدائی کا کام شروع کیا گیا اور چند سالوں میں پتھروں اور خاک کے لاکھوں من ڈھیر کے نیچے سے ایک پُر عظمت شہر برآمد ہوا جس نے مورخوں، آثار قدیمہ کے ماہرین اور انجینئروں کو ورطہ حیرت میں ڈال دیا۔ اس شہر کے شاہی محلات اور مکانات کی چھتیں ناپید ہیں، لیکن پتھروں کی دیواریں، بلند ستون اور گزر گاہیں آج بھی اسی آن بان سے قائم ہیں، جیسے آج سے ڈھائی ہزار سال پہلے تھیں۔ پتھر کے بلند ستون جر ثقیل کے ماہرین کے لئے ایک معمہ ہیں اور دیواروں پر نقاشی اور مصوری کا دقیق ہنر سنگتراشی کا شاہکار ہے۔

ایران میں بڑے شہر بہت کم ہیں اور ایک دوسرے سے تین تین چار چار سو میل کے فاصلے پر واقع ہیں۔ سینکڑوں میلوں تک بیاباں کا عالم ہے۔ درمیان میں ساٹھ ستر میل کے فاصلے پر کوئی چھوٹا سا گاؤں آباد ہے جہاں موٹروں کو پٹرول اور لبِ سڑک قہوہ خانوں میں مسافروں کو چائے اور دیہاتی کھانا دستیاب ہو جاتا ہے۔ ان جگہوں پر کوئی نہ کوئی عمر رسیدہ شخص ایسا ضرور مل جاتا ہے جو حُقّے کے کش کے ساتھ ساتھ حافظؒ اور خیامؒ کے اشعار سے آنے جانے والوں کے دلوں کو گرماتا ہے۔

تہران اور اصفہان کے مابین دو سو اسّی میل کے فاصلے میں صرف قُم کا شہر واقع ہے جو تہران سے نوے میل جنوب میں ہے اور حضرت امام رضاؑ کی ہمشیرہ حضرت فاطمہ معصومہؓ کے روضہ کی وجہ سے ایران کا ایک مقدس مقام ہے۔ حضرت معصومہ ۸۱۸ء میں اپنے بھائی کو ملنے کے لئے مدینہ منورہ سے مرو جا رہی تھیں کہ راستے میں قُم کے مقام پر ان کا انتقال ہوگیا اور انہیں یہیں دفن کر دیا گیا۔ اصفہان اور شیراز کے درمیان فقط چند گاؤں ہیں اور باقی اللہ کا نام۔ سڑکیں بجری کی بنی ہوئی ہیں اور کولتار کے بغیر ہیں۔ ان طویل فاصلوں کو طے کرنے کے لئے چونکہ ریلوے لائن بہت کم ہے اور شہروں کے باہر عمدہ سڑکیں ناپید ہیں اس لئے ابھی تک شہروں کے درمیان آمدورفت کم ہے۔

وسطی ایران میں اصفہان کا خوبصورت شہر زائندہ رود کے کنارے اس سڑک پر واقع ہے جو تہران کو شیراز سے ملاتی ہے۔ صفائی اور کشادگی میں تہران کا ہمسر، لیکن عام زندگی کی روش میں متانت اور توازن زیادہ نمایاں ہے۔ اصفہان قرونِ وسطیٰ کے ایران کا ایک نہایت اہم اور تاریخی شہر ہے اور اس دور کے تہذیب و تمدن کا مرکز رہا ہے۔ صفوی بادشاہ عباس اعظم (۱۵۶۹ء سے ۱۶۳۹ء) نے ۱۵۸۶ء میں تخت نشین ہوتے ہی قذوین کی بجائے اصفہان کو اپنا پائے تخت بنایا اور یہ تھوڑے ہی عرصے میں ایشیا کے اہم ترین شہروں میں شمار ہونے لگا۔ خود ایرانی اسے "نصف جہاں" قرار دیتے تھے۔ یہ شہر عہد صفویہ کے آخری تاجدار عباس سوم کی حکومت تک ایران کا پایۂ تخت رہا۔ اس کی وفات پر جب نادر شاہ افشار نے تخت پر قبضہ کر کے دور افشاریہ کی بنیاد رکھی تو اس نے ۱۷۳۶ء میں مشہد کو اپنا دارالسلطنت بنایا۔ صفوی خاندان کے ساتھ ہی اصفہان کی یہ سیاسی اہمیت اور مرکزیت بھی ہمیشہ کے لئے ختم ہو گئی، لیکن اس دور میں ایرانی فنون و تمدن نے جو عروج حاصل کیا اور جن کے نشانات سے اصفہان کا کونہ کونہ معمور ہے وہ تاریخ ایران کا ایک درخشاں باب ہے۔

صفوی بادشاہوں کے محلات اور ان کی تعمیر کردہ مساجد، جو کہ بعد از اسلام ایرانی فن تعمیر کے بہترین نمونے ہیں، اس شہر کی آرائش و پیرائش کے ذمہ دار ہیں۔ تاریخی اور تمدنی لحاظ سے اسے ایران میں وہی مقام حاصل ہے جو لاہور کو پاکستان میں۔ اس کے علاوہ نقرہ سازی، مینا کاری، منبت کاری اور قالین بافی کا کام جو اصفہان میں ہوتا ہے دنیا میں بے نظیر ہے۔ ہوٹلوں اور رستورانوں کے اندر جا بجا دیواروں پر عمر خیام کی رباعیات اور ان کے پہلو میں حسبِ حال تصاویر یہاں کا ایک خاص فیچر ہے جو تہران کی حد سے بڑھی ہوئی مغربیت دیکھنے کے بعد حقیقی ایرانیت کے لئے نووارد کی تشنگی کو کافی حد تک دور کرتا ہے اور اس شہر کے مزاج کو اس کی پرانی تہذیبی روایات سے ہم آہنگ کرتا ہے۔



# شیریں فرہاد

قریباً چودہ صدیاں گزر گئی ہیں او ایران کا وہ دل آویز خطہ' جہاں شہنشاہ عجم خسرو پرویز کی پری تمثال عیسائی محبوبہ شیریں نے اپنی پررومان زندگی کی بہاریں بسر کیں' آج بھی اسی رنگینی' شادابی اور فرخ انگیز فضا کا حامل ہے۔ جس نے شیریں ایسی شاعر صفت حسینہ کو مجبور قیام کیا' اور آج بھی شنبہ کے روز اردگرد کی خوش منظر پہاڑیوں اور وادیوں سے خوش گِل کُرد دوشیزائیں یہاں جمع ہوتی ہیں اور قدیم کُردی رقص و سرود کا ایک مسحور کن جشن برپا کر کے اپنی روح کو تسکین اور فضا کو رنگ و موج بخشتی ہیں۔

یہ مقام' جو قصر شیریں کے نام سے مشہور ہے جادۂ زرّیں پر' جو تہران کو بغداد سے منسلک کرتا ہے' تہران سے قریباً ساڑھے چار سو میل کے فاصلے پر ایران اور عراق کی سرحد کے نزدیک واقع ہے۔ یہ جگہ مقابلتہً کم بلند ہونے کے باعث ایرانی سطح مرتفع کی شدید سردی سے محفوظ ہے۔ یہاں ایک آب جو کے کنارے شیریں نے ایک محل تعمیر کرایا تھا' جہاں وہ خسرو پرویز کے ساتھ موسم سرما اور بہار کے اکثر پُر کیف شب و روز گزارتی تھی۔ آج وہ محل اگرچہ کھنڈر بن چکا ہے لیکن شیریں کی حسین یادوں سے وابستہ ہونے کی وجہ سے وہ آج بھی تاریخی روایتوں اور رعنائیوں کا آئینہ دار ہے اور حسن و محبت کے متوالے اکثر وہاں جا پہنچتے ہیں۔

تہران اور بغداد کے مابین سڑک کا راستہ کوئی ساڑھے چھ سو میل لمبا ہے۔ یہ تاریخی سڑک جو خسروی کے مقام پر ایران میں داخل ہوتی ہے قرون اولیٰ میں بغداد کو سمرقند و بخارا سے مربوط کرتی تھی اور ان رومانی کاروانوں کی گزرگاہ تھی جن کے دلچسپ تجربات اور رنگین روایات نے الف لیلہ کے افسانوں کو زینت بخشی۔ جواہرات اور سونے و چاندی کے سامان تجارت کی وجہ سے جو اس سڑک کے ذریعے اونٹوں پر لد کر وسط ایشیا سے بغداد پہنچتا تھا یہ شاہ راہ "جادۂ زرّیں" کہلاتی تھی۔

آبِ رواں کی فراوانی کی بدولت قصر شیریں کا خوبصورت اور سرسبز خطّہ' جہاں اب ایک چھوٹا سا قصبہ آباد ہے' ایک گلدستہ نظر آتا ہے۔ یہ قصبہ ایران کی ضرب المثل صفائی کا اعلیٰ نمونہ ہے اور ایرانی کُردستان کا مشہور مقام ہونے کے باعث گرد و نواح کے کُردی قبائل کے لئے خرید و فروخت کا عمدہ مرکز

ہے۔ قصبے کے بازار میں جا بجا حسین کُردی نوجوان لڑکے اور لڑکیاں مخصوص کُردی لباس میں جو ہلکی سی پگڑی، تنگ پائنچے کی شلوار اور کمر میں ریشمی دوپٹے پر مشتمل ہوتا ہے، اور مرد و زن دونوں کے لئے یکساں ہے، ہاتھوں میں پھولوں کے گلدستے لئے سیر کرتے نظر آتے ہیں۔ یہ علاقہ ایران کا کوہ قاف ہے۔ قدرتی مناظر کی دلکشی کے علاوہ انسانی حسن و جمال کا جو کمال اس خطے میں دکھائی دیتا ہے وہ ایران کے دوسرے حصوں کے لئے باعثِ رشک ہے۔ سچ پوچھئے تو یہاں کی ہر دوشیزہ بذات خود شیریں ہے۔

قصرِ شیریں سے تہران کی جانب ایک سو میل کے فاصلے پر کرمان شاہ کا صاف ستھرا شہر آباد ہے جو سطح مرتفع ایران کے قلب میں پانچ ہزار فٹ کی بلندی پر واقع ہے، اور مغربی ایران کا سب سے اہم مقام ہے۔ موجودہ صدی کے آغاز میں تیل کے ذخیروں کی دریافت سے اس کی اہمیت بے انتہا بڑھ گئی اور یہاں انگریزوں نے تیل نکالنے اور صاف کرنے کا ایک بہت بڑا کارخانہ قائم کیا۔ پچھلی دونوں عالمگیر جنگوں میں اتحادیوں نے اسی شہر کو اپنا فوجی مرکز بنایا اور روس کو بیشتر سپلائی یہاں سے گزر کر جاتی رہی۔ ہندوستانی سپاہیوں کے قیام کی وجہ سے یہاں کے لوگ اردو سے آشنا ہیں اور بڑے کوچک سے مسافروں کے ساتھ شکستہ اردو میں گفتگو کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

کرمان شاہ اور تہران کے درمیان ہمدان اور قذوین کے قدیم تاریخی شہر آباد ہیں۔ ہمدان قریباً چھ سو سال قبل مسیح ماد اور اشکانی خاندان کے حکمرانوں کا دارالسلطنت تھا اور اس زمانے میں اکتبانہ کے نام سے مشہور تھا۔ بارہویں صدی عیسوی کے وسط میں سلجوقی بادشاہوں نے بغداد کی بجائے ہمدان کو اپنا پایۂ تخت بنایا اور ان کے بعد ۱۲۹۰ عیسوی میں منگول سالار بایدو خان نے اپنا جشن تاجپوشی اسی شہر میں منعقد کیا۔ عالم اسلام کے عظیم المرتبت عالم، مفکر اور طبیب حکیم بو علی سینا کا مزار بھی ہمدان میں ہے جہاں انہوں نے ۱۰۳۷ عیسوی میں وفات پائی۔ ۱۹۵۴ء میں حکومت ایران نے ان کا جشن ہزار سالہ بڑے تزک و احتشام سے منایا اور ان کے مدفن پر ایک نیا مقبرہ تعمیر کروایا۔

قذوین کو صفوی بادشاہ طہماسپ اول نے ۱۵۲۴ء میں اپنا پایۂ تخت بنایا اور یہیں پر ہمایوں بادشاہ نے ہندوستان سے بھاگ کر پناہ حاصل کی تھی اور بعد میں شاہ طہماسپ کی امداد سے ہندوستان کو دوبارہ فتح کیا تھا۔ قذوین سے جو سڑک شمال کی جانب رشت کو جاتی ہے وہ اس سلسلہ ہائے کوہ میں سے گزرتی ہے جس کی بلند ترین چوٹی پر قلعہ الموت واقع تھا۔ جس پر ۱۰۹۱ء میں قبضہ کر کے حسن بن صباح نے اپنا فردوسِ بریں بنایا تھا اور جہاں سے پونے دو سو سال تک فرقہ اسمٰعیلیہ نے اشاعت اور ہلاکت کی سرگرمیوں کو بڑی کامیابی سے جاری رکھا تا آنکہ ۱۲۵۶ء میں منگولوں کے سردار ہلاکو خاں کے ہاتھوں ان کا آخری شیخ الجبال رکن الدین خورشاہ گرفتار ہو کر مارا گیا اور ایران میں ان کے اقتدار کا خاتمہ ہو گیا۔

ساسانی بادشاہوں کے عہد حکومت میں کرمان شاہ خسرو پرویز (۵۹۰ء سے ۶۲۸ء تک) کا پایہ تخت تھا

اور بہت بارونق شہر تھا۔ یہاں سے چار میل باہر دامن کوہ میں طاق بستاں کے نام سے ایک روح پرور مقام ہے جہاں خسرو پرویز کے محل کے کھنڈرات اور پتھر میں کندہ تصاویر آج بھی شیریں اور فرہاد کے رومان کو تازہ کر رہی ہے۔ روایت ہے کہ اسی کوہسار سے شہنشاہ کے مرغزاروں کو سیراب کرنے کے لئے فرہاد نے نہر نکالی تھی تاکہ اس طرح وہ ملک کے حضور سے خلوص عشق کی سند حاصل کر سکے۔ فرہاد اپنی جاں فشاں محنت کے ثمر سے تو نامراد رہا' لیکن دنیائے وفا و محبت میں ایک غیر فانی کردار کی یادگار چھوڑ گیا۔

طاقِ بستاں خسرو پرویز کے محل کا نام تھا جس کا ایک حصہ محراب کی صورت میں پہاڑ کے سینے میں کندہ تھا۔ محل کے باقی حصے تو یاد ماضی ہو گئے مگر وہ محراب ابھی تک قائم ہے اور اس کی دیواروں پر خسرو پرویز کے دربار' شکار کے میدان اور راحت گاہ کی منقش تصویریں بخوبی روشن ہیں۔ محراب کے سامنے چمن اور تالاب ہیں جو اسی زمانے کی یادگار خیال کئے جاتے ہیں۔

کرمان شاہ کی فضا آج بھی فرہاد اور شیریں کے عشق کی داستان سے لبریز اور وہاں کے لوگوں کے دل فرہاد کی عظمت سے معمور ہیں۔



# کشمکشِ زندگی

ہر ایک ایرانی خواہ وہ سوسائٹی کے کسی طبقہ سے تعلق رکھتا ہو زندگی کی رعنائیوں سے لطف اندوز ہونے کا انتہائی خواہش مند ہے۔ جن چیزوں کو ہم سامان عشرت خیال کرتے ہیں وہ اس کی ضروریات زندگی میں شامل ہیں جن کے بغیر کسی ایرانی گھر کا تصور نامکمل اور غلط ہے۔ اس خواہش کی تکمیل کے لئے درمیانے اور نچلے طبقے کے لوگوں کو کسب معاش میں بے حد محنت کرنی پڑتی ہے۔ روز افزوں گرانی نے زندگی کے بلند معیار کے حصول کو اور بھی مشکل بنا دیا ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ مردوں اور عورتوں کو دن میں دو دو اور تین تین اداروں میں کام کرنا پڑتا ہے تاکہ وہ دو تین ہزار روپے ماہوار کما سکیں اور زندگی کی ضروریات پوری کر سکیں۔ تہران میں تقریباً پانچ سو خارجی زبانوں کے سکول اور ٹیکنیکل ٹریننگ کے ادارے ہیں جہاں دفتروں سے فارغ ہو کر مرد و زن شام کے وقت تعلیم حاصل کرتے ہیں تاکہ زندگی میں ترقی کے مزید وسائل پیدا کر سکیں۔ اس سخت کش مکش کا قدرتی طور پر ان کی نفسیات پر گہرا اثر ہے جو معاشرہ میں شدید اضطراب اور بے چینی کا باعث ہے۔

آج شاید ہی کوئی دوسرا ملک ایسے ہولناک افراط زر اور بلا کی گرانی کا شکار ہو گا جیسا کہ ایران ہے۔ مہنگائی کا سب سے زیادہ اثر مکانوں کے کرایوں پر ہے۔ جو مکان لاہور میں دو سو روپے ماہوار پر مل سکتا ہے تہران میں اس کا کرایہ سات آٹھ سو روپے ماہوار سے کم نہیں۔ تہران میں پاکستانی سفیر جس بنگلے کا چھ ہزار روپے ماہوار کرایہ ادا کر رہے ہیں ایسا مکان گلبرگ میں ڈیڑھ دو ہزار روپے ماہوار پر آسانی سے مل جانا چاہئے۔ ایسا ہی حال خوراک اور دوسری ضروری اشیاء کا ہے۔ اعلیٰ درجے کے ہوٹلوں میں کمرے اور خوراک کا روزانہ خرچ سوا سو روپے سے ڈیڑھ سو روپے فی کس ہے۔ دوسرے درجے کے ہوٹلوں کا خرچ ستر روپے سے سو روپے تک ہے۔ بحیرہ خزر کے کنارے شاہی ہوٹلوں کا یومیہ خرچ دو سو روپے فی کس ہے۔

امرا کا جو چھوٹا طبقہ ایران کی معیشت پر مسلط ہے اسے دنیا کی ہر نعمت میسر ہے اور ہر طرح کے عیش و عشرت کے سامان اس کے لئے مہیا ہیں۔ وہ زندگی کی اس سخت کش مکش سے آزاد اور بے نیاز ہے۔ تیل

کی آمدنی سے کوئی ڈیڑھ ارب روپیہ سالانہ زر مبادلہ کی صورت میں جو ایران کو ملتا ہے اس کا بیشتر حص کاریں، ریڈیو، ملبوسات اور تزئین و زیبائش کا سامان درآمد کرنے پر خرچ ہو جاتا ہے۔ اب ایران میں ٹ ویژن بھی شروع ہوگیا ہے اور لوگ ریڈیو سے زیادہ ٹیلی ویژن کے گرویدہ ہو گئے ہیں۔ صرف تہران می کوئی نوے ہزار نجی کاریں اور پندرہ ہزار ٹیکسیاں ہیں۔ امریکہ کے باہر اس تعداد میں اتنی لمبی کاریں شا ہی دنیا کے کسی اور حصے میں ملیں گی۔ جدید ترین ماڈل کی لمبی سے لمبی کاریں تہران کے خوبصورت خیابانو میں نہ ختم ہونے والے کاروانوں کی صورت میں رواں ہیں۔ امریکہ کی طرح ایران میں بھی بے چارہ شیورلیٹ نچلے درجے کی کار خیال کی جاتی ہے۔ ملک کی اقتصادی منصوبہ بندی کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کام امریکی امداد کے اداروں کے سپرد ہے اور پچھلے چند سال کے اعداد و شمار کے مطابق ایران کو مشرق وسطٰی کے دوسرے سب ممالک سے زیادہ امداد مل رہی ہے۔

ایسے پریشان کن اقتصادی اور سماجی حالات سے نپٹنے کے لئے حکومت کی طرف سے پہلی او دوسری ہفت سالہ سکیموں کے ماتحت کئی صنعتی اور تعمیری منصوبے مرتب کئے گئے ہیں۔ اور ان میں س بہت سارے مکمل بھی ہو چکے ہیں۔ ملک میں صنعت کو ترقی دینے کے لئے سیمنٹ، کھانڈ، سگرٹ اور اونی سوتی اور ریشمی کپڑا بننے کے کارخانے قائم کئے گئے ہیں۔ اس کے علاوہ قالین بافی، چاندی، لکڑی، پلاسٹک اور نائلون کے سامان ایسی گھریلو صنعتوں کی طرف بھی کافی توجہ دی جا رہی ہے۔ جگہ جگہ دریاؤں پر بن باندھ کر نہریں نکالی گئی ہیں۔ اور پن بجلی پیدا کی جا رہی ہے تاکہ بے آب و گیاہ خطوں کو سیراب کر کے زرعی پیداوار کو بڑھایا جائے اور پسماندہ علاقوں کو زندگی کی آسائشوں سے آشنا کیا جائے۔ ایران کے لق دق صحراؤں میں غیر ملکی کاریگر فطرت کے عناصر سے برسرپیکار ہیں اور ان کی تسخیر کے لئے نقطہ چہار او دیگر اداروں کی معرفت کروڑوں ڈالر خرچ ہو رہے ہیں۔ خود شاہ کی طرف سے بھی ذاتی املاک کی بخشش جاری ہے اور پچھلے چند سالوں میں چالیس لاکھ ایکڑ سے زیادہ زمین غریب کاشتکاروں میں مزید تقسیم کی گئ ہے۔ شاید چند سال تک عوام ان بڑے بڑے منصوبوں کی افادیت سے بہرہ ور ہو سکیں۔ ملکی اقتصادیات میں کچھ توازن پیدا ہو اور لوگوں کو معاشی جدوجہد کی روح فرسا شدت سے نجات حاصل ہو۔

❑

# ڈاکٹر مُصدّق

ایران میں پچھلے چند سالوں میں جس تیزی سے اقتصادی بحران بڑھا اسی رفتار سے قوم کا سیاسی شعور بھی ترقی پذیر ہوا۔ ڈاکٹر مصدق کے دور اقتدار سے پیشتر متوسط طبقے میں بہت کم لوگ ایسے ملتے تھے جو حکومت پر کھلم کھلا تنقید کی جرأت رکھتے تھے۔ لیکن ڈاکٹر مصدق کی وزارت عظمیٰ کے زمانے میں لوگوں کے ذہن ایسے آزاد ہوئے کہ اگرچہ مصدق کے بعد استبداد کا دور بڑی شدومد کے ساتھ واپس آیا، لیکن ان کی ذہنی آزادی کسی صورت میں بھی پابند سلاسل نہ ہو سکی، اور جوں جوں حکومت کی طرف سے سختی بڑھتی چلی گئی عوام میں کڑی تنقید کا رحجان بھی شدید تر ہوتا چلا گیا۔ اس کے علاوہ ناقابل برداشت گرانی اور چند خاندانوں کے ہاتھوں میں مالی وسائل کا اجتماع ایسے خطرناک اقتصادی حالات نے عوامی رد عمل کو مزید تقویت دی۔

ڈاکٹر محمد مصدق کو وزارت عظمیٰ سے علیحدہ ہوئے تو سال سے زیادہ عرصہ ہو گیا ہے اور تہران سے کوئی چالیس میل دور وہ اپنے گاؤں احمد آباد میں ایک نظربند کی حیثیت سے زندگی کے آخری ایام بسر کر رہے ہیں، لیکن ایرانی عوام کے دلوں میں آج تک ان کے لئے بے پناہ محبت اور عقیدت کے چشمے ابلتے ہیں، اور اپنے آپ کو مصدقی کہنا ان کے لئے فخر اور اطمینان قلب کا موجب ہے۔ انہیں اس بات کا پورا احساس ہے کہ موجودہ دور میں ڈاکٹر مصدق ہی نے ان کے سیاسی شعور کو جلا بخشی اور سردھڑ کی بازی لگا کر برطانوی آمریت کے چنگل سے نجات دلائی۔ ایران کی سرزمین سے، جہاں برطانوی سفیر اور اینگلو ایرانی آئل کمپنی کے جنرل منیجر نے تقریباً سو برس اقتدار اعلیٰ کو اپنا مطیع اور فرماں بردار بنائے رکھا، انگریزوں کا اپنے پانچ ارب روپے کے تیل کے کارخانوں کو چھوڑ کر بے بسی کے عالم میں خاموشی سے رخصت ہو جانا ڈاکٹر مصدق کا اتنا عظیم کارنامہ ہے کہ دنیائے اسلام اس پر جتنا بھی فخر کرے کم ہے۔ اس اقدام کے اثرات صرف ایران تک ہی محدود نہ رہے بلکہ مشرق وسطیٰ کے دوسرے ممالک میں بھی انگریزوں کے اثر ورسوخ کے خاتمے کے لئے یہ مشعل راہ کی صورت اختیار کر گیا۔

ڈاکٹر محمد مصدق کے والد مرزا ہدایت آخری قاچار بادشاہوں کے دور اقتدار میں تقریباً تیس برس

تک وزیر خزانہ کی حیثیت سے حکومت سے منسلک رہے۔ ان کے والدہ شہزادی نجم السلطنہ شاہ ناصرالدین قاچار کی چچا زاد بہن تھیں۔ والدین نے ان کا نام مرزا محمد رکھا۔ ان کی ابتدائی تعلیم و تربیت شاہی محلات کے پرشکوہ ماحول میں ہوئی۔ لیکن شروع ہی سے مصدق کی طبیعت محلات سے باہر عوام کی غربت اور مشکلات کو دیکھ کر بے حد متاثر ہوئی تھی اور وہ اپنے خیالات کا برملا اظہار کرنے سے کبھی نہیں چوکتے تھے۔ پندرہ سولہ برس کی عمر میں شاہ نے انہیں خراسان کے صوبے میں محکمہ مال کا کام سیکھنے کے لئے بھیج دیا اور جب دس سال کے بعد یہ واپس تہران آئے تو ان کی اعلیٰ کارکردگی اور دیانتداری کی بنا پر انہیں مصدق کا خطاب عطا کیا۔

لیکن اس خطاب کے چند ماہ بعد جب شاہ نے ایران کے نئے آئین کو منسوخ کر دیا تو تہران میں ایک ہنگامہ بپا ہو گیا اور نوجوان مصدق عوامی جذبات کے ترجمان کی حیثیت سے اس بغاوت میں پیش پیش تھے۔ یہ بغاوت بڑی سختی سے دبا دی گئی اور مصدق کو ملک بدر ہونا پڑا۔

جلا وطنی کے یہ تین سال مصدق نے پیرس میں اقتصادیات اور پولٹیکل سائنس کے مطالعہ میں گزارے۔ اور یہیں پر اپنے کئی سیاسی نظریئے قائم کئے۔ انہیں اپنے وطن اور بیوی بچوں کی جدائی کا بے حد صدمہ تھا اور اس بنا پر اکثر بیمار رہنے لگے۔ آخر شاہ نے ان کی سابقہ خدمات کی بنا پر انہیں معافی دے دی اور وہ ایران واپس آ گئے۔

اس کے بعد مصدق نے سوئٹزر لینڈ سے قانون کی ڈگری حاصل کی اور ۱۹۱۶ء میں انہیں وزارت خزانہ کا نائب معتمد مقرر کر دیا گیا۔ انہوں نے یہ عہدہ سنبھالتے ہی کئی سو ناکارہ ملازمین کو بیک جنبشِ قلم موقوف کر دیا۔ ان کے اس اقدام سے ان کے خلاف ایک زبردست محاذ قائم ہو گیا۔ انہیں طرح طرح سے ڈرایا دھمکایا گیا' اور انہیں خون سے لکھے ہوئے خطوط روانہ کئے گئے۔ یہ بہرحال اپنے موقف پر ڈٹے رہے کہ حکومت کے کاروبار میں نالائق اور بددیانت افسروں اور ملازمین کے لئے کوئی جگہ نہیں ہونی چاہئے۔ لیکن اس موقعہ پر شاہ نے کمزوری دکھائی اور انہیں اپنے عہدے سے علیحدہ ہونا پڑا۔

۱۹۱۹ء میں انگریزوں نے حکومت ایران پر دباؤ ڈال کر ایک ایسا معاہدہ کیا جس سے ایران کو بالکل اپنے زیر نگیں کر لیا۔ مصدق نے اس معاہدے کے خلاف زبردست تحریک چلائی اور انگریزوں کے خلاف نفرت اور غصے کا ایک زبردست طوفان کھڑا کر دیا۔ انگریز مصدق کی ان سرگرمیوں کو کس طرح برداشت کر سکتے تھے۔ ان کے اشارے پر شاہ نے انہیں ایک سال کے لئے پھر جلا وطن کر دیا۔ ۱۹۲۰ء میں شاہ نے انہیں واپس بلا کر ایک صوبے کا گورنر مقرر کیا اور دو سال بعد انہیں وزیر خزانہ بنا دیا۔ یہ عہدہ سنبھالنے کے بعد پہلا کام انہوں نے یہ کیا کہ اپنی اور تمام بڑے سرکاری افسروں اور پارلیمینٹ کے ممبروں کی تنخواہ نصف کر دی۔ اس سے ان کے خلاف ایک بار پھر زبردست شورش پیدا ہو گئی اور انہیں وزارت خزانہ

سے علیحدہ ہونا پڑا۔ لیکن اس کے تھوڑے عرصے بعد ہی تہران کے عوام نے انہیں پارلیمینٹ کا رکن منتخب کر لیا۔

۱۹۲۵ء میں رضا خاں نے جو ۱۹۲۰ء سے ایران کے مطلق العنان وزیر اعظم تھے احمد شاہ قاچار کو تخت سے اتار کر اپنی بادشاہت کا اعلان کیا تو سارے ملک میں ڈاکٹر مصدق ہی واحد شخص تھے جنہوں نے پارلیمینٹ کے اندر اور باہر نہایت بے خوفی سے اس اقدام کی شدید مذمت کی اور کہا کہ یہ آئین کی صریح خلاف ورزی ہے۔ اس کے بعد انہوں نے ہر قدم پر نئے شاہ کی مخالفت کی۔

۱۹۲۸ء میں جب پارلیمینٹ کے نئے انتخابات ہوئے تو ڈاکٹر مصدق نے حکومت پر انتخابات میں مداخلت کا الزام لگایا اور سیاست سے کنارہ کش ہو کر تہران کے قریب اپنے گاؤں احمد آباد میں چلے گئے اور تیرہ برس ملکی سیاست سے بالکل الگ تھلگ رہے۔ اس عرصے میں ان کی صحت پھر خراب ہو گئی اور ۱۹۳۰ء میں وہ علاج کی غرض سے کچھ عرصے کے لئے برلن چلے گئے۔

۱۹۴۰ء میں رضا شاہ نے مصدق کو کسی الزام میں قید کر دیا اور ساڑھے چار ماہ کے بعد جب یہ رہا ہوئے تو ان کی صحت بہت گر چکی تھی۔ اگرچہ اس کے بعد ان کی صحت رفتہ رفتہ بہتر ہو گئی، لیکن قید و بند کے نفسیاتی اثرات بہت دیر تک قائم رہے۔ اسی سال جب روسیوں اور انگریزوں نے ایران پر قبضہ کر کے رضا شاہ کو تخت سے علیحدہ کر دیا تو مصدق نے پہلے سے زیادہ بے باکی اور جوش سے ان بیرونی طاقتوں کے خلاف محاذ قائم کیا۔ ۱۹۴۴ء میں انہوں نے ایرانی پارلیمینٹ میں ایک بل پیش کیا کہ کسی غیر ملکی کمپنی کو پارلیمینٹ کی منظوری کے بغیر تیل نکالنے کی اجازت نہ دی جائے۔

دوسری عالمگیر جنگ کے بعد جب روسیوں نے آذربائیجان پر قبضہ کر لیا تو ان کو وہاں سے نکالنے کے لئے مصدق ہر تحریک میں پیش پیش تھے۔ اقوام متحدہ کی کوششوں سے آخر کار روسی وہاں سے نکالے گئے اور یہ صوبہ پھر تہران کے ماتحت آگیا۔ اس محاذ سے فارغ ہو کر مصدق نے اپنی تمام تر توجہ ایران کے پرانے دشمن انگریزوں کی طرف مبذول کر دی۔

۵۱ - ۱۹۵۰ء کے پارلیمینٹ کے انتخابات میں ڈاکٹر مصدق کی نیشنل فرنٹ پارٹی کے صرف نو ارکان کامیاب ہوئے۔ لیکن اس گروپ نے ایرانی تیل کو قومی ملکیت بنانے کے مطالبے کو اس دانائی اور فراست سے قوم کے سامنے پیش کیا کہ ملک میں ایک زبردست تحریک کا آغاز ہو گیا۔ جب مارچ ۱۹۵۱ء میں اعتدال پسند وزیر اعظم جنرل رزم آرا مذہبی گروہ فدایان اسلام کے ایک رکن نواب صفوی کے ہاتھوں مسجد سپہ سالار میں قتل ہو گئے تو ۱۳۶ ارکان کی پارلیمینٹ نے متفقہ طور پر ڈاکٹر مصدق کو ایران کا وزیر اعظم منتخب کر لیا۔ یہ عہدہ سنبھالنے کے تین ہفتے کے اندر اندر انہوں نے اینگلو ایرانی آئل کمپنی کو قومی ملکیت بنانے کا بل پاس کر کے ایک گولی چلائے بغیر انگریزوں کا صد سالہ اثر و نفوذ ختم کر کے انہیں ملک سے

خارج کیا اور ایران کی تاریخ میں ایک درخشاں باب کا اضافہ کیا۔

تہران کا مقبول ریستوران شمشیری' جہاں صرف دوپہر کا کھانا ملتا ہے اور وہ صرف مشہور ایرانی ڈش چلو کباب پر مشتمل' ڈاکٹر مصدق کے ایک خاص جاں نثار آقائے حسینی کی ملکیت ہے جسے ۱۹۵۳ء میں ڈاکٹر مصدق کے زوال کے بعد خلیج فارس کے ایک چٹیل جزیرے میں جلا وطنی اور قید کے دن گزارنے پڑے۔ اس عرصے میں یہ ریستوران بند ہو گیا اور اس کے دوسرے کاروبار بھی سب تباہ ہو گئے۔ لیکن اس کی ڈاکٹر مصدق سے محبت اور عقیدت میں کوئی فرق نہ آیا۔ جب چند سالوں کے بعد اسے رہائی نصیب ہوئی اور اس نے تہران واپس آکر

پھر چراغاں کیا دیار غریب

شمشیری کا کاروبار پھر چمکا اور آج آقائے حسینی پھر لکھ پتی ہے اور ڈاکٹر مصدق کا پہلا سا نام لیوا اور جاں نثار۔

ایک روز شمشیری میں دوپہر کے کھانے پر ایک باخبر ایرانی دوست سے باتوں باتوں میں 'سینٹو' کا ذکر آگیا' تو وہ کہنے لگے:

"صدر ناصر کی طرف سے اس پیکٹ کی مخالفت نے عام ایرانیوں کے دلوں میں اس کے لئے کوئی جوش اور جذبہ نہیں چھوڑا۔"

میں نے حیرانی سے پوچھا: "ایرانیوں کو ناصر سے کیا مطلب؟"

وہ فرمانے لگے:

"بیرونی دنیا ایرانیوں کے کردار کو پوری طرح نہیں سمجھتی۔ ایرانی بنیادی طور پر سخت قوم پرست ہیں۔ یہ نہ روس کے طرفدار ہیں نہ مغربی استعمار کے حامی۔ ڈاکٹر مصدق کے زوال کی ایک بڑی وجہ یہ تھی کہ برطانیہ اور امریکہ سے ٹکر لینے کے بعد انہوں نے کسی قسم کی روسی امداد قبول کرنے سے اجتناب کیا۔ تاکہ ایسا نہ ہو کہ آسمان سے گرے اور کھجور میں اٹکے کی مثال صادق آئے۔ قوم پرستی کے ساتھ ایرانی جذباتی طور پر ہیرو پرست بھی ہیں۔ ایک طرف ڈاکٹر مصدق کے بعد دوبارہ بڑھتے ہوئے امریکی اور برطانوی اثر و نفوذ سے ہم نالاں ہیں اور دوسری طرف مشرق وسطیٰ میں مغربی استعمار کے خلاف ناصر کے شاندار کارناموں نے ایرانیوں کو بے حد متاثر کیا ہے۔"

جب میں نے ان کی توجہ کثیر امریکی فوجی اور اقتصادی امداد کی طرف مبذول کرائی جو پچھلے دس سالوں میں ایران کو ملی ہے' تو انہوں نے فرمایا:

"اس امداد کے جہاں کافی فوائد ہیں وہاں نقصانات بھی بے حد ہیں۔ امریکن امداد

جہاں آتی ہے اپنے ساتھ تباہ کن افراط زر بھی لاتی ہے اور امداد پانے والی قوم اپنا جذبہ خود اعتمادی کھو بیٹھتی ہے۔"

شمشیری ایرانی اور غیر ملکی مرد و زن سے کچھا کچھ بھرا ہوا تھا۔ ہر طرف حسن و جوانی کا مظاہرہ تھا۔ یہ موجودہ ایرانی معاشرے کی ایک نہایت دلکش جھلک تھی۔ میرے میزبان نے ایک ہلکے سے تبسم کے ساتھ کہا:

"ایرانی مستورات جتنی فیشن میں پیش رفتہ ہیں اتنی ہی وہ تعلیم میں بھی ترقی یافتہ ہیں۔ آج آپ کو مشکل سے کوئی شہری ایرانی عورت ایسی ملے گی جو ایک یا ایک سے زائد خارجی زبانیں نہیں جانتی۔ انہیں مغربی زبانیں سیکھنے کا بے حد شوق ہے اور تہران میں جا بجا ایسے مکتبے قائم ہیں جہاں صرف یوروپی زبانیں پڑھائی جاتی ہیں۔ ابھی انہیں سیاست کا شوق پیدا نہیں ہوا۔ البتہ حقوق نسواں کے حصول اور تحفظ کے لئے انجمنیں قائم ہو رہی ہیں۔"

ڈاکٹر مصدق کے دو سابق سیاسی رفیق آیت اللہ کاشانی اور حسین مکّی، جو ان کے دور اقتدار میں ہی بعض ذاتی اختلافات کی بنا پر ان سے علیحدہ ہو گئے تھے، بعد میں گمنامی کی زندگی بسر کرنے پر مجبور ہو گئے۔ عوام ان سے بیگانہ اور متنفر اور وہ عوام کے غصے سے لرزاں۔ آج سے کوئی دس سال پیشتر ایران میں جناب کاشانی کا طوطی بولتا تھا۔ لوگ انہیں صرف اپنا مذہبی اور روحانی پیشوا ہی نہیں مانتے تھے بلکہ وہ ایک زبردست سیاسی رہنما بھی گردانے جاتے تھے۔ ۱۹۵۱ء کے آغاز میں ڈاکٹر مصدق عوام کی حمایت کے زور سے برسر اقتدار آئے تو علامہ کاشانی نے بھی ہوا کا رخ دیکھتے ہوئے ان کے حق میں اپنا زور بیان صرف کرنا شروع کر دیا اور بہت جلد ان کے مشیر خاص بن گئے۔ لیکن اس رفاقت کو ابھی زیادہ دن نہیں ہوئے تھے کہ علامہ کی تلون مزاجی رنگ لائی اور انہوں نے مخالفوں کے ہاتھوں میں کھیلتے ہوئے ڈاکٹر مصدق سے تعاون کی بجائے ان کے راستے میں کانٹے بونے شروع کر دیئے۔ مصدق سے ان کے اختلافات کی بنا کبھی اصولی نہ تھی۔ وہ اور حسین مکّی محض ذاتیات اور جزئیات میں الجھ کر رہ گئے۔ ایسے لوگوں کا طرز عمل آخر کار ایران میں رَدِّ انقلاب کی صورت میں منتج ہوا اور امریکن اور برطانوی ایجنٹوں نے شاہی فوج کے ساتھ مل کر اگست ۱۹۵۳ء میں ڈاکٹر مصدق کی عوامی حکومت کی بساط الٹ دی۔ ان پر غداری کے الزام میں مقدمہ چلایا گیا اور تین سال قید تنہائی کی سزا ہوئی۔ کاشانی کچھ عرصہ آوارۂ وطن رہے اور بعد میں شاہ ایران سے معافی ملنے پر واپس آکر گمنامی کی زندگی بسر کرنے لگے۔ ۱۹۶۲ء کے وسط میں ان کا ۷۲ برس کی عمر میں تہران میں انتقال ہو گیا۔

ایک شام نہایت فہمیدہ معمر خاتون خانم محمودی سے ملاقات ہوئی۔ ان کی عمر ۶۵ سال کے قریب ہو گی لیکن صحت نہایت عمدہ اور شعر و ادب اور سیاسی اور سماجی مسائل سے گہری دلچسپی رکھتی تھیں۔ یہ

خاتون ڈاکٹر مصدق کی زبردست حامی اور مداح تھیں۔ ان کے کمرے میں انگیٹھی پر ڈاکٹر صاحب کی ایک دستخط شدہ تصویر رکھی تھی جو انہوں نے محترمہ کی درخواست پر انہیں بھیجی تھی۔ وہ مصدق کا شمار ایرانی تاریخ کی چند عظیم ترین شخصیتوں کے زمرے میں کرتی تھیں۔

جب میں نے انہیں بتایا کہ میرے پاس ڈاکٹر مصدق کا ایک خط ہے جو انہوں نے وزارت عظمیٰ کے زمانے میں میرے ایک خط کے جواب میں لکھا تھا تو اس کے بعد گویا میں ان محترمہ کا عزیز ترین دوست تھا۔



# شہرِ شہرزاد

بغداد کی فضا میں آج بھی وہی رومانی کیفیت، وہی روح پرور موسیقی اور وہی وجدانی نغمے موجزن ہیں جو آج سے بارہ سو برس پیشتر خلیفہ ہارون الرشید کے زمانے میں زبیدہ خاتون اور شہرزاد کی زندگی کا زیور تھے۔ دن کے وقت شہر کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک نکل جائیں، چاروں طرف ایک ہنگامہ بپا ہے۔ ہر چیز میں تیزی اور شور۔ رفتار میں، گفتار میں، بگھیوں کے گھوڑوں کی چال میں، موٹر کار کے ہارن میں۔ غرضیکہ یہ شہر لاہور کی سرکلر روڈ کا ایک اچھا خاصا نمونہ ہے۔ لیکن شام کے وقت جونہی آفتاب کی سنہری کرنیں دجلہ کی خاموش لہروں پر نچھاور ہوئیں سارا شہر الف لیلہ کی حکایات کا ایک دل آویز مرقع بن گیا۔ فضا میں سکون اور تمکنت، ہوا میں خنکی، دجلہ کی لہروں میں جاذب نظر زیبائی اور نوجوانوں کے سینوں میں مدّوجزر۔

دریا کا دو میل لمبا کنارہ بجلی کے چراغوں سے بُقعۂ نور اور یہاں پر کیسینو (CASINO) تھیٹر اور ریستوران خوش وضع اور خوش دل بغدادیوں کی محفلوں سے آراستہ۔ نووارد محسوس کرتا ہے کہ اس شہر میں شہرزاد آج بھی زندہ ہے اور علی بابا موجود، اور شاید ہارون رشید بھی رات کو بھیس بدل کر گلیوں کی سیر کر رہے ہوں۔

بغداد کی بنیاد اصل میں ایرانی شہنشاہ نوشیروان عادل کے زمانے میں رکھی گئی تھی۔ جب اس نے دجلہ کے کنارے اس مقام پر اپنا سرمائی محل تعمیر کروایا جو اس کی شہرۂ آفاق عدل گستری کی وجہ سے باغِ داد کے نام سے مشہور ہوا۔ ایرانی شہنشاہیت کے خاتمے کے ساتھ یہ محل اور اس کے گردونواح کے باغات بھی تباہ ہو گئے لیکن ان کا نام تاریخ کے اوراق میں باقی رہا۔ جب ۷۶۳ء میں عباسیہ خاندان کے دوسرے خلیفہ ابو جعفر المنصور نے بعض سیاسی اور فوجی وجوہات کی بنا پر اپنے دارالخلافہ کو دمشق سے تبدیل کر کے کسی جگہ عراق مین قائم کرنے کا فیصلہ کیا تو اسے یہ مقام بے حد پسند کیا اور اس نے نئے دارالخلافے کے لئے اسی جگہ کا انتخاب کیا۔ اس کے نام کی رعایت سے یہ شہر منصوریہ کہلایا۔ عباسیوں کے دور حکومت میں اور خصوصاً ہارون الرشید کے عہد میں بغداد دنیا کے خوبصورت ترین شہروں میں شمار ہوتا تھا۔ اور شاہی



بغداد کے وسط میں دریائے دجلہ کا ایک منظر

شوکت و حشمت کے علاوہ علوم و فنون کا بہت بڑا مرکز تھا۔

۱۲۵۸ء میں ہلاکو خاں کے ہاتھوں بغداد کی تباہی اور بربادی تاریخ اسلام کا ایک نہایت ہی دردناک باب ہے۔ شہر میں قتل و غارت کا بازار چھ ہفتے تک گرم رہا۔ منگولوں نے شہر کی اینٹ سے اینٹ بجا دی۔ بیس لاکھ کی آبادی میں سے سولہ لاکھ نفوس تہ تیغ کر دیئے گئے۔ آخری عباسی خلیفہ مستعصم باللہ اور اس کے خاندان کے افراد کو سخت اذیتیں دے دے کر قتل کیا گیا۔ خلیفہ کو ایک بورے میں بند کر کے گھوڑوں کی ٹاپوں میں روند ڈالا گیا۔ ہفتوں تک بغداد کی سڑکوں اور گلیوں میں خون کی ندیاں بہتی رہیں اور دجلہ کا پانی میلوں تک سرخ تھا۔ محلات، درسگاہیں اور کتب خانے جلا دیئے گئے۔ صدیوں پرانے علم و ادب اور ہنر و فنون کے نادر ذخیرے خاکستر کر دیئے گئے۔ اس ہولناک تباہی کے بعد یہ شہر اپنا پہلا سا عروج پھر کبھی حاصل نہ کر سکا۔ ۱۶۳۸ء سے ۱۹۱۷ء تک بغداد ترکوں کے ماتحت رہا اور پہلی جنگ عظیم میں ترکوں کی شکست کے بعد جب عراق میں ہاشمی خاندان کی حکومت قائم ہوئی تو بغداد کو صدیوں کے بعد ایک بار پھر ایک مملکت کے دارالسلطنت کی حیثیت حاصل ہو گئی۔

دریائے دجلہ کے شہر کے سینے کو چیرتا ہوا اسے دو تاریخی حصوں میں تقسیم کرتا ہے اور ہر حصہ پرانی اور نئی روایات کا مخزن ہے۔ شہر کے شمالی حصے میں دائیں کنارے پر امام نقیؒ اور امام کاظمؒ رضا کے عظیم الشان مقبرے ہیں جہاں ہر وقت زائرین کا ایک جم غفیر رہتا ہے۔ یہ علاقہ کاظمین کہلاتا ہے۔ اس کے بالکل سامنے دوسرے کنارے پر حضرت ابو حنیفہؒ کا مقبرہ ہے۔ اس خطے کو حنیفیہ کہتے ہیں۔ شہر کے وسط میں دائیں کنارے پر حضرت جنید بغدادیؒ، بہلول داناؒ اور ملکہ زبیدہ کے چھوٹے چھوٹے مقبرے ہیں اور بائیں جانب غوثِ اعظم شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کا روضہ اور عالیشان مسجد ہیں۔

جہاں تک مغربی تہذیب و تمدن کے اثرات کا تعلق ہے عراقی بالکل پاکستانیوں کا نمونہ ہیں کہ ایک آہستہ تبدیلی کے ماتحت مغربی معاشرہ کے طور طریقے مقامی اطوار و عادات کی جگہ حاصل کر رہے ہیں۔ مغربی لباس دن بدن زیادہ مقبول ہو رہا ہے، لیکن دیہات میں عربی لباس کا ابھی تک پورا تسلط قائم ہے۔ اسی طرح شہروں میں مستورات پردے کو خیرباد کہہ رہی ہیں لیکن شہروں سے باہر چادر کے بغیر کوئی عورت مشکل سے ہی نظر آئے گی۔ اسکے برعکس ایران میں رضا شاہ مرحوم کے ایک حکم کے ماتحت ایک مقررہ تاریخ پر ساری قوم کا لباس بدل دیا گیا تھا اور برقع دفن کر دیا گیا تھا۔

بغداد کے قدیم حصے بالکل پرانے لاہور کی تصویر ہیں۔ پرانی وضع کے مکانات اور تنگ گلیاں۔ لیکن نیا شہر جدید طرز کے مکانات کشادہ سڑکوں، پھولوں اور سبزہ کے تختوں سے پیراستہ ہے۔ اہل بغداد کھلی ہوا میں بیٹھنے کے بے حد دلدادہ ہیں۔ ہوٹلوں اور ریستورانوں میں اندر بیٹھنے کی بجائے وہ ان کے صحنوں میں بیٹھتے ہیں۔ شہر کی بیشتر رونق اور رنگینی دجلہ کی رہینِ منت ہے۔ دریا کے کنارے بیسیوں چھوٹے بڑے کیفے

بنے ہوئے ہیں، جہاں شام کے وقت جگہ ملنی مشکل ہو جاتی ہے اور ایسا محسوس ہوتا ہے گویا کہ سارا شہر یہاں امڈ آیا ہے۔ گرمیوں میں لوگ برلبِ آب کرسیاں بچھائے نصف شب تک بیٹھے چائے یا کافی پی رہے ہیں۔ گپیں ہانک رہے ہیں۔ تسبیح بھی گھمارہے ہیں اور تاش بھی کھیل رہے ہیں۔ کچھ سنجیدہ قسم کے لوگ بھی نظر آتے ہیں جو علیحدہ میز پر بیٹھے ہوئے بجلی کی روشنی میں اخبار یا کتاب بینی میں مشغول ہیں۔ نزدیک ہی کوئی صاحب بیٹھے ہوئے مزے سے بوٹ پالش کروا رہے ہیں اور سامنے لال انگاروں پر مچھلی کباب ہو رہی ہے اور آناً فاناً کئی ہاتھوں میں تقسیم ہو رہی ہے۔ ادھر انگریزی لباس میں ملبوس خوش شکل عراقی مستورات برلبِ دریا چہل قدمی سے اس فضا کو زینت بخش رہی ہیں۔

دریا سے کچھ ہٹ کر تھیٹر ہیں، جہاں صبح دو تین بجے تک رقص و سرود کی محفلیں گرم رہتی ہیں۔ عربی نازنینیں، عربی رقص اور عربی نغمے جبوں اور عباؤں میں ملبوس بے تاب تماشائی بے خودی کے عالم میں جھومتے ہیں اور محبت کے نعرے لگاتے ہیں۔ یہ شب نشینی کی مجلسیں ہی شہرزاد کے زمانے کی یاد تازہ کرتی ہیں۔ دل کو کمال فرحت اور روح کو عروج بخشتی ہیں۔



# بابل اور مدائن

بابل اور مدائن کے کھنڈرات میں اگرچہ ؎

از نقش و نگارِ در و دیوار شکستہ
آثار پدید است صنادیدِ عجم را

لیکن اس کے ساتھ ہی ہر اینٹ ہر پتھر پر عبرت کی مہر مرتسم ہے جو زائر کے دل و دماغ کو متاثر کئے بغیر نہیں رہتی۔ نمرود اور نوشیروان عالی کے پُر عظمت کاخ و ایوان کہ جن کی تعریف سے تاریخ کے اوراق مرصع ہیں آج نیرنگیٔ زمانہ اور کسمپرسی کا ایک دردانگیز مرقع ہیں اور انسان کے لئے ایک درس عبرت۔

بغداد سے قریباً ساٹھ میل جنوب میں کربلا جانے والی سڑک کے نزدیک تہذیبِ عالم کے قدیم ترین مرکز بابل کے کھنڈرات محفوظ ہیں جو تاریخی روایات کے مطابق قریباً پانچ ہزار سال قبل از مسیح ایک وسیع سلطنت کا پایۂ تخت اور اک پُر کمال تہذیب کے عروج کا آئینہ دار تھا۔ اس شہر میں قریباً دو ہزار سال قبل از مسیح نمرود تاجدار بنا اور یہیں پر کرشمہ خلیل نے آتش الحاد کو گلزار توحید کی عطر بیز ہوا سے سرد کیا۔

اسی بابل میں چھ سو برس قبل از مسیح وہ بُستانِ آویزاں تعمیر ہوئے جنہوں نے عجائباتِ ہفت عالم میں جگہ پائی اور جن کی فوق العادہ کاریگری اور دل آویزی کی داستانیں آج بھی ہر پڑھے لکھے شخص کے لئے دلچسپی اور جاذبیت کا موجب ہیں۔ اسی بابل میں سکندر اعظم نے ہندوستان سے واپسی پر ایک جشن عظیم برپا کیا اور کئی روز ضیافتوں اور تقریبات کا سلسلہ جاری رہا جن کے اختتام پر ۲۹ جون ۳۲۳ قبل از مسیح جب ؎

سکندر چلا جہاں سے تو خالی ہاتھ تھا

۳۳ برس کی عمر میں اس فاتح عالم نے اسی شہر میں بعارضہ بخار اس دارِ فانی سے کوچ کیا۔

سڑک سے چند گز کے فاصلے پر دو کمروں کا ایک چھوٹا سا عجائب گھر ہے جس میں آثارِ عتیقہ کے ماہرین نے شہر کی پلان اور ساخت کے بارے میں اپنی کاوشوں سے جو نتائج اخذ کئے ہیں انہیں نقشہ جات' خاکوں اور ماڈلوں کی صورت میں پیش کیا ہے۔ اس کے علاوہ کھدائی کے دوران سونا' چاندی' پتھر اور لوہے

کی جو اشیا دستیاب ہوئیں اور غیر ملکیوں کی دستبرد سے محفوظ رہیں یا جنہیں انہوں نے قابلِ التفات نہ سمجھا وہ بھی نمائش کے لئے قرینے سے چنی ہوئی ہیں۔

اس عمارت کے عقب میں خرابہ ہائے بابل ہیں جو کئی ایکڑ زمین میں پھیلے ہوئے ہیں۔ اکثر حصے محض چھوٹی اینٹوں اور خستہ مٹی کا انبار ہیں۔ لیکن چند مخصوص فیچر آج بھی باقی ہیں' جن سے اس شہر کی قدیم عظمت و رعنائی کا کچھ اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ ان میں سے ایک وہ تاریخی مینار بابل ہے جس کے قدموں میں دنیا کے دور دراز حصوں سے زائرین جہاں گرد' سیاست دان' سپاہی پیشہ اور تاجر لوگ عبادت کے لئے جمع ہوتے تھے۔ یہ لوگ اپنی اپنی بولی بول کر شہر کے اس حصے کو اچھا خاصا طوطی خانہ بنا دیتے تھے۔ آج اس مینار کی اوپر کی چند منزلیں حوادثِ روز گار کا شکار ہو چکی ہیں۔ جو حصہ باقی ہے اس پر لقلقوں کا بسیرا ہے جو گاہے بگاہے سر جھکا کر دنیا کی ناپائیداری پر اظہار تاسف کرتے نظر آتے ہیں۔

مینار بابل کے پاس ہی "شیر بابل" کا پتھر کا مجسمہ ہے جس میں ایک شیر کو عورت کے ساتھ معاشقہ میں مشغول دکھایا گیا ہے۔ یہ مجسمہ اہل بابل کے اس تخیل کی ترجمانی کرتا ہے جس میں قوتِ حکمرانی کو شیر ببر سے اور کمزور رعیت کو عورت سے تشبیہ دی جاتی تھی۔

بابل کے کھنڈرات میں جو بازار اور دیواریں ابھی تک قائم ہیں ان کے طرز تعمیر' صفائی اور ان کے نہ مٹنے والے نقوش اور تصویریں آج بھی ماہرین کے لئے حیرت و استعجاب کا سامان مہیا کرتی ہیں۔

چھوٹی اینٹ کی بلند دیواروں پر ابھرے ہوئے نقوش میں مختلف جانوروں کی نہایت عمدہ تصویریں پیدا کی گئی ہیں جو دنیا بھر میں فن آجور سازی کا بے نظیر نمونہ ہیں۔ ظاہرا تو یہ آسانی سے کہا جا سکتا ہے کہ اینٹوں کے سانچوں میں ہی کسی جانور کے مختلف حصوں کی تصاویر تیار کر لی جاتی تھیں' لیکن ماہرین کا کہنا ہے کہ دنیا کے کسی حصے میں اس صنعت کا جواب نہیں پایا جاتا اور آج ہزاروں سال کے بعد بھی وہ نقوش اتنے صاف اور تازہ ہیں کہ آدمی دنگ رہ جاتا ہے۔

بغداد سے تقریباً پچیس میل جنوب مغرب میں قط العمارہ جانے والی سڑک کے قریب مدائن کے کھنڈرات واقع ہیں۔ قدیم زمانے میں اگرچہ یہ شہر پارتھین اور ساسانی شہنشاہوں کا دارالحکومت رہا لیکن اس کی شہرت زیادہ تر خسروِ اول نوشیروان عادل کے نام سے وابستہ ہے اور آج بھی پر شکوہ کھنڈرات کی صورت میں جو طاقِ کسریٰ موجود ہے وہ قصرِ نوشیرواں کے نام سے مشہور ہے۔

مدائن اصل میں دو شہروں کو کہتے ہیں۔ طلوع اسلام سے قبل دجلہ کے کنارے آمنے سامنے دو بڑے پُر رونق شہر آباد تھے۔ دائیں کنارے پر سلوکیہ (Seleucia) کا قدیم یونانی شہر تھا' جسے اسکندر اعظم کے جرنیل اور اس کی وفات کے بعد اس کی ایشیائی سلطنت کے حکمران سلوکس نے آباد کیا تھا۔ اور یہ مدت تک یونانی حکمرانوں کا پایۂ تخت رہا۔ بعد میں بائیں کنارے پر ٹیسی فون (Ctesiphon) کا شہیرِ عالم

شہر آباد ہوا جسے پارتھین اور ساسانی شہنشاہوں کا دارالسلطنت بننے کا شرف حاصل ہوا۔ پارتھین بادشاہوں نے ۱۴۳ عیسوی میں سلوکیہ کو یونانیوں سے فتح کرکے ٹیسی فون کے ساتھ شامل کرلیا۔ ۲۲۶ عیسوی میں ساسانی بادشاہوں نے ان دونوں شہروں کو اپنا دارالحکومت قرار دیا۔ جب ۶۳۷ عیسوی میں عربوں نے ان شہروں کو فتح کیا تو انہوں نے اختصار کے طور پر انہیں مدائن کے نام سے پکارنا شروع کیا۔

سلوکیہ آج ناپید ہے اور ٹیسی فون پاک سلمان کے نام سے معروف ہے کہ اس خطے کو جناب حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کے جسدِ پاک نے اپنی برکتوں سے نوازا ہے۔ آج یہاں پر صرف ایک چھوٹا سا گاؤں آباد ہے جس کے مرکز میں حضرت فارسیؓ کا مقبرہ ہے جو اپنے فیضانِ عالم کے باعث مرجع خلائق ہے۔ لوگوں کا عقیدہ ہے کہ آپ کے مدفن کی بدولت یہ گاؤں دریا کی دست برد سے محفوظ ہے ورنہ سلوکیہ کی طرح صدیوں سے صفحۂ ہستی سے محو ہو چکا ہوتا۔

اس گاؤں کے جنوب میں قصرِ نوشیرواں کے آثار موجود ہیں۔ یہ ایک بہت بلند محراب ہے جسے دنیا کی سب سے بڑی محراب خیال کیا جاتا ہے۔ اس کے پہلوؤں میں چھ منزلہ عمارتوں کی دیواریں قائم ہیں جن کی چوٹی کا حصہ محراب کی چوٹی سے ملحق ہے۔ یہ محراب ایک بہت وسیع ہال یا دیوان کا دروازہ ہے اور اس دیوان کی چھت محراب کے برابر اونچی ہے جس کی وجہ سے سارا دیوان ایک عظیم الشان محیرالعقول محراب کی صورت اختیار کرلیتا ہے۔

یہ نوشیرواں عادل کا محل تھا جسے اس نے ۵۵۰ء میں تعمیر کروایا تھا اور جس کے کنگرے ۵۷۰ عیسوی میں آنحضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش کے وقت زلزلے سے گر گئے تھے۔ ایک روایت ہے کہ اس محل کے ایک حصے کی تعمیر کے دوران جب ایک بڑھیا نے اپنا جھونپڑا گرانے سے انکار کیا تو اس نیک دل بادشاہ نے محل کی دیوار ٹیڑھی کھینچنے کا حکم دے دیا۔ اسی طاقِ کسریٰ کے وسط میں وہ عادل حکمران ہر صبح اپنا دربار منعقد کرتا تھا اور خود مظلوموں کی فریادیں سن کر اپنی باطنی ضیا کی مدد سے منصفانہ فیصلے صادر فرماتا تھا ؎

زندہ است نام فرخِ نوشیرواں بعدل
گرچہ بسے گزشت کہ نوشیرواں نماند

□

# شاہ ہست حسینؓ

کربلا کے زہرہ گداز واقعہ کو آج تیرہ سو برس کے قریب ہو گئے لیکن جس جذبۂ عالی کے تحت جناب امام حسین علیہ السلام نے جام شہادت نوش فرمایا وہ اسلام کی جاودانی کا موجب اور کربلا کی روح پرور فضا میں آج بھی پوری تاثیر اور تازگی کے ساتھ موجود ہے۔ اس مقدس سرزمین میں نووارد محسوس کرتا ہے کہ عہد قدیم آج عود کر آیا ہے اور تاریخِ کربلا کے خونیں اوراق سنہری گنبدوں اور میناروں میں تبدیل ہو گئے ہیں۔

روضۂ مبارک کے وسیع صحن میں زائرین کا نہ ختم ہونے والا سیلاب اس عظیم مخلوق کے جذب و جوش کا آئینہ دار ہے جو گزشتہ تیرہ سو سال کے دوران میں دنیا کے دور دراز گوشوں سے ہر قسم کے آلام و مصائب کا سامنا کرتے ہوئے اس محبوب کی زیارت کے لئے دیوانہ وار چلی آئی۔

کربلا کا خوبصورت شہر بغداد سے اڑسٹھ میل جنوب مغرب کی جانب اس پکی سڑک کی مغربی شاخ کے اختتام پر واقع ہے۔ جو بابل کے کھنڈرات کے قریب دو حصوں میں بٹ جاتی ہے۔ بغداد سے کربلا تک سڑک ایک نہایت زرخیز اور دلکش میدان میں سے گزرتی ہے، جہاں جا بجا کھجوروں کے جھنڈ، بدوؤں کے خیمے اور اونٹوں کے کارواں عراقی دیہات کے رنگین مناظر پیش کرتے ہیں۔ بابل کے جنوب مشرق کی جانب یہ سڑک پچاس میل تک میدان بیابان اور کھجور کے باغات میں سے گزرتی ہوئی دریائے فرات کو عبور کر کے کوفہ میں داخل ہو جاتی ہے۔

آج وہ بے آب و گیاہ خطہ جہاں ۶۸۰ عیسوی میں جناب حسین علیہ السلام اور ان کے رفقاء نے اپنے خون جگر سے اپنی آتشین پیاس کو بجھایا ایک سرسبز اور بارونق علاقہ ہے جس کے درمیان کربلا کا نہایت صاف ستھرا شہر آباد ہے۔ کوئی پچاس ہزار کے لگ بھگ آبادی ہے جو حج کے ایام میں کافی بڑھ جاتی ہے۔ تبت، منگولیا اور دنیا کے دوسرے ممالک سے بہت سے تجارت پیشہ لوگ اور طالب علم یہاں مستقل طور پر آباد ہیں، جنہیں سید الشہدا سے والہانہ محبت انہیں دور دراز علاقوں سے یہاں کھینچ لائی ہے۔ شہر کے چاروں طرف کھجوروں کے گھنے باغات ہیں جنہیں دریائے فرات سے ایک آب جو سیراب کرتی ہے۔



نجفِ اشرف میں حضرت علیؓ کا روضۂ مبارک

کربلا اسی نام کی انتظامی قسمت کا صدر مقام بھی ہے' اور یہاں کا افسر اعلیٰ گورنر کہلاتا ہے۔ یہ بغداد سے بذریعہ ریل مربوط ہے۔

شہر کے وسط میں سرچشمۂ انوار جناب سید الشہداء کا روضۂ مبارک ہے جو مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے بعد تمام اسلامیان عالم کا مرجع ہے۔ مقبرہ خالص ایرانی طرز تعمیر کا ایک نادر نمونہ ہے جو اگرچہ وسعت و کشادگی میں جناب امام مشہد کے روضہ سے بہت کم ہے لیکن فن کاری اور آرائش میں اس کے ہم پلہ ہے۔ گنبد اور دونوں مینار طلائی زیور سے مرصع ہیں' جو ایرانی بادشاہوں اور دنیا کے ہر گوشہ سے زائرین کے جذبۂ عقیدت کا ایک ناچیز ہدیہ ہے۔ عراق اور ایران میں اہل بیت کے مقبروں کی مسحور کن عظمت و شوکت ایرانی بادشاہ ناصر الدین قاچار (جو ملکہ وکٹوریہ کا ہم عصر تھا) کے لگاؤ اور کاوش کا نتیجہ ہے کہ اس نے اپنے طویل عہد حکومت میں کروڑوں روپے خرچ کر کے ان مقدس مقامات کی زینت اور شوکت کو دوبالا کیا۔

مقبرے کے اندر نفیس اور دقیق مینا کاری' مزیّن دیواریں اور چھتیں آنکھوں کو خیرہ کر دیتی ہیں۔ ضریح مبارک کے اوپر گنبد کی چھت گلکاری اور رنگ آمیزی کا شاہکار ہے۔ اس ضریح میں جناب امام حسینؓ اور ان کے صاحبزادے جناب علی اکبر کے مدفن ساتھ ساتھ ہیں۔ ان سے چند قدم شمال کی جانب ایک دوسری ضریح میں باقی شہدائے اہل بیت مدفون ہیں۔ ضریح مبارک کے اردگرد اور ملحقہ وسیع دالانوں میں گریہ و زاری کی صدائیں عجیب رقت اور اضطراب کی کیفیت پیدا کرتی ہیں۔ مخلوق ہے کہ روتی اور آہیں بھرتی ہوئی شیفتہ وار چلی آ رہی ہے اور پروانہ وار ضریح مبارک پر نثار ہو رہی ہے۔ آدمی محسوس کرتا ہے کہ حسین علیہ السلام آج بھی زندہ ہیں اور ان کی عظمت اور رعنائی پورے عروج پر قائم ہے۔ اور پس منظر میں کوئی دل نواز لَے میں مترنم ہے ؎

یہ ہیں سردارِ شبابِ چمنِ خُلدِ بریں
یہ ہیں خالق کی قسم دوشِ محمد کے مکیں

جناب حسینؓ کے روضۂ مبارک سے کوئی دو فرلانگ کے فاصلے پر حضرت عباس علیہ السلام کا مقبرہ ہے جو کہ خوبصورتی اور تعمیری خوبیوں کے لحاظ سے پہلے مقبرے کے مماثل ہے لیکن گنبد سبز رنگ کا ہے اور عمارت کے سامنے کا حصہ طلائی ہے۔ کچھ دور خیمہ گاہ ہے جہاں شہدائے کربلا نے جنگ کے وقت اپنے خیمے نصب کئے تھے۔ یہ جگہ آج تک ایک چار دیواری کے اندر چند کوٹھڑیوں کی صورت میں محفوظ ہے۔ شہر سے کوئی دو میل کے فاصلے پر حضرت حُر کا مقبرہ ہے جو نگرانی نہ ہونے کے باعث خستہ حالت میں ہے۔

کربلا سے پچاس میل جنوب مشرق میں نجفِ اشرف ہے جہاں حضرت علی کرم اللہ وجہ' کا مزار ہے۔ اس کے علاوہ وہاں حضرت آدمؑ اور حضرت نوحؑ کا مدفن بھی بتایا جاتا ہے۔ یہ امر حیرانی کا موجب ہے

کہ کربلائے معلیٰ اور نجف اشرف کے درمیان جو لق و دق صحرا حائل ہے اسے آج تک پکی سڑک یا ریل کے ذریعے پاٹنے کی کوشش نہیں کی گئی۔ اس ریگستان میں آج بھی موٹریں اسی طرح دن کے وقت تجربہ و مہارت اور رات کی تاریکی میں تاروں کی مدد سے چلتی ہیں جس طرح آج سے صدیوں پہلے اونٹوں کے قافلے چلا کرتے تھے۔ اس صحرا سے گزرتے وقت آدمی زمانۂ قدیم میں صحرا کی وحشت اور دشواریوں کا کافی اندازہ لگا سکتا ہے۔ تمام علاقے میں نہ کوئی درخت ہے اور نہ گھاس نہ جھاڑی' نہ پانی نہ حیوان' ریت کا ایک سمندر ہے جو حد نگاہ تک پھیلا ہوا ہے۔

نجفِ اشرف کربلا سے قدرے بڑا شہر ہے۔ آبادی اسی ہزار کے قریب ہے لیکن نہ ہی اتنا صاف ہے اور نہ ہی اس کا نقشہ اتنا عمدہ ہے۔ شہر کے چاروں طرف دور تک وسیع قبرستان پھیلے ہوئے ہیں جہاں دنیا کے دور دراز حصوں سے میتیں لا کر دفن کی گئی ہیں۔ حضرت علی کرم اللہ وجہ' کا مقبرہ نہایت عالیشان ہے اور کربلا کی طرح مُسقّف بازار کے سرے پر واقع ہے۔ چار دیواری کے اندر داخل ہونے والے بڑے دروازے میں ایک وزنی طلائی زنجیر آویزاں ہے۔ جس کے بارے میں روایت ہے کہ جب نادر شاہ افشار لوٹ مار کے دوران اس علاقہ میں پہنچا تو ایک رات امیر المومنین نے خواب میں اسے سخت سرزنش فرمائی۔ اور ظالمانہ حرکات سے روکا۔ دوسرے دن نادر شاہ نے توبہ و استغفار کی اور مزار مبارک کی جستجو میں لگ گیا' جو اس زمانہ تک اہل دنیا کی نظروں سے مستور تھا۔ آخر کار حضرت آدمؑ اور حضرت نوحؑ کے پہلو میں حضرت علیؓ کے مدفن کا سراغ مل گیا اور نادر شاہ نے اس جگہ ایک پُر شکوہ مقبرے کی تعمیر کا حکم صادر فرمایا جس کی تکمیل پر وہ اس سونے کی زنجیر کو اپنے گلے میں لپیٹ کر اس درگاہ عالی میں حاضر ہوا اور گریہ و زاری سے اپنی مغفرت کی دعا مانگی۔

ضریح مبارک میں تین قبریں ساتھ ساتھ بنی ہوئی ہیں۔ روایت کے مطابق حضرت آدم اور حضرت نوح علیہما السلام اس مقام پر مدفون تھے اور حضرت علی کرم اللہ وجہ' کی شہادت پر ان کے جسد مبارک کو دشمنوں کے خوف سے رات کی خاموشی میں ایک سانڈنی پر رکھ کر اسے چھوڑ دیا گیا کہ جہاں وہ بیٹھے گی وہی مدفن قرار پائے گا۔ سانڈنی جب حضرت آدم علیہ السلام کی قبر کے پاس آکر رکی تو جناب حضرت علی کرم اللہ وجہ' کے جسد مبارک کو ان کے پہلو میں لٹا دیا گیا' اور زمین کو ہموار کر دیا گیا۔ نادر شاہ کے خواب سے اس مقام کا پتہ چلا۔ اور آہستہ آہستہ یہاں ایک بارونق شہر آباد ہو گیا۔ یہاں پر اسمٰعیلی فرقے کا ایک بہت بڑا مہمان خانہ ہے جہاں ہزاروں زائرین ہر سال قیام کرتے ہیں۔

نجفِ اشرف سے چار میل مشرق میں دریائے فرات کے کنارے کوفہ کا قدیم شہر واقع ہے۔ اس شہر پر آج بھی نحوست برس رہی ہے۔ گلی اور کوچے ویران اور بازار بے رونق ہیں۔ شہر میں ایک خاموشی طاری ہے۔ جیسے بھوت پھر گیا ہو۔ لوگوں کے چہروں پر خوف اور پژمردگی کے آثار نمایاں ہیں اور گداگر



کوفہ کی مسجد انبیاء

گِدھوں کی مانند جھپٹتے ہیں۔

کوفہ میں تاریخی یادگاریں مسجد انبیاء اور حضرت علی کرم اللہ وجہ کا مسکن ہیں جو آج تک اچھی حالت میں قائم ہیں۔ یہ مسجد دنیا کی قدیم ترین عبادت گاہ بتائی جاتی ہے اور اس کے متعلق مشہور ہے کہ اس میں حضرت آدم، حضرت نوح اور حضرت ابراہیم علیہم السلام نے برسوں عبادت فرمائی اور اسی مسجد کے صحن سے طوفان نوح پھوٹا تھا۔ باہر سے یہ مسجد کوئی پرانا قلعہ معلوم ہوتی ہے۔ اندر ایک وسیع احاطہ ہے جس میں جا بجا پیغمبروں کی عبادت گاہیں آج تک محفوظ ہیں۔ صحن کے وسط میں ایک کنواں ہے جس کے متعلق روایت ہے کہ طوفانِ نوح کا منبع تھا۔ مسجد کی جنوبی دیوار کے ساتھ حضرت علی کرم اللہ وجہ، کی جائے نشست اور عبادت گاہ ہے جہاں آپ نماز کے دوران شہید ہوئے تھے۔ مشرقی دیوار کے باہر حضرت مسلم بن عقیلؓ کا مقبرہ ہے۔ مسجد کے جنوب میں جناب امیر المومنین کی رہائش گاہ ہے جہاں اپنے عہدِ خلافت میں آپ اقامت پذیر تھے۔ یہ مکان ایک چھوٹی چار دیواری کے اندر چند حجروں پر مشتمل ہے۔ چھتیں ڈاٹ کی بنی ہوئی ہیں۔ ایک حجرے کے کونے میں کنواں ہے اور ساتھ ہی آپ کی جائے نماز ہے ؎

غریب و سادہ و رنگیں ہے داستانِ حرم
نہایت اس کی حسین ابتدا ہے اسماعیل





جدید ترکی کے بانی کمال اتاترک مرحوم



استنبول

# رُومِ ثانی

استنبول کے مشہور چوک' میدان تقسیم' میں جدید ترکی کے بانی کمال اتاترک مرحوم کے مجسمے پر لوگ ہر قومی تقریب پر اور ہر تحریک کے دوران عقیدت کے پھول چڑھاتے ہیں اور رہنمائی کے لئے دعا مانگتے ہیں۔ سیاسی قائد اور کارکن اس مجسمے کے سائے میں بڑے بڑے جلسے منعقد کر کے اپنے زاویۂ نگاہ سے قومی سیاست پر تنقید کرتے ہیں اور اتاترک کا نام لے کر عوام کے جذبات کو ابھارتے ہیں۔ اتاترک نے ۱۰/ نومبر ۱۹۳۸ء کو اسی شہر میں ۵۸ برس کی عمر میں بعارضۂ جگر وفات پائی اور آج رُبع صدی کے بعد قوم کے دلوں پر ان کا قبضہ اس سے کچھ زیادہ ہی ہوگا جتنا ان کی زندگی میں تھا۔ وہ ترکی کے جارج واشنگٹن تھے۔ وہ ترکی کے قائداعظمؒ تھے۔

یونان کے دارالحکومت ایتھنز سے روانہ ہو کر جب میں استنبول پہنچا تو رات آدھی کے قریب بھیگ چکی تھی اور ہوائی جہاز کی کھڑکی سے ایسا معلوم ہوتا تھا گویا لاکھوں ستارے اپنی پوری آب و تاب کے ساتھ زمین بوس ہو گئے ہیں۔ بجلی کے قمقموں نے زمین کو میلوں تک کہکشاں بنا رکھا تھا اور باسفورس اور گولڈن ہارن کے پُرسکون کناروں کے ساتھ ساتھ پانی میں روشنی کا عکس اس نظارے کی دلربائی کو دوبالا کر رہا تھا۔ میرا ذہن استنبول کی تاریخی اور رومانی روایات سے معمور تھا۔ دل میں ذوق و شوق کی کیفیت۔ جہاز نے اترنے سے پہلے شہر کے اوپر دو تین بڑے چکر لگائے اور میں اپنے خیالات میں غرق کھڑکی سے چمٹا ہوا اس دلفریب منظر سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔ جونہی جہاز ہوائی اڈے پر آ کر رکا' مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے کوئی یکایک کسی طلسم ہوشربا کے اثر سے آزاد ہو کر اپنے عالم بیداری کا جائزہ لینے لگے۔

استنبول کا تاریخی شہر' جو یورپ اور ایشیا کے نقطۂ اتصال پر واقع ہے' قدیم عیسائی اور اسلامی قوتوں اور ثقافتوں کا مرکز رہنے کی وجہ سے تہذیبی ذخائر سے مالا مال ہے۔ اس کی بازنطینی طرز کی عمارات' جن میں سینکڑوں گرجے اور مساجد شامل ہیں' فنون لطیفہ کے ماہرین اور سیاحوں کے لئے بے حد کشش کا موجب ہے۔ خلافتِ عثمانیہ کے دور کے محلات اور قلعے مشرقی اور مغربی طرز تعمیر کا نہایت حسین امتزاج ہیں۔ یہاں کے مشہورِ عالم گرم حمام' زمین دوز بازار' شیش کبابوں کی دکانیں اور قہوہ خانے اپنے مقامی

رنگ اور فضا کی امتیازی خصوصیات کی بنا پر خالص ترکی ثقافت، تہذیب اور تمدن کی نہایت دلچسپ تصویر پیش کرتے ہیں۔ موجودہ بین الاقوامی تمدن اور سماجی ترقی کا نشان امریکی ہلٹن ہوٹل ہے جو چند سال ہوئے تعمیر ہوا ہے اور جدید ترین طرز تعمیر اور زندگی کی بہترین آسائشوں کے لئے دنیا کے دو تین چوٹی کے ہوٹلوں میں شمار ہوتا ہے۔

اٹھارہ میل لمبی آبنائے باسفورس، جو بحیرۂ مار مورا کو بحیرۂ اسود سے ملاتی ہے، ایشیا اور یورپ کے براعظموں کو ایک دوسرے سے جدا کرتی ہے۔ اس کی زیادہ سے زیادہ چوڑائی پونے تین میل اور کم سے کم چوڑائی آٹھ سو گز ہے۔ سکندر اعظم سے پیشتر اور اس کے بعد بھی یونانی اور ایرانی اسی آبنائے کو عبور کر کے ایک دوسرے پر حملہ آور ہوتے رہے ہیں۔ اس کے جنوب مغربی کنارے پر، جو جغرافیائی لحاظ سے یورپ کا خطِ آخر ہے، پانچ چھ میل لمبی چھوٹی سی خلیج واقع ہے جو اپنی طبعی دلکشی کی وجہ سے گولڈن ہارن کے نام سے مشہور ہے۔ کئی سو سال قبل از مسیح اس ننھی خلیج کے مغربی کنارے پر بازن ٹیم کا یونانی شہر آباد تھا جو بعد میں روم کی سلطنت کا حصہ بن گیا۔ ۳۳۰ عیسوی میں روم کے شہنشاہ قونس طن طائن اوّل نے عیسائیت قبول کرنے کے بعد اس شہر کو اپنا دارالحکومت بنایا اور اس کا نام قسطنطنیہ رکھا جس سے اس شہر کو بے حد سیاسی، فوجی اور ثقافتی حیثیت حاصل ہوگئی۔ جب ۳۹۵ء میں روم کے شہنشاہ تھیوڈو سیئس کی وفات پر روم کی سلطنت دو حصوں میں تقسیم ہوگئی تو اس کے بیٹے آرکیڈ ئیس نے مشرقی حصہ سنبھال لیا اور قسطنطنیہ کو اپنا درالسلطنت قرار دیا۔ یہ مشرقی رومی سلطنت جو بازن ٹیم کے نام کی رعایت سے بازن طینی کہلائی اور قریباً ایک ہزار سال قائم رہی مشرقی یورپ اور مشرق قریب میں علوم و فنون کی بے حد ترقی اور ترویج کی ذمہ داری تھی۔

چودھویں صدی عیسوی کے وسط سے ۱۴۵۳ء تک، جب عثمانی ترک جرنیل محمد دوم نے قسطنطنیہ فتح کیا اور ہزار سالہ بازن طینی عیسائی سلطنت کا خاتمہ کر دیا، قریباً سو سال تک قسطنطنیہ کے شہر کی صورت حال بعینہٖ وہی تھی جو آج چاروں طرف سے اشتراکی مشرقی جرمنی سے گھرے ہوئے مغربی برلن کے شہر کی ہے۔ قسطنطنیہ پر خلیفہ ہارون الرشید نے دو دفعہ کامیابی سے چڑھائی کی اور دونوں بار عیسائی شہنشاہ نے خراج پیش کر کے اور اپنی اطاعت کا یقین دلا کر اسلامی لشکر سے نجات حاصل کی۔ لیکن جب خلافت عباسیہ کمزور پڑ گئی تو بازن طینی عیسائی حکمران ایک بار پھر اسلام کے خلاف صف آرا ہوگئے اور یہ کشمکش ساڑھے چھ سو سال جاری رہی۔ اس دوران میں قسطنطنیہ کو فتح کرنا مسلمان خلفاء اور جرنیلوں کی زندگی کا عزیز ترین نصب العین بن گیا۔

سلجوقیوں کے بعد تیرھویں صدی عیسوی کے آغاز میں عثمانی ترکوں نے وسطیٰ ایشیا سے نکل کر اناطولیہ میں اپنے پاؤں جمانے شروع کئے اور سو سال کے اندر سارے اناطولیہ اور مشرقی بلقان پر قابض

ہو گئے۔ ۱۳۶۱عیسوی میں ترکوں نے بلقان کے اہم شہر آدریا نوپل پر قبضہ کر کے اسے اپنا دارالحکومت بنایا اور قسطنطنیہ کی فتح تک یہ ان کا صدر مقام رہا۔ اس عرصے میں عثمانی سلطنت کے اندر قسطنطنیہ کی حیثیت ایک جزیرے کے مانند تھی' لیکن سمندر کے ذریعے اسے سارے یورپ سے برابر کمک پہنچتی تھی۔ اور اس کے غیر معمولی طور پر محفوظ محل وقوع نے اسے ایک سو سال تک مغلوب نہیں ہونے دیا۔

فروری ۱۴۵۱ء میں جب خاندانِ عثمانیہ کے ساتویں خلیفہ سلطان محمد دوم اپنے والد سلطان مراد دوم کی وفات پر سریر آرائے سلطنت ہوئے تو انہوں نے شروع ہی سے اپنی ساری توجہ قسطنطنیہ کو فتح کرنے پر مرکوز کر دی اور آخر کار ۲۹/ مئی ۱۴۵۳ء کو طویل محاصرے اور جنگ و جدال کے بعد مشرق قریب میں عیسائیت کا یہ سب سے زیادہ مضبوط اور آخری قلعہ سر کر لیا گیا۔ آخری بازن طینی شہنشاہ قونس طن طائن یازدہم محل کے باہر لڑتا ہوا مارا گیا۔ اور اس طرح مشرقی رومی سلطنت کا خاتمہ ہو گیا۔

مسلمانوں کے ہاتھوں قسطنطنیہ کی فتح تاریخ عالم کے اہم ترین واقعات میں سے ہے۔ اس سے نہ صرف سارے یورپ پر اسلام کے غلبہ کی دھاک بیٹھ گئی بلکہ اس نے یورپ کی مذہبی' سیاسی اور ثقافتی تحریکوں میں انقلاب پیدا کر دیا اور تاریخ کا رخ یکسر بدل دیا۔ اس شہر کے سقوط کے بعد ہزاروں عیسائی علماء' مذہبی رہنما' مفکر' ادیب' شاعر اور فنکار منتشر ہو کر مغربی یورپ میں پھیل گئے اور نئے ماحول میں ان کی سرگرمیاں یورپ کی نشاۃ ثانیہ کی تحریک (Renaissance) پر منتج ہوئیں۔ مسلمانوں نے اس شہر کا نام اسلامبول رکھا جو بعد میں ترکی زبان میں استنبول میں تبدیل ہو گیا۔ ۱۹۵۳ء میں قسطنطنیہ کی فتح کا پانچ سو سالہ جشن سارے ملک میں بڑے تزک و احتشام سے منایا گیا۔

حُسنِ اتفاق سے استنبول میں ایک لاہوری دوست سے ملاقات ہو گئی جو میری طرح جہاں نوردی کے لئے گھر سے نکلے ہوئے تھے۔ اس شہر میں قیام کے دوران وہ میرے بہترین رفیق تھے۔ اور ایک مسافر کسی غیر ملک میں جن دلچسپ تجربات سے دوچار ہوتا ہے ان میں وہ میرے ساتھ شریک تھے۔ یہاں پر خارجی زبانوں میں فرانسیسی اور یونانی زیادہ مقبول ہیں اور یہ بات پہلے روز ہی واضح ہو گئی تھی کہ مشرق وسطیٰ کے دوسرے ممالک کے برعکس انگریزی کچھ زیادہ ممد ثابت نہیں ہو گی۔ اس لئے لوگوں سے باتیں کرنے کے لئے ہمیں زبان کی بجائے اشاروں یا تصویروں کا سہارا لینا پڑے گا۔ ایران اور عرب ممالک میں پاکستانی مسافروں کو زبان کی دِقت بہت کم پیش آتی ہے۔ ایک تو ان ممالک میں انگریزی زبان کا رواج کافی ہے' دوسرے اردو جاننے والے کو فارسی اور عربی سے کچھ نہ کچھ مناسبت ضرور ہوتی ہے اور وہ کسی نہ کسی طریقے سے اپنا مفہوم ادا کر دیتا ہے۔ لیکن ترکی کا معاملہ بالکل جداگانہ ہے اور اس کے علاوہ رومن رسم الخط نے الفاظ کی اصلی ہیئت ہی ختم کر دی ہے۔ جس سے کسی اردو دان کے لئے کوئی معنی اخذ کرنا بہت دشوار ہو جاتا ہے۔



گولڈن ہارن سے استنبول کا ایک منظر

شہر کی سیر کرتے ہوئے ہم جادۂ استقلال' جو استنبول کا سب سے بڑا اور بارونق بازار ہے' کے ایک رستوران میں چائے کے لئے داخل ہوئے۔ گرمی کا موسم تھا اور پیاس کافی لگی ہوئی تھی۔ ہم نے انگریزی میں بیرے کو چائے اور پانی کے گلاس لانے کے لئے کہا۔ بیرا چند منٹوں کے بعد چائے کا ایک سیٹ تو لے آیا لیکن پانی کے لئے ہمارے بار بار تقاضا کرنے پر بھی اس بے چارے کی سمجھ میں کچھ نہ آیا۔ اب میں نے فارسی آزمائی' لیکن لاحاصل۔ میرے محترم دوست جو عربی کے بڑے فاضل تھے فرمانے لگے کہ شاید اسے عربی سے کوئی دور کا واسطہ ہو اور ہماری مشکل حل ہو جائے۔ انہوں نے اس کے سامنے قدیم اور جدید ہر قسم کی عربی کے پھول بکھیرے لیکن وہ کھڑا مسکراتا رہا۔ تھک کر وہ کہنے لگے کہ اب صرف ایک ہی راستہ باقی رہ گیا ہے' اور انہوں نے اپنے دونوں ہاتھ کھول کر اپنے منہ سے لگا دیئے۔ جیسے کوئی پیاسا پمپ سے پانی پیتا ہے۔ یہ دیکھ کر وہ بیرا جس تیزی سے بھاگا اور چند لمحوں میں پانی کا جگ اور گلاس لے آیا اور ہم سے طالبِ تحسین ہوا وہ ہمارے لئے ایک ناقابل فراموش منظر رہے گا۔

دنیا بھر میں استنبول ہی ایک ایسا شہر ہے جو دو براعظموں پر پھیلا ہوا ہے۔ باسفورس کے ایشیائی کنارے پر سقوطری (اسقودور) کا چھوٹا سا شہر ہے جو استنبول کا ایک مضافاتی حصہ ہے۔ یہاں پر سلاطین کے قدیم محلات اور قلعے ہیں۔ سقوطری میں ہی مشہور انگریز نرس مس فلورنس نائٹ انگیل نے ۱۸۵۴ء کی روس اور ترکی کے مابین کریمین جنگ کے دوران زخمی ترکی سپاہیوں کے لئے ہسپتال قائم کئے تھے اور زخمیوں کے علاج' تیمار داری اور خدمت کے سلسلے میں ایسی شاندار روایات قائم کیں کہ ان کی بدولت تاریخ انسانی میں اسے ایک غیر فانی کردار کی حیثیت حاصل ہو گئی۔ یہ حصہ سٹیمر کے ذریعے استنبول کے ساتھ مربوط ہے۔

باسفورس کے یورپی کنارے پر گولڈن ہارن استنبول کے شہر کو دو حصوں میں تقسیم کرتا ہے۔ گولڈن ہارن کے جنوب مغرب کی جانب قدیم بازنطیم کا شہر ہے جسے اب پرانا استنبول کہتے ہیں اور مشرقی کنارے پر مقابلتہً نیا شہر ہے جس کا ایک حصہ گالاتا اور دوسرے بے اوگلو کہلاتا ہے۔ تاریخی نقطۂ نظر سے قدیم استنبول ہی سارے شہر کا اہم ترین حصہ ہے۔

روم کی طرح قدیم بازنطیم بھی سات پہاڑیوں پر آباد تھا۔ سارے شہر کے ارد گرد پتھر کی فصیل تھی اور ان سات پہاڑیوں پر سات اونچے برج بنے ہوئے تھے۔ روم سے طبعی مشابہت کی بنا پر رومی شہنشاہوں نے اسے روم ثانی کا نام بخشا تھا۔ اس قدیم فصیل اور برجوں کے نشانات آج تک موجود ہیں اور ہزار سالہ عیسائی عہد حکومت کی یادگاریں گرجوں' فواروں' آب رسانی کے لئے پتھر کی نہروں اور تاریخی میناروں کی شکل میں پوری طرح محفوظ ہیں۔ ان میں مشہور ترین تاریخی عمارت آیا صوفیا کا گرجا ہے جسے شہنشاہ جسٹینین (۵۲۷ء ۔ ۵۶۵ء) نے چھٹی صدی عیسوی کے وسط میں تعمیر کروایا تھا اور جو اپنی فنکاری' اندرونی

آرائش اور دیواروں پر مصوری کے لحاظ سے آج بھی دنیا کی خوبصورت ترین عمارات میں شمار ہوتا ہے۔ استنبول کی فتح کے بعد اسے مسجد میں تبدیل کر دیا گیا تھا' لیکن ۱۹۲۳ء میں جمہوریہ ترکیہ کے قیام کے بعد کمال اتاترک مرحوم نے اسے عجائب گھر میں بدل دیا اور اس کی اندرونی دیواروں پر مصوری کے شاہکار' جنہیں خلفائے عثمانیہ کے عہد میں پلستر سے چھپا دیا گیا تھا' اب پلستر اتارنے کے بعد پھر اپنی پوری رعنائی اور دلکشی کے ساتھ اجاگر ہو گئے ہیں۔

استنبول میں قریباً پانچ سو مساجد ہیں جو اس شہر پر خلافت عثمانیہ کے تقریباً پانچ سو سالہ تسلط کے دوران تعمیر ہوئی تھیں۔ اتنی مسجدیں دنیا کے کسی اور شہر میں نہیں پائی جاتیں۔ یہ سب کی سب بازن طینی طرز تعمیر کا نمونہ ہیں اور اس لحاظ سے بیرونی شکل و صورت میں عربی' ہسپانوی' ایرانی اور مغلیہ طرز کی مساجد سے بالکل مختلف ہیں۔ باہر سے مسجد اور گرجے میں کوئی فرق نظر نہیں آتا۔ سمندر سے شہر کی طرف آتے ہوئے قدیم استنبول کی مساجد اور گرجوں کے سینکڑوں گنبد اور مینار جو حسین منظر پیش کرتے ہیں' اس کا دنیا بھر میں کوئی جواب نہیں۔

بازن طینی طرز کی مسجد ساری کی ساری مسقف اور صحن کے بغیر ہوتی ہے۔ عمارت کے مختلف حصوں کی چھتیں ایک مرکزی اور اس کے اردگرد کئی ثانوی پچکے ہوئے گنبدوں کی شکل میں ہوتی ہیں اور کونوں میں دو یا چار پتلے مینار۔ موسم کی شکست و ریخت سے بچانے کے لئے گنبدوں اور میناروں کے سروں پر دھات کی چادریں چڑھا دی جاتی ہیں۔ باہر سے یہ عمارات بہت سادہ دکھائی دیتی ہیں' لیکن اندر داخل ہوتے ہی نقش و نگار' خطاطی اور مینا کاری کا دقیق کام دیکھ کر آدمی عش عش کر اٹھتا ہے۔ خطاطی ترکوں کا خاص فن تھا اور انہوں نے عمارات کی اندرونی تزئین و زیبائش میں اس فن کا دل کھول کر استعمال کیا اور یہ ان کی عمارات کی ایک امتیازی خصوصیت ہے۔

مساجد میں سب سے زیادہ مشہور مسجد سلطان محمد فاتح ہے جو ۱۴۰۷ء میں تعمیر ہوئی۔ مسجد سلیمان جو ویانا کے فاتح سلطان سلیمان ذیشان نے ۱۵۵۰ء ۔ ۱۵۵۷ء میں بنوائی اور نیلی مسجد جسے سلطان احمد نے ۱۶۰۹ء ۔ ۱۶۱۶ء میں تعمیر کروایا تھا' خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ نیلی مسجد کا اندرونی حصہ نیلے رنگ کی پچی کاری کا نہایت اعلیٰ نمونہ ہے' اور اصفہان کی مساجد کی یاد دلاتا ہے۔ ساری دنیا میں یہ واحد مسجد ہے جس کے چھ مینار ہیں۔ ان کے علاوہ عثمانی سلاطین کا بحیرۂ مار مورا کے کنارے قدیم سراگلیو محل اور باسفورس کے کنارے جدید دولما باشے محل' جو اب عجائب گھروں میں تبدیل کر دیئے گئے ہیں' ترکوں کی تاریخ' تہذیب و تمدن اور فنون لطیفہ کا بہترین مظہر ہیں۔

پہلی جنگ عظیم میں جب انگریزوں اور ان کے ساتھیوں نے خلافت عثمانیہ کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے اور استنبول پر قبضہ کر لیا تو غازی مصطفیٰ کمال پاشا نے سطح مرتفع اناطولیہ کے قلب میں انقرہ کے مقام پر

اپنا فوجی مرکز قائم کر کے ۲۳/ اپریل ۱۹۲۰ء کو ایک قومی اسمبلی کا انعقاد کیا' جس نے متفقہ طور پر انہیں اپنا صدر منتخب کر لیا۔ انہوں نے استنبول میں اتحادیوں کی کٹھ پتلی حکومت کو غیر نمائندہ قرار دیا اور میدان جنگ میں حریت' شجاعت اور اولوالعزمی کے بے مثال کارنامے سرانجام دیتے ہوئے تمام اتحادی فوجوں کو شکست فاش دی اور سرزمین ترکی کو ان کے وجود سے پاک کیا۔ دفاعی نقطۂ نظر سے محفوظ ہونے کی بنا پر استنبول کی بجائے انقرہ کو ترکی کا دارالحکومت قرار دیا گیا۔ ۲۹/ اکتوبر ۱۹۲۳ء کو انقرہ میں جمہوریہ ترکیہ کا اعلان کر دیا گیا اور مصطفیٰ کمال جمہوریہ کے پہلے صدر منتخب ہو گئے۔ ۳/ مارچ ۱۹۲۴ء کو قومی اسمبلی نے ایک قرارداد منظور کر کے خلافت عثمانیہ کے ۳۷ ویں خلیفہ عبدالمجید دوم (۱۹۲۲ء - ۱۹۲۴ء) کو معزول کر کے ملک بدر کر دیا۔ اس طرح عالم اسلام کی خلافت کا خاتمہ ہو گیا۔

ترک متین' بااخلاق اور متواضع لوگ ہیں۔ ایران کی طرح یہاں بھی کمال اتاترک مرحوم نے سرکاری احکام کے ذریعے ساری قوم کو ایک دم لباس اور بودوباش کے معاملے میں مغربیت کے سانچے میں ڈھال دیا تھا۔ مذہبی اور تعلیمی اصلاحات میں تو وہ اس حد تک آگے چلے گئے تھے کہ اذان بھی عربی کی بجائے ترکی میں بدل دی گئی۔ اور رسم الخط بھی رومن اختیار کر لیا گیا۔ یہ سارا انقلاب اس ذہنی اور روحانی اذیت کا ردعمل تھا جو ترکوں کو عربوں کے ہاتھوں پہلی جنگ عظیم میں پہنچی تھی۔ بایں ہمہ ترکوں کے دل ہمیشہ مسلمان رہے۔ ان کی مساجد آباد رہیں۔ اور اب پھر فضائیں عربی اذان کی شیریں صدا سے گونجتی ہیں۔

یہاں سے روانگی سے ایک روز پیشتر ایک تقریب میں ترکی کی جنگ آزادی کے ایک مشہور قائد جناب رؤف بے سے ملاقات ہوئی۔ وہ جمہوریہ ترکیہ کے قیام کے زمانے میں امیرالبحر تھے اور کمال اتاترک کے دست راست تھے۔ بعد میں وہ وزیر مقرر ہوئے اور پھر قومی اسمبلی کے صدر چنے گئے۔ ۱۹۲۶ء میں سمرنا سازش کیس کے سلسلے میں جہاں اتاترک کے اٹھارہ قریبی دوستوں کو موت کی سزا ملی' رؤف بے اور مشہور انشاء پرداز خاتون خالدہ ادیب خانم کو ان کے خاوند عدنان بے سمیت دس سال کے لئے ملک بدر کر دیا گیا۔ اب ان کی عمر ستر برس کے اوپر تھی' لیکن کوئی پچاس پچپن کے معلوم ہوتے تھے۔ خوبرو' بلند قامت' تیکھے نقش اور گہری تیز آنکھیں' آہستہ آہستہ صاف ستھری انگریزی بولتے تھے۔ مجھ سے فرمانے لگے۔

"اگر تم لوگ پاکستان کو واقعی ایک ترقی پسند جمہوری ریاست بنانا چاہتے ہو تو تمہیں دو چیزیں ضرور کرنی چاہئیں۔ اولاً کسی سیاسی رہنما کو اس کی زندگی میں قومی ہیرو نہ بناؤ۔ اس سے آمریت کے رجحانات زور پکڑتے ہیں۔ دوسرے اپنی نصف آبادی کو جو پردے کے پیچھے چھپی ہوئی ہے باہر نکالو اور مستورات سے قومی تعمیر کے محاذ پر پورا کام لو۔"

اس کے بعد انہوں نے استنبول کے بارے میں میرے تاثرات کے متعلق استفسار فرمایا۔ میں نے کہا:

"شہر کے بارے میں جو ذہنی رومان اور تصور بچپن سے قائم تھا اسے اس سے بڑھ کر دلچسپ پایا۔ لیکن ایک بہت بڑی حسرت رہی کہ

زبانِ یارِ من ترکی و من ترکی نمی دانم"



# سطح سمندر سے نیچے

ہالینڈ کے دار السلطنت ہیگ میں پہلی رات گزارنے کے بعد جب علی الصبح میں نے ہوٹل کی چوتھی منزل کے کمرے سے شہر کی وسعت اور خوبی کا سرسری جائزہ لینے کے لئے کشادہ کھڑکی سے دبیز ریشمی پردے کو سرکایا تو سب سے پہلے جو چیز میری نظروں سے ٹکرائی وہ بین الاقوامی عدلیہ کی خوبصورت عمارت کا سبز کلس سے مرصّع پُر عظمت مینار تھا جو صبح کے دھندلکے میں شہر کی فنی اور اخلاقی خوبیوں کی نہایت مؤثر ترجمانی کر رہا تھا۔ شہر ابھی نیند کی آغوش میں مست تھا۔ فضا میں خنکی اور سکوت طاری تھا۔ سات گھنٹے کے آرام کے بعد میرے اعصاب کو مکمل آسودگی حاصل تھی۔ میں نے ڈائری نکال کر بستر میں لیٹے لیٹے یورپ میں اپنے پہلے روز کے تاثرات رقم کرنے شروع کر دیئے۔

کراچی سے سفر کے اختتام پر جب ہم ہالینڈ کے سب سے بڑے ہوائی مستقر سکِپ ہال پر اترے تو چند مسکراتے ہوئے چہرے کچھ محبت آمیز کلمات اور پُر جوش مصافحے ہماری تکان دور کرنے میں کافی حد تک ممد ثابت ہوئے۔ میزبانوں کے اس گردہ میں مسٹر نوغل پیش پیش تھے جو ولندیزی ہوائی کمپنی (کے۔ ایل۔ ایم) کے محکمہ تعلقات عامہ کے ڈائرکٹر تھے۔ وہ ایک نہایت ہی دلکش شخصیت کے مالک تھے۔ زندہ دلی ان میں کوٹ کوٹ کر بھری تھی۔ وہ ہم سے ہاتھ ملا رہے تھے اور بلبل کی طرح چہک رہے تھے۔ ان سے مل کر ہمیں یہ محسوس ہو رہا تھا گویا بچھڑے ہوئے دوست عرصۂ دراز کے بعد مل رہے ہیں۔

"دیکھئے اس وقت آپ سطح سمندر سے کافی نیچے ہیں" "لیکن خدا کے لئے ڈریں مت۔ ہم بھی آخر یہاں پر زندہ ہیں۔ آپ کو کوئی خطرہ در پیش نہیں۔ آہا۔ہا۔ہا۔ پاکستان بھی کتنا پیارا نام ہے اور یہ پاکستانی کتنے پیارے لوگ ہیں۔ میں نے بھی کراچی میں دو راتیں گزاری ہیں۔ بہت پُر رومان شہر ہے' لیکن شراب بہت مہنگی ہے۔ اب کی بار وہاں گیا تو اپنی بیوی کو ساتھ لے جاؤں گا اور لاہور اور پشاور بھی دیکھوں گا آہا۔ہا۔ہا پاکستان!"

نوغل صاحب کے ساتھ وزارت خارجہ کے آفیسر مسٹر داسن اور وزارت اطلاعات کے افسر مسٹر میٹوس تھے۔ پاکستانی سفارتخانے کی نمائندگی سیکرٹری مسٹر حسن کر رہے تھے۔ کاروں میں سوار ہو کر ہم

تیس میل دور ہیگ کی جانب روانہ ہو گئے'۔

ہالینڈ کی سرزمین پر قدم رکھتے ہی جو چیز سب سے زیادہ آپ کو متاثر کرتی ہے وہ اس ملک کی شادابی' پانی کی فراوانی اور غیر معمولی صفائی ہے۔ سارا ملک ایک وسیع باغ معلوم ہوتا ہے۔ چاروں طرف گل و گلزار کا سماں ہے۔ شہر اور بَن میں کوئی فرق ہی نہیں۔ صفائی' سلیقہ اور دل آویزی میں دونوں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے میں کوشاں ہیں۔ اس ملک کا کونہ کونہ دیکھنے کا اتفاق ہوا اور دور افتادہ مقامات میں بھی ایک چپہ بھر زمین گندگی سے آلودہ نہیں دیکھی۔

یا سبزہ ہے یا پھول پھلواڑی

صفائی اور پھولوں کے یہ لوگ شیدائی ہیں۔ کوئی گھر ایسا نہیں جو پھولوں سے خالی ہو۔ سلیقے میں مزدوروں کے فلیٹ بھی ہمارے بیشتر بنگلوں سے بہتر ہیں۔

دیہات کے حسن و قرینہ سے متاثر ہو کر جب ہمارے ساتھی ڈگلس صاحب نے مسٹر میٹوس سے اس حیران کن صفائی کا راز پوچھا تو پچاس سالہ طویل قامت ڈَچ نے اپنی موٹی موٹی آنکھوں کو پورے زور سے کھولتے ہوئے کہا:

"مائی ڈیر' میں اس کا جواب دوں گا کہ صفائی اور سلیقہ میں ہی ہماری زندگی اور ترقی کا راز مضمر ہے۔ ہماری ایک کروڑ سے بڑھتی ہوئی آبادی کے لئے یہ چودہ ہزار مربع میل کا ملک بہت تنگ ہے۔ آج ہم بے شمار اقتصادی اور سماجی مسائل سے دوچار ہیں۔ بڑھتی ہوئی آبادی کے پیش نظر مستقبل کے خیال سے ہمیں خوف آتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جہاں ہم پچھلی چند صدیوں سے سمندر سے زمین حاصل کرنے کے لئے پانی سے دن رات برسرِپیکار ہیں وہاں زمین کا ایک ایک انچ ٹکڑا ہمارے لئے بے حد قیمتی اور عزیز ہے اور ہر ممکن انسانی کوشش کی جاتی ہے کہ اس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھایا جائے۔ جہاں زراعت اور صنعت ممکن نہیں وہاں ہزارہا مزدور گھاس کو قرینے سے لگانے اور کاٹنے پر مامور ہیں۔ یہ غیر معمولی صفائی جس کی آپ اتنی تعریف فرما رہے ہیں ہماری زندگی کا ایک اہم جزو ہے۔ یہ نہ صرف ہماری گنجان آبادی کو بیماری سے بچاتی ہے بلکہ ملک میں بیکاری کو روکنے کے لئے بھی بے حد مؤثر ہے۔"

ڈگلس صاحب استقلالِ پاکستان سے قبل ہندوستان کے بیشتر حصوں کی سیاحت فرما چکے تھے۔ انہوں نے اپنے سابقہ مشاہدوں کی بنا پر ہندوستان کے خوبصورت ترین خطوں کا ہالینڈ کے میدانی دیہات سے موزانہ کرنا چاہا' لیکن خود ہی ہر نام کو رد کر دیتے تھے۔ نینی تال' دار جیلنگ' کوہستان' نیل گری وغیرہ وغیرہ۔ ایک لمحہ توقف کے بعد آپ نے پھر ارشاد فرمایا:

"جب کشمیر پاکستان میں شامل ہو جائے گا تو ہم وہاں صفائی اور آراستگی کا یہ معیار قائم

کر کے اسے دنیا کا حسین ترین خطہ بنائیں گے۔"

شیریں کلام واسن نے مسکراتے ہوئے کہا:

"ہماری دعائیں آپ کے ساتھ ہیں۔ اقوام متحدہ میں ہماری حکومت نے جس سرگرمی سے آپ کی حمایت کی ہے اس سے آپ بخوبی واقف ہوں گے۔ نہیں تو آپ چوہدری ظفر اللہ خاں سے پوچھئے۔"

ہیگ میں ملکہ ہالینڈ کے محل کے نزدیک ہوٹل ڈی زین میں ہماری رہائش کا انتظام کیا گیا تھا۔ یہ ہوٹل قدیم و جدید فنون تعمیر کا عمدہ مظہر تھا اور جدید ترین سامانِ آسائش سے مزیّن ہونے کے باعث ملک کے بہترین ہوٹلوں میں شمار ہوتا تھا۔ ہمارے لاونج میں پہنچتے ہی پاکستانی سفارتخانہ کے ناظم الامور وہاں تشریف لے آئے اور رسمی تعارف کے بعد ہالینڈ میں ہمارے دورے کی ایک ایک کاپی ہمیں تقسیم کی۔ جب ان کی توجہ اس امر کی جانب مبذول کرائی گئی کہ تین ہفتے کے پروگرام میں روزانہ دیکھنے کے لئے اتنی چیزیں ٹھونس دی گئی ہیں کہ ان سے عہدہ برآ ہونا شاید جسمانی طور پر ممکن نہ ہو سکے' تو انہوں نے مسکراتے ہوئے کہا:

"ان لوگوں کی رائے پاکستانیوں کے بارے میں نہایت اچھی ہے۔ ہم انہیں مایوس نہیں ہونے دیں گے اور ان کی مہمان نوازی سے پوری طرف لطف اندوز ہوں گے۔ آپ لوگوں نے اصلی پروگرام نہیں دیکھا جسے میں نے بڑی مشکل سے پچھلے مہینے تبدیل کروایا۔ وہ واقعی بڑا سخت تھا۔"

بہرحال ہم سب نے حامی بھرلی کہ اس پروگرام کو من و عن پورا کیا جائے گا۔ اگرچہ اس بات کا افسوس ہے کہ یہ آرزو پوری نہ ہو سکی اور دورے کے اختتام پر صرف "ہمرر" کی ایڈیٹر بیگم زیب النساء حمید اللہ ہی ہمارے وفد کی واحد رکن تھیں جنہوں نے پروگرام کا کوئی حصہ حذف نہیں ہونے دیا' ورنہ کوئی نہ کوئی صاحب کسی نہ کسی مقام پر بیمار پڑے ہوتے۔ ایک دن ہمارے قائد مسٹر الطاف حسین ایڈیٹر روزنامہ ڈان کافی ناراض ہوئے کہ یہ کیا بیہودگی ہے۔ ہر روز کوئی نہ کوئی بستر میں گھسے رہنے کا بہانہ بنالیتا ہے۔ دوسرے روز بدقسمتی سے آپ خود بیمار ہو گئے اور چار روز تک آرام فرماتے رہے۔

پہلے روز ہی وزارت امور خارجہ میں وفد کے اعزاز میں ایک استقبالیہ تھا اور ہم سب جلدی جلدی گرم غسل سے سفر کی کوفت دور کر کے مسٹر واسن اور میتھوس کے ہمراہ ہیگ کے خوبصورت خیابانوں سے گزرتے ہوئے اپنی منزل پر پہنچے' جہاں وزارت امور خارجہ کے افسران کے علاوہ وزارت اطلاعات' وزارات صنعت' وزارت رسل و رسائل کے نمائندے پاکستانی سفات خانہ کے افسران اور ہالینڈ میں مقیم پاکستانی طالب علم بھی موجود تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد وزیر خارجہ مسٹر لُنز تشریف لے آئے اور باری باری

ہم سے بے تکلفانہ گفتگو میں مصروف ہو گئے۔ چائے پینے کے بعد مسٹر لُنز نے انگریزی میں مختصر لیکن نہایت جامع تقریر فرمائی۔ جس میں آپ نے پاکستان کے ساتھ نہایت گہرے دوستانہ مراسم قائم کرنے کی خواہش کا اظہار کرتے ہوئے یقین دلایا کہ بین الاقوامی معاملات میں ہالینڈ پاکستان کے ساتھ ہر ممکن تعاون کرے گا۔ اقوام متحدہ میں ولندیزی نمائندے نے کشمیر کے معاملہ میں پاکستان کی ہمیشہ حمایت کی ہے۔ انہوں نے کہا' ہالینڈ کی تاریخ میں یہ پہلا موقع ہے کہ ڈچ حکومت نے کسی غیر ملکی اخبار نویسوں کے وفد کو مدعو کیا ہے۔

استقبالیہ سے واپسی پر سردی کی شدت نے اپنے ہمراہ پاکستان سے اوورکوٹ نہ لانے کی غلطی کا بری طرح احساس دلایا۔ لہٰذا رات کو شہر کی سیر کا پروگرام نئے اوورکوٹ کی خرید تک ملتوی کر دیا گیا اور ہوٹل کے گرم لاؤنج میں کافی دیر تک دوستوں کے ساتھ گپ شپ ہوتی رہی۔ جب میں اپنے کمرے میں واپس آیا تو کمرہ گیس کے ہیٹر سے خوب گرم تھا اور میں کچھ دیر بند دریچے میں سے شہر کی جگمگاہٹ کا نظارہ دیکھتا رہا۔ یہ یورپ میں پہلی رات تھی اور طبیعت میں عجب رومان اور موسیقی!



# زائیڈر زی کے کنارے

مئی کی تین تاریخ تھی اور ہم لوگ اوور کوٹ اور مفلر پہنے ہوئے یخ کر دینے والی ہوا میں کھڑے تھرتھرا رہے تھے۔ ایک طرف بحیرۂ شمالی کے سینے پر بے تاب موجوں کا رقصِ جاوید جاری تھا' اور دوسری طرف تلاطم سے ناآشنا مقید پانی کی جھیل امن اور سکون کی تصویر تھی۔ ان دو متضاد آبی کیفیتوں کے درمیان حد فاصل انجینئرنگ کا وہ شاہکار تھا جو زائیڈر زی بند (Zuiderzee Dam) کے نام سے مشہور ہے۔ نزدیک ہی ایک خوبصورت مینار اس جذبے کی یاد دہانی کرا رہا تھا جس کے ماتحت کروڑوں روپے کے خرچ سے بارہ سال کے عرصہ میں اس بیس میل لمبے شہرۂ آفاق بند کی تعمیر ہوئی۔ بحیرۂ شمالی کی جانب مینار کے زیریں حصے میں ایک سنگ مرمر کے کتبہ پر یہ عبارت کندہ تھی:

۲۸/ مئی ۱۹۳۲ء کو ایک بج کر دو منٹ پر اس مقام پر اس بند میں آخری رخنہ پُر کر دیا گیا۔
"ایک زندہ قوم اپنے مستقبل کے لئے تعمیر کرتی ہے۔"

ڈھلتے ہوئے سورج کی ہلکی سنہری کرنیں نیلگوں پانی کو ایک دل آویز رنگت بخش رہی تھیں۔ دور سمندر میں بادبانی کشتیاں عناصر قدرت سے ہم کنار تھیں۔ ہم ابھی محو تماشہ تھے کہ وزارت خارجہ کے نمائندے مسٹر ٹروسکا نے ہمیں نزدیک ہی ایک چھوٹے سے عجائب گھر میں چلنے کے لئے کہا۔ جہاں اس بند کے بارے میں ہر قسم کی معلومات' تصاویر' نقشے اور چارٹ وغیرہ فراہم کئے گئے تھے۔

ہوا کی بڑھتی ہوئی خنکی کے پیش نظر یہ دعوت بہت غنیمت محسوس ہوئی۔ چاروں طرف نقشوں سے سجے ہوئے کمرے میں ہم سکول کے لڑکوں کی مانند لکڑی کے بنچوں پر بیٹھ گئے۔ اور سامنے ہاتھ میں چاک لئے ہوئے وزارتِ رسل و رسائل کے ایک آفیسر ہمیں بلیک بورڈ پر اس بند کی تعمیر کے بارے میں تفاصیل سمجھانے لگے۔

جس طرح ہر قوم کی تعمیری سرگرمیاں اس کے کردار' اس کے مسائل' اس کے مزاج اور فنون لطیفہ سے دل بستگی کا آئینہ دار ہوتی ہیں اسی طرح اس عظیم الشان بند کی تعمیر' جس نے دو خاکناؤں کو باہم ملا کر بحیرۂ شمالی کے ایک حصے کو جھیل کی صورت میں بدل دیا' اہل ہالینڈ کے بنیادی مسئلے کے حل اور ان کی



ہالینڈ کے دیہات کا ایک منظر۔ ہوائی چکی اور پھولوں کے کھیت

بے مثال ہمت اور استقلال کا نہایت اعلیٰ نمونہ ہے۔ڈچ فطرتاً امن پسند اور صلح جو لوگ ہیں۔ امتدادِ زمانہ کے ساتھ ساتھ جوں جوں ان کی آبادی میں اضافہ ہوتا چلا گیا بجائے اس کے کہ وہ مشرق اور جنوب کی طرف خشکی پر پاؤں پھیلانے کی کوشش کریں' اور جرمنی کی طرح مزید رقبہ(Lebensraum) کے اصول پر کاربند ہوں' انہوں نے شمال مغرب میں سمندر پر یورش کر دی اور سات سو سال کی کوشش اور سخت محنت کے بعد ملک کا نصف سے زائد رقبہ سمندر کی گہرائیوں سے پیدا کرنے میں کامیاب ہو گئے۔ سمندر پر ان کا حملہ تیرھویں صدی کے وسط سے شروع ہوا اور ان کے اپنے قول کے مطابق اس وقت تک جاری رہے گا جب تک ڈچ قوم زندہ اور آزاد ہے۔ اس لئے سمندر سے شب و روز کا مقابلہ ان کا سب سے پہلا ملکی مسئلہ ہے۔ چونکہ ملک کا بیشتر حصہ سمندر کو جا بجا بندوں سے پیچھے دھکیل کر حاصل کیا گیا ہے' لہٰذا یہ حصہ سطح سمندر سے نیچے ہے اور کثرتِ بارش کے باعث ہمیشہ زیر آب رہتا ہے۔ اس حاصل شدہ رقبہ کو کام میں لانے کے لئے پانی کا نکاس ضروری ہے۔ اس لئے اندرون ملک پانی کی افراط کے خلاف لگاتار جہاد جاری ہے۔ اس قوم نے سائنس اور تکنیک کے تمام ذرائع پانی کے خلاف وقف کر دیئے ہیں۔

پانی کی افراط کا یہ عالم ہے کہ دیہات میں ہر کیاری کے ساتھ ایک پانی کی نہر ہے۔ اور شہروں میں ہر گلی میں ایک نہر۔ بلکہ سڑکیں کم ہیں اور نہریں زیادہ ہیں۔ پانی کے مسئلے کا اس سے بہتر کوئی اور حل نہیں تھا کہ سارے ملک میں بے شمار نہریں کھود کر پانی کو دریاؤں میں گرا کر سمندر میں پھینک دیا جائے۔ اس سے ملک کے اندرونی ذرائع آمد و رفت میں بھی بے حد سہولتیں حاصل ہو گئیں۔ کھیتوں کے ارد گرد پانی کو ایک سطح سے دوسری سطح تک لے جانے کے لئے پچھلے زمانے میں جا بجا ہوائی چکیاں قائم تھیں جو کہ آج دخانی اور بجلی کے پمپوں کے زمانے میں اگرچہ متروک ہو چکی ہیں لیکن قومی نشان کے طور پر حکومت کی تحویل میں محفوظ ہیں۔ ایک گاؤں میں سے گزرتے وقت ایک ہوائی چکی کو دیکھ کر اسے اندر سے دیکھنے کا شوق پیدا ہوا۔ یہ ایک پورا گھر اپنے اندر سمیٹے ہوئے تھی۔ پہلی منزل میں چار چھوٹے کمروں میں اہل خانہ کی رہائش تھی اور اوپر کی تین منزلوں میں سامان بھرا ہوا تھا۔ ہماری واپسی پر انہوں نے ہمیں ایک ایک پوسٹ کارڈ سائز کی ہوائی چکی کی تصویر بطور یادگار عطا فرمائی۔ شہروں کے اندر نہروں نے شہروں کی خوبصورتی کو دوبالا کر دیا ہے۔ وینس کی مانند ہالینڈ کے شہروں کو بھی سیاح دور سے دیکھنے کے لئے آتے ہیں اور کاروں کی بجائے دخانی کشتیوں میں بیٹھ کر بازاروں کی سیر کرتے ہیں۔

زائیڈرزی ڈچ زبان میں بحیرۂ جنوبی کا نام ہے۔ اس کی تسخیر کے منصوبے اگرچہ اہل ہالینڈ کے دماغ میں انیسویں صدی کے وسط سے تیار ہو رہے تھے لیکن انہیں پایہ تکمیل تک پہنچانے کے لئے ۱۹۱۲ء میں سمندری طوفانوں سے زبردست تباہی بے حد کارگر ثابت ہوئی اور ۱۹۱۸ء میں مشہور ڈچ انجینئر ڈاکٹر لی کا منصوبہ حکومت نے منظور کر لیا۔ اور ڈاکٹر کو وزارت کا رکن بنا کر اس پلان کی تکمیل پر مامور کر دیا۔ ۱۹۱۹ء

میں سمندر پر بند باندھنے کا کام پورے زور شور سے شروع ہو گیا' جس میں ۵۰۰ مختلف قسم کے جہاز اور کشتیاں حصہ لے رہیں تھیں۔ ۲۸/ مئی ۱۹۳۲ء کا دن اس ملک کی تاریخ میں ایک قومی تہوار کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس روز سینکڑوں جہازوں میں بے شمار لوگ بند کی تکمیل کا منظر دیکھنے کے لئے موجود تھے۔ ان میں وزراء اور غیر ملکی سفیروں کے علاوہ سیاح اور اخبار نویس بھی تھے۔ جب پتھروں کا آخری ٹوکرا گرا کر رخنہ بند کر دیا گیا تو اردگرد کے تمام جہازوں سے خوشی کے شادیانے بجے۔ فضا آتشبازی سے گلنار ہوئی اور بہت سے لوگوں کی آنکھوں سے مسرت کے آنسو بہہ نکلے۔

لیکن سمندر سے زمین کے حصول کے معاملے میں ہالینڈ کی آبادی کا تناسب تیزی سے بڑھ رہا ہے اور یہ ان کا بہت اہم مسئلہ ہے۔ ڈچ چونکہ کافی مذہبی لوگ ہیں اور رومن کیتھولک فرقہ کی اکثریت ہے۔ ضبط تولید کے اصول کا نہ یہاں پروپیگنڈا ممکن ہے اور نہ ہی اس پر عمل۔ اس موضوع پر مختلف طبقات کے لوگوں سے گفتگو ہوئی اور اگرچہ بعض نے ضبط تولید کے اصول کی حمایت بھی کی' لیکن کسی کو اس سلسلے میں سرگرم نہیں پایا۔ ان کا جواب یہی تھا کہ ان کا مذہب اس کی اجازت نہیں دیتا لہٰذا اس کی تائید اور پروپیگنڈا بعض حلقوں میں اشتعال کا باعث بن سکتا ہے۔ اس لحاظ سے یہ لوگ یورپ کی دوسری اقوام سے بے حد مختلف ہیں کہ مذہب آج بھی زندگی کے بیشتر شعبوں پر حاوی ہے اور مذہب کا احترام موجود ہے۔

بڑھتی ہوئی آبادی کے مسئلے کا دوسرا حل یہ تھا کہ ڈچ غیر ممالک میں جا کر آباد ہو جائیں لیکن اس کی مخالفت میں یہ دلیل پیش کی جاتی ہے کہ اس طرح آبادی کا جاندار اور مستعد حصہ تو ملک سے باہر چلا جائے گا اور بزدل' کمزور' نالائق اور اپاہج قسم کے لوگ جو ملک کے اندر بھی چنداں سودمند نہیں ہیں ملّی سرمایہ بن بیٹھیں گے۔ اس کے علاوہ یورپ کے دوسرے ممالک کی طرح شرح اموات میں بے حد کمی کی وجہ سے بوڑھی عمر کے لوگوں کی بڑھتی ہوئی تعداد ایک اور بہت بڑا سماجی مسئلہ ہے۔

جس وقت ہم عجائب خانے سے باہر نکلے تو ہوا کی تندی عروج پر تھی۔ شفق کی خونیں روشنی میں سطح آب لالہ زار بن رہی تھی۔ ہماری منزل زائیڈرزی بند کے شمالی کنارے کے پار لیوردن کا شہر تھا جو کہ ہالینڈ کے شمالی صوبہ فریزلینڈ کا صدر مقام ہے۔ اس صوبہ کو ہالینڈ کا "صوبہ سرحد" سمجھئے۔ اس کی زبان ڈچ زبان سے اتنی ہی مختلف ہے جتنی اردو سے پشتو۔ رات کو اورینج ہوٹل میں جہاں ہمارا قیام تھا زندن دلان شہر کا ایک رنگین مجمع تھا۔ لاؤنج میں ایک حسینہ مائیکروفون کے سامنے مختلف زبانوں میں شیریں نغموں سے حاضرین کے دلوں کو گرما رہی تھی۔ ایک موقع پر ہوٹل کے منیجر نے رسماً" ہم سے بھی پوچھا کہ پاکستانیوں کو کون سا نغمہ پسند ہے۔ کسی نے کہا کہ ہم لوگ آج زائیڈرزی دیکھ کر آئے ہیں۔ ہمیں وہ مقبول ولندیزی گیت "زائیڈرزی کے کنارے" سنوائیے۔ رات نصف سے زیادہ گزر چکی تھی اور ہال کمرے میں ایک عجیب رومانی کیفیت طاری تھی۔ یہ پیغام سن کر اس مغنیہ کا حسین چہرہ تبسم کی دولت سے معمور تھا اور ایسا

معلوم ہوتا تھا کہ وہ ایک سرمدی سرور کے ماتحت اپنے دل کی گہرائیوں سے محبت کے جذبات نوچ کر فضا میں بکھیر رہی ہے۔

"زائیڈرزی کے کنارے!"

"زائیڈرزی کے کنارے!"



# جشن ہائے رنگ و گل

ہالینڈ میں ہمارے قیام کے دوران اس ملک کا دس سالہ قومی تہوار "فلورا" (پھولوں کی نمائش) اپنے پورے عروج پر تھا۔ اسے دیکھنے کے لئے دنیا کے مختلف حصوں سے بے شمار لوگ ہر روز ہالینڈ پہنچ رہے تھے۔ یہ تہوار جو ہر دس سال کے بعد ہیم سٹیڈ کے مقام پر بڑے وسیع پیمانے پر منایا جاتا ہے اہل ہالینڈ کی پھولوں سے انتہائی دلچسپی اور دل بستگی کا مظہر ہونے کے علاوہ اس صنعت کو پایہ تکمیل تک پہنچانے میں ان کی کامیابی کی نشان دہی کرتا ہے۔

اس عظیم الشان نمائش گاہ میں ایک بہت وسیع مَرغ زار کو ہزارہا قسم کے پھولوں سے سجایا گیا تھا۔ ہر ایک پھول کی رنگت اور بناوٹ قلب و نظر کی جاذبیت کا موجب تھی۔ جابجا نہریں، مصنوعی جھیلیں، پہاڑیاں اور آبشاریں بنائی گئی تھیں جو اس شاداب خطے کی روح پرور فضا میں ایک نیا حسن پیدا کر رہی تھیں۔ چاروں طرف سینکڑوں زائرین مرد و زن مشغول تفریح تھے۔ کہیں کوئی کیمرے سے تصویریں کھینچ رہے تھے۔ کوئی مچھلیوں سے کھیل رہے تھے۔ کہیں پہاڑی کی چوٹی پر ریستورانوں میں ہجوم تھا۔ کہیں آبشاروں کے کنارے حسین خواتین محوِ ناز تھیں۔ کوئی پگڈنڈیوں پر بازو میں بازو ڈالے خراماں چلے جا رہے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا گویا کسی افسانے کا کوئی دل آویز باب حقیقت کا جامہ پہن کر آنکھوں کے سامنے آگیا ہے۔

ہالینڈ کو یورپ میں پھولوں کی سرزمین کے نام سے بھی پکارا جاتا ہے کہ پھولوں کی دولت اور پھولوں سے لگاؤ جو اس ملک کو نصیب ہوئے ہیں۔ کسی دوسرے ملک کے حصے میں نہیں آئے۔ اہل ہالینڈ نے پھولوں سے اپنی شیفتگی کو باقاعدہ ایک صنعت کی شکل دی ہے اور موسم بہار میں چاروں طرف پھولوں سے لدے ہوئے کھیت دکھائی دیں گے۔ جن میں لالہ (Tulip) سب سے مقبول پھول ہے۔ سائنس کی مدد سے لالہ کی سینکڑوں نئی قسمیں پیدا کی گئی ہیں جو رنگ، رعنائی، سائز اور عمر میں ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ ایک سرکاری مطبوعہ کے مطابق بیس ہزار ایکڑ سے زائد زمین پھولوں کے زیر کاشت ہے اور ہر سال ساٹھ ہزار ٹن سے زیادہ پھول غیر ممالک کو بھیجے جاتے ہیں، جن کی مجموعی قیمت پندرہ کروڑ روپے ہے۔ ان اعداد

و شمار سے پھولوں کی پیداوار کی کیفیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ نمائش گاہ میں ایک بہت بڑے گلاس ہاؤس میں لالہ کی اعلیٰ اقسام کے لئے انعامی مقابلہ بھی منعقد ہوا تھا۔ بعد میں اسی جگہ پھولوں کی کاشت کے بارے میں عملی مظاہرے کئے جاتے تھے جنہیں دیکھ کر حیرت ہوتی تھی کہ اس صنعت کی ترقی کے لئے ان لوگوں نے کتنی محنت کی ہے۔ کوکن ہاف کا مرغزار جو چھوٹے پیمانے پر پھولوں کی مستقل نمائش گاہ ہے اہل ہالینڈ کے حسن ذوق کا ایک اور قابل تحسین شاہکار ہے۔

فنون لطیفہ کی افزائش میں بھی ہالینڈ دنیا کے صف اول کے ممالک میں شمار ہوتا ہے۔ اس وقت ملک میں تقریباً دو سو عجائب گھر اور آرٹ گیلریاں ہیں جو قدیم اور جدید آرٹ کے نوادر اور شاہکاروں سے بھری پڑی ہیں۔ انڈونیشیا سے کئی سو سال کے سیاسی تعلق کی بنا پر مشرق بعید کے آرٹ کے بہت سے ذخائر ہالینڈ کے عجائب خانوں میں منتقل ہوگئے۔ اس کے علاوہ مشرقی علوم سے متعلق بیسیوں لائبریریاں اور انجمنیں قائم ہوگئیں۔ اس سلسلے میں لائیڈن (Leyden) کی یونیورسٹی کو ایک خاص مقام حاصل ہے کہ پچھلی چند صدیوں میں اس درسگاہ کے مستشرقین نے ریسرچ کر کے جو تصنیف و تالیف کی ہے اس کی مثال دنیا میں بہت کم ملے گی۔ شہرۂ آفاق انسائیکلوپیڈیا آف اسلام کی تصنیف اور تدوین میں لائیڈن کے پروفیسروں نے جو کاوش اور محنت کی ہے وہ قابل داد ہے۔ ۲۱/ اپریل کو اس قدیم یونیورسٹی میں یوم اقبال بڑی گرم جوشی سے منایا گیا۔ اس موقع پر ڈچ پروفیسروں اور مستشرقین کی تقریریں ان کے علم و مطالعہ کی وسعت اور گہرائی اور علامہ اقبال کے فلسفہ اور شاعری میں انتہائی دلچسپی کا ثبوت تھیں۔

انہی دنوں ہیگ کے میونسپل عجائب گھر میں ہالینڈ کے نامور مصور فان خوخ (Van Gogh) کی یاد میں ایک تقریب اس کی تصویروں کی نمائش کی صورت میں منائی جا رہی تھی۔ انیسویں صدی کے مصوروں میں فان خوخ کا رتبہ بہت بلند ہے۔ اور Post - Im - Pressionist سکول کے رہنماؤں میں اس کا شمار ہوتا ہے۔ اہل ہالینڈ کی نظروں میں خوخ ان کی تاریخ کے تین چوٹی کے آرٹسٹوں میں سے ہے۔ فرانز ہالس (Franz Hals 1580 - 1666) ریمبراں (Rembrandt 1606 - 1669) اور فان خوخ اس ملک میں مصوری کے مختلف ادوار کے استاد گنے جاتے ہیں۔ جس طرح قدما میں ریمبراں دنیا کے چوٹی کے مصوروں میں سے ہے اور پیرس، لندن، نیویارک اور لینن گراڈ کے عجائب گھر اس کی تصویروں سے مزین ہیں، اسی طرح متاخرین کے فن کے دائرے میں فان خوخ کو یورپ میں بے حد مقبولیت حاصل ہے۔

فلورا کی طرح فان خوخ کی نمائش دیکھنے کے لئے بھی یورپ کے بیشتر ممالک سے لوگ آئے اور میونسپل عجائب خانے میں صبح سے شام تک شائقین کا مجمع رہتا تھا۔ فان خوخ کی مقبولیت میں جہاں ہالینڈ کے قدرتی مناظر سے اس کی انتہائی دل بستگی کو دخل ہے وہاں کافی حد تک اس کی المناک زندگی بھی اس کے لئے عام جذبۂ محبت کی ذمہ دار ہے۔ وہ ۱۸۵۳ء میں ہالینڈ میں پیدا ہوا اور ۳۷ سال کی عمر میں فرانس میں

آرلس (Arles) کے پاگل خانے میں اپنے ہاتھوں موت کی آغوش میں جاسویا۔ اس کی ساری زندگی مصائب، یاس اور حسرتوں کا مرقع تھی۔ مورخین کا کہنا ہے کہ اس شخص کی مصوری جتنی روشن اور تابناک تھی اس کی زندگی اتنی ہی تاریک اور المناک تھی۔ سرسام کے حملہ کے بعد اس کی دماغی کیفیت نہایت غیر تسلی بخش تھی۔ لیکن یہ عجیب حادثہ ہے کہ اسی دور میں اس نے اپنی مصوری کے شاہکار پیدا کئے۔ فان خوخ کی قدرتی مناظر کی تصویریں دیکھ کر یہ احساس ہوتا ہے گویا فلورا کے حسن و رعنائی کو ایک چابک دست فنکار نے ایک نئے قالب میں مقید کر دیا ہے۔ اس کی سماجی تصویروں سے اس کی ذاتی غم ناکی اور بے کسی عیاں ہے۔ کیٹس (Keats) کی طرح یہ بھی کسی حسینہ کی سنگدلی کا شکار تھا اور جب بہترین مصوری کی صورت میں غم دروں کے اظہار کے باوجود بھی روح کو سکون نصیب نہ ہوا تو اپنے ہاتھوں اپنا کام تمام کر کے اس نے روحانی کوفتوں سے نجات پائی

اہل ہالینڈ نے جہاں ہنرہائے زیبا کی ترقی اور پرورش میں امتیازی حیثیت حاصل کی وہاں انہوں نے فن تعمیر کے سلسلے میں بھی جداگانہ اسلوب اختیار کیا جو یورپ بھر میں اپنی سادگی، تیکھاپن اور خوبصورتی کے لئے نمایاں ہے۔ سولہویں صدی کے آغاز میں جوں جوں تجارت نے اس ملک میں دولت کے دریا بہانے شروع کئے جابجا محلات، قلعے اور گرجا گھر ایک نئے طرز تعمیر کے ماتحت نمودار ہونے شروع ہو گئے۔ اس طرز کا ایک بنیادی فیچر یہ تھا کہ عمارت کے اوپر کے حصے تکونوں کی شکل میں ختم ہوں۔ مینار چھوٹے اور نکیلے، عمارت کے باہر کی جانب بالکل سادہ سرخ اینٹیں۔ کسی قسم کے پلستر یا رنگ سے معرا۔ شہروں میں تاجر لوگوں کے مکانات کی بالائی منزل میں گودام ہوتے ہیں۔ جہاں سے باہر کی جانب ایک لوہے کی زنجیر آویزاں رہتی تھی جو کشتیوں سے سامان تجارت اٹھا کر بالا خانے میں رکھنے کے کام آتی تھی۔ آج حالات کے بدلنے سے زنجیریں تو غائب ہیں لیکن ان کی چرخیاں قائم ہیں۔ ڈچ بڑے فخر سے بیان کرتے ہیں کہ فلاں رہائشی مکان تین سو سال پرانا ہے اور فلاں دفتر کی عمارت چار سو سال پرانی ہے۔ یہ بات ہمارے لئے حیرانی کا موجب تھی کہ رہائشی عمارتیں کس طرح اتنی پرانی ہو سکتی ہیں اور پھر اتنی عمدہ حالت میں۔ ان لوگوں کا کہنا ہے کہ بارش اور زیر زمین پانی کی افراط ان کے مکانوں کو کوئی نقصان نہیں پہنچاتے۔ وقت کی ضروریات کے مطابق عمارتوں کی مرمت تو ہوتی رہتی ہے، لیکن ان کی بنیادی شکل و صورت میں کوئی تبدیلی نہیں کی جاتی۔

ہیگ سے سات میل جنوب کی جانب ڈیلفٹ (Delft) کا حسین شہر قدیم ڈچ طرز تعمیر کا بہترین مظہر ہے۔ یہ شہر کسی وقت ہالینڈ کا دارالسلطنت تھا اور بادشاہوں کے محلات، پرانے قلعے اور گرجے جو آج بھی بڑی آن بان سے قائم ہیں سیاحوں اور آثار قدیمہ کے طالب علموں کی دلچسپی کا مرکز ہیں۔ بیرونی دنیا میں ڈیلفٹ نیلگوں چینی کے قیمتی برتنوں کے لئے مشہور ہے جو امرا کے گھروں کی زینت ہے۔

# ملکۂ ہالینڈ سے ملاقات

ہالینڈ میں چونکہ آئینی بادشاہت ہے اس لئے فرمانروا کی شخصیت اخباروں کی تنقید و تبصرہ سے بالا ہے۔ موجودہ ملکہ ہالینڈ جولیانا اپنے اعلیٰ کردار' سادہ زندگی اور عوام دوستی کی وجہ سے نہ صرف اپنے ملک میں بے حد ہر دلعزیز ہیں' بلکہ دوسرے ممالک میں بھی انہیں نہایت عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ اہل ہالینڈ بڑے فخر اور خوشی سے کہتے ہیں کہ خدا نے انہیں ملکہ بالکل قوم کے مزاج کے مطابق عطا کی ہے۔ دوسرے لفظوں میں ملکہ جولیانا ڈچ لوگوں کے کردار' حالات اور خواہشات کا ایک صحیح نمونہ ہیں۔ سیاسی سرگرمیوں سے الگ تھلگ ہیگ سے کوئی ساٹھ میل کے فاصلے پر پُرفضا جنگل کے وسط میں سوسڈائک کے مقام پر ملکہ نے اپنی رہائش کے لئے ایک سفید محل تعمیر کروایا ہے' جہاں وہ اپنے خاوند پرنس برن ہارڈ اور اپنے بچوں سمیت سال کا بیشتر حصہ گزارتی ہیں اور صرف سرکاری امور کے لئے شہر میں آتی ہیں۔

ملکہ کی والدہ سابق ملکہ ہالینڈ ولہلمینا جو ۱۹۴۸ء میں ۶۸ برس کی عمر میں اپنی اکلوتی بیٹی کے حق میں تخت سے دستبردار ہو گئی تھیں ایک دوسرے ضلع میں اسی طرح ایک پُرسکون محل میں اقامت پذیر تھیں۔ ملکہ جولیانا کے نرینہ اولاد نہ ہونے کے باعث ان کے بعد ان کی بڑی صاحبزادی شہزادی بیٹرکس تخت نشین ہوں گی اور اہل ہالینڈ ابھی ایک پشت اور ملکہ کی حکومت دیکھیں گے۔

وسطی ہالینڈ کے حسین مرغزاروں میں گھومتے ہوئے دن کے پورے گیارہ بجے ہم وزارت خارجہ کے افسران کی معیت میں سوسڈائک محل میں پہنچ گئے۔ ہم اپنے ہمراہ پاکستان کے باکمال مصور جناب عبدالرحمٰن چغتائی کی ایک تصویر "دیہاتی دوشیزہ" ملکہ کے لئے حکومت پاکستان کی طرف سے بطور تحفہ لائے تھے اور ابھی ہم محل کے افسران کے ساتھ گول کمرے میں کھڑے تصویر کے بارے میں گفتگو کر رہے تھے کہ کمرے کا دروازہ کھلا اور ایک باوقار شخصیت کوئی چالیس برس کے لگ بھگ عمر' سادہ سفید لباس پہنے ہوئے خاموشی سے اندر داخل ہوئی۔ جب تک کہ افسران نے ہر میجسٹی کہہ کر ہمیں آگاہ نہ کیا کسی کو بھی خیال نہ آیا تھا کہ ملکہ تشریف لے آئی ہیں۔

تعارف کے بعد ہم ایک چھوٹی گول میز کے ارد گرد بیٹھ گئے اور ملکہ نے کافی لانے کا حکم دیا۔ دوران گفتگو ملکہ نے پاکستان کے مختلف مسائل کشمیر، صنعتی ترقی، مستورات کی سرگرمیاں وغیرہ میں کافی دلچسپی دکھائی اور غور سے ہمارے نقطۂ نظر کو سن کر نہایت ہمدردانہ خیالات کا اظہار کیا۔ وہ خود ہی کافی کی پیالیاں بنا بنا کر ہم سب کو پیش کر رہی تھیں اور تمکنت سے گفتگو کے سلسلہ کو جاری رکھ رہی تھیں۔

چغتائی کی تصویر دیکھ کر ملکہ نے نہایت مسرت کا اظہار فرمایا اور کچھ دیر تک تصویر کے رنگ، حسن و خوبی اور چغتائی آرٹ کے بارے میں تبادلۂ خیالات فرماتی رہیں۔ چونکہ تصویر کی رنگ آمیزی اس کمرے کے رنگ سے بہت ملتی جلتی تھی، ملکہ نے ارشاد فرمایا کہ یہ تصویر اسی کمرے کی زینت بنے جہاں پاکستانی اخبار نویسوں نے اسے پیش کیا تھا۔ اس کے بعد ملکہ نے محل کے پائیں باغ میں وفد کے ارکان کے ہمراہ تصویر اتروائی اور شیریں تبسم سے باری باری سب کو خیرباد کہا۔

ہمارے لئے یہ بڑی تعجب خیز بات تھی کہ ہالینڈ میں تمام سیاسی پارٹیاں مذہبی فرقوں کی بنا پر قائم ہیں یا دوسرے الفاظ میں ہر مذہبی فرقہ سیاسی نمائندگی کا بھی دعویدار ہے۔ اگرچہ انتخابات کے لئے منشور صرف قومی مسائل کی بنا پر مرتب کئے جاتے ہیں اور ان میں فرقہ بندی کا رنگ نہیں آنے دیا جاتا۔ ان کے انتخابات کا طریقہ اس لحاظ سے ہمارے مروجہ طریقہ سے مختلف ہے کہ وہاں لوگ کسی شخص کے لئے نہیں بلکہ بحیثیت مجموعی کسی پارٹی کے لئے ووٹ ڈالتے ہیں اور انتخابات کے اختتام پر ہر پارٹی کے حق میں دیئے گئے ووٹوں کی گنتی کر کے اس تناسب سے پارلیمنٹ کی نشستیں ان پارٹیوں میں تقسیم کر دی جاتی ہیں۔ اس کے بعد ہر پارٹی کی ہائی کمان کا اپنا حق ہے کہ وہ اپنے جس رکن کو چاہے پارلیمنٹ میں بھیجے۔ اس طریقے سے ہر پارٹی کو پارلیمنٹ میں نمائندگی حاصل ہو جاتی ہے اور حکومت کی ذمہ داری سنبھالنے کے لئے اکثر مخلوط وزارت بنانے کی ضرورت پڑتی ہے۔

مذہبی پارٹیوں سے بھی زیادہ تعجب خیز بات یہ تھی، کہ ملک کی پانچوں سیاسی پارٹیوں کے اپنے علیحدہ علیحدہ ریڈیو اسٹیشن ہیں جہاں سے وہ آزادانہ طور پر اپنے سیاسی پروگرام نشر کرتی ہیں اور انتخابی جنگ کا بیشتر حصہ انہی ریڈیو سٹیشنوں پر لڑا جاتا ہے۔ لیکن اس مذہبی رنگ اور آزادی کے باوجود اس ملک کی موجودہ تاریخ میں کبھی بھی فرقہ وارانہ فساد نہیں ہوا۔ دراصل قومیت کے جذبہ کے سامنے ان کی فرقہ بندی محض ایک حجت ہے جس کو اساس بنا کر انہوں نے مختلف سیاسی پروگرام مرتب کئے ہیں، ورنہ مذہبی مناقشوں سے یہ لوگ کوسوں دور ہیں۔ ان پانچوں ریڈیو سٹیشنوں کی پالیسی میں حکومت کو کوئی دخل حاصل نہیں۔ صرف ان کے باہمی، تعاون تکنیکی ہم آہنگی، بیرونی نشریات اور خبروں کے لئے حکومت کی زیر سرپرستی ایک ادارہ "فیڈریشن آف نیدرلینڈز ریڈیوز" قائم ہے۔ یہ ادارہ ان پانچوں ریڈیو سٹیشنوں کے مابین، جو ہلورسم کے مقام پر تعمیر کئے گئے ہیں، اوقات کار تقسیم کرتا ہے اور ملی اور ملکی ضروریات کے لئے ان کے سٹوڈیوز

کو استعمال کرتا ہے۔ ایک روز ہمیں ان تمام سٹوڈیوز کی سیر کرائی گئی' اور ہالینڈ کے بارے میں ہمارے تاثرات باری باری ریکارڈ کئے گئے۔

وسط ہالینڈ میں یوٹریکٹ کے شہر سے کوئی دس میل کے فاصلے پر ڈورن (Doorn) کا قصبہ ہے جس کے مضافات میں وہ مشہور محل اور جنگل ہے جسے چوبیس سال تک قیصر جرمنی ولیم دوئم کی پناہ گاہ بننے کا شرف حاصل رہا۔ ڈورن اگرچہ ہمارے پروگرام میں شامل نہ تھا لیکن اس تاریخی محل کو دیکھنے کے لئے میری طبیعت بے چین تھی۔ اور میرا ارادہ تھا کہ پروگرام کے اختتام پر ایک دن ڈورن میں گزاروں۔ لیکن ایک روز خوش قسمتی سے یوٹریکٹ کے شہر میں سے گزرتے ہوئے فیڈریشن آف انڈسٹریز کے سیکرٹری مسٹر نورڈال کو میری یہ خواہش یاد آگئی اور وہ سیدھا راستہ چھوڑ کر ہمیں ایک گھنٹہ کے لئے ڈورن لے گئے۔

قیصر ولیم دوم برطانیہ کی ملکہ وکٹوریہ کا نواسا اور شاہ جارج پنجم کا پھوپھی زاد بھائی تھا وہ ۲۷/ جنوری ۱۸۵۹ء کو برلن میں پیدا ہوا' اور ۱۵/ جون ۱۸۸۸ء کو اپنے والد فریڈرک سوم کی وفات پر جرمنی کا شہنشاہ بنا۔ فریڈرک سوم کو صرف چند ہفتے تاج شاہی پہننے کا موقع ملا تھا۔ وہ اپنے والد قیصر ولیم اول (جرمن سلطنت کے بانی اور فاتح فرانس) کے انتقال پر ۹/ مارچ ۱۸۸۸ء کو تخت نشین ہوا لیکن گلے کے سرطان میں مبتلا ہونے کے باعث تین ماہ کے بعد فوت ہوگیا۔ قیصر ولیم دوم شروع سے ہی نہایت سرکش' تیز مزاج اور ملک گیری کی ہوس کا شکار تھا۔ تخت نشینی کے دو سال کے اندر اندر اس نے اپنے دادا کے نامور وزیر اعظم بسمارک کو جس کا جرمن سلطنت کے قیام میں بہت بڑا حصہ تھا' وزارت عظمیٰ کے عہدہ سے علیحدہ کر دیا اور نہایت سرعت کے ساتھ اپنی سلطنت کو وسیع کرنے کے منصوبے تیار کرنے شروع کر دیئے۔ اس کی یہ تمام کوششیں بالآخر ۱۹۱۴ء میں جنگ عظیم کا سبب بنیں۔

جنگلوں سے گھرا ہوا یہ چھوٹا سا قصبہ قیصر کے محل کی وجہ سے عالمگیر شہرت کا حامل ہے۔ پہلی جنگ عظیم میں شکست کے بعد قیصر نے اتحادیوں کے چنگل سے بچنے کے لئے ۹/ اکتوبر ۱۹۱۸ء کو ملکہ ہالینڈ ولہلمینا سے درخواست کر کے اس ملک میں پناہ حاصل کی اور اس پر سکون علاقے میں ایک پرانے محل میں خاموش زندگی بسر کرنی شروع کر دی۔ محل سے ملحقہ جنگل میں صبح کے وقت لکڑیاں کاٹنا اس کا محبوب مشغلہ تھا۔ ۱۹۴۱ء میں بیاسی برس کی عمر میں قیصر کا انتقال ہوگیا اور اسی محل کے باغ میں اسے سپرد خاک کر دیا گیا۔

یہ چھوٹا سا محل' جو اٹھارویں صدی کے ڈچ طرز تعمیر کا اعلیٰ نمونہ ہے' اب ایک عجائب گھر میں تبدیل کر دیا گیا ہے جہاں قیصر کا ذاتی سامان' فرنیچر' تصویریں اور نوادر وغیرہ اس طریقے سے سجے ہوئے ہیں جس طرح خود اس کی زندگی میں تھے۔ کمروں کے اندر ایسا محسوس ہوتا ہے گویا مکین ابھی ابھی اٹھ کر باہر گیا ہے۔ اس کا ڈرائنگ روم' کھانے کا کمرہ' خواب گاہ اور ملکہ کا کمرہ اپنی پرانی شان سے قائم ہے۔ قیصر اپنی جوانی میں دنیا کے حسین ترین شخصوں میں شمار کیا جاتا تھا اور اس کی جلا وطنی اور بڑھاپا اس کی رعنائی پر اثر

اندراز نہ ہو سکے۔ جلاوطنی میں پہلی ملکہ کی وفات پر اس نے یورپ کی ایک نہایت حسین شہزادی سے شادی کی۔ اس محل میں اُس کی سفید ریش والی قد آدم تصویر دیکھ کر میں حیران تھا کہ وہ کتنا خوش شکل اور وجیہ انسان تھا۔



# قصرِ عدل

ہیگ کی متعدد جاذبیتوں میں قصر عدل یعنی بین الاقوامی عدلیہ کی پُرشکوہ عمارت بھی شامل ہے جسے دیکھے بغیر شاید ہی کوئی سیاح اس ملک سے واپس جاتا ہوگا۔ جب میں ایک گِلڈر کا ٹکٹ خرید کر سامنے کے ہال کمرے میں داخل ہوا تو وہاں اچھا خاصا جہاں گرد مرد و زن کا ایک بین الاقوامی مجمع پایا اور ایک نہایت ہوشیار گائیڈ تین چار زبانوں میں اس عمارت کی تاریخ اور مختلف حصوں کی تعمیری خصوصیات سمجھانے میں مصروف تھا۔ اس کی بات بات سے شوخی ٹپکتی تھی۔ اور ہاتھ میں چھڑی لے کر وہ جس وقت دیواروں پر بنائی ہوئی تصویروں کی رعایت سے اس مجمع کے بعض ارکان پر چوٹیں کرتا تھا تو عمارت کے لمبے لمبے ہال کمرے اور دالان قہقہوں سے گونج اٹھتے تھے۔

تاریخ کا یہ ایک دلچسپ واقعہ ہے کہ اس صدی کے آغاز میں بین الاقوامی عدلیہ کے قیام کی تجویز اور اس عمارت کی تعمیر آخری زار روس نکولس دوئم (۱۸۶۸ء - ۱۹۱۸ء) اور روسی مدبرین کی کوششوں اور امریکی سرمایہ کا نتیجہ ہیں۔ ۱۸۹۸ء کے وسط میں زار روس نے بین الاقوامی فضا کو بگڑتے دیکھ کر ایک امن کانفرس منعقد کرنے کی تجویز پیش کی اور ۱۸/ مئی ۱۸۹۹ء کو ہیگ کے مقام پر اس کانفرنس کے سلسلے میں یورپ کے مختلف ممالک کے نمائندے جمع ہوئے۔ جہاں تک کانفرنس کے اصلی مقصد یعنی جنگی تیاریوں کو روکنے کا تعلق تھا یہ کوشش ناکام ثابت ہوئی۔ لیکن بین الاقوامی جھگڑوں کو نپٹانے کے لئے ایک عدلیہ کی تجویز پروان چڑھ گئی۔ اس کانفرنس میں روسی نمائندہ فریڈرک ڈی مارٹنز نے عدلیہ کی ایک جداگانہ عمارت کی تعمیر پر زور دیا اور اس مقصد کے حصول کے لئے ۱۹۰۰ء کے آغاز میں اس نے برلن کا سفر اختیار کیا تاکہ امریکی سفیر اینڈریو وائٹ سے مل کر اس منصوبے کے لئے سرمایہ کی فراہمی کا بندوبست کیا جائے۔ اینڈریو وائٹ نے اس سلسلے میں مشہور امریکی کارخانہ دار اور مخیر اینڈریو کارنیگی (Andrew Carnegie 1835-1919) کا نام تجویز کیا۔ یہ کوشش بار آور ثابت ہوئی اور کارنیگی نے مجوزہ عمارت کی تعمیر کے لئے پندرہ لاکھ ڈالر کی رقم عطا کی۔

۳۰/ جولائی ۱۹۰۷ء کو ہیگ کے مقام پر دوسری امن کانفرنس منعقد ہوئی اور کانفرنس کے روسی صدر

نیلی ڈو نے اس عمارت کا سنگ بنیاد رکھا۔ اس سلسلے میں ڈچ حکومت نے ایک کمیٹی مقرر کی جو اپنی زیر نگرانی اس منصوبے کو پایہ تکمیل تک پہنچائے اور دنیا کے مختلف ممالک سے اپیل کر کے اس عمارت کی تعمیر اور تزئین کے لئے سنگ مرمر، سنگ سرخ، آبنوس کی لکڑی، قالین، مجسمے اور دیگر فرنیچر حاصل کرے۔ یہ اپیل بڑی مؤثر ثابت ہوئی اور دنیا کے بیشتر ممالک نے اپنے اپنے ذرائع کے مطابق اس کام میں حصہ لیا۔ چھ سال کی محنت کے بعد یہ منصوبہ پایہ تکمیل کو پہنچا اور ۲۸/ اگست ۱۹۱۳ء کو مسٹر اور مسز کارنیگی اور ملکہ ہالینڈ کی موجودگی میں اس عمارت کا افتتاح کیا گیا۔

اس منصوبے کے بانی زار نکولس دوم کو، جسے ۱۹۱۷ء میں روسی انقلاب کے بعد تخت سے معزول کر دیا گیا تھا، ۱۶/ جولائی ۱۹۱۸ء کو بالشویکوں نے اس کے سارے خاندان سمیت قتل کر دیا۔

ہمارا گائیڈ چہکتا ہوا مجمع کے آگے آگے کمروں اور دالانوں میں گھوم رہا تھا۔ اس عمارت کا ڈیزائن فرانسیسی آرٹسٹ کارڈونیر نے تیار کیا تھا۔ وہ سامنے کے باغات کا نقشہ ایک انگریز ماہر ماسن نے بنایا تھا۔ یہ امریکی صدر جارج واشنگٹن اور ابراہام لنکن کے مجسمے ہیں۔ یہ ہندوستانی لیڈر گاندھی کا مجسمہ ہے۔ اس کمرے کی زیبائش جاپانی حکومت نے کی۔ ان کھڑکیوں کی لکڑی برازیل نے بھیجی۔ یہ قالین حکومت ایران نے تحفتہ "دیئے" وغیرہ وغیرہ۔

بعد از جنگ تعمیرات میں ہالینڈ کی حکومت نے سب سے زیادہ اہمیت کارکن طبقہ کی رہائش اور معیار زندگی کو بلند کرنے کی سکیموں کو دی اور اس سلسلے میں انہیں خاطر خواہ کامیابی حاصل ہوئی۔ سارے ملک میں مزدوروں اور نچلے طبقے کے لوگوں کے لئے لاکھوں نئے فلیٹ تعمیر کئے گئے ہیں، جن میں موجودہ زمانے کی تمام ضروریات اور سہولتیں مہیا کی گئی ہیں۔ ہمیں بتایا گیا کہ شروع شروع میں لوگوں کو فلیٹوں میں رہنے پر راغب کرنے میں کافی دقت پیش آئی۔ ان انفرادیت پسند لوگوں کا سب سے بڑا اعتراض یہ تھا کہ فلیٹوں سے ملحقہ چمن دو دو چار چار گھرانوں کے لئے مشترکہ کیوں رکھے گئے، بلکہ ہر گھرانے کے لئے علیحدہ چمن کا انتظام ہونا چاہئے۔ لیکن اوپر کی منزلوں کے فلیٹوں کے لئے یہ بات ناممکن تھی۔ بہرحال چھ سال کی زبردست کوششوں کے بعد حکومت لوگوں کو فلیٹوں میں منتقل ہونے پر رضامند کر سکی۔ آج غریب اور بے خانماں لوگ ان خوبصورت اور آرام دہ مکانوں میں نہایت اطمینان کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔ ان کے معیار زندگی کا اندازہ اس امر سے لگایا جا سکتا ہے کہ مخملی کارڈورائے کی پتلونیں اور کوٹ صرف مزدور طبقہ پہنتا ہے ورنہ کلرکوں کے لئے بھی اس کپڑے کو پہننا عار ہے۔

ایک تقریب میں ہیگ میونسپل کارپوریشن کے سیکرٹری صاحب مسکرا کر مجھ سے کہنے لگے، "ہمیں افسوس ہے کہ آپ کے قیام کے دوران ہم آپ کو ایک چیز نہ دکھا سکے۔" میں نے بڑے اشتیاق سے پوچھا، "وہ کیا؟" فرمانے لگے، "غریبوں کے جھونپڑے (Slums)۔ بات یہ ہے کہ ایشیائی ممالک کی طرح

کی غریبوں کی بستیاں اب یہاں ناپید ہیں اور جنہیں ہم غریبوں کی بستی کہتے ہیں وہ آپ کے خیال میں نہایت عمدہ کوارٹرز ہیں۔ لیکن ہم کوئی زیادہ امیر قوم نہیں' اس لئے امریکہ کی طرح ہماری حکومت مزدوروں کے کوارٹرز میں ریفریجریٹر اور ٹیلی ویژن مہیا نہیں کر سکی۔"

چاندنی رات میں ہیگ کا حسین شہر دلربائی اور تمکنت کا شاہکار تھا۔ فضا میں سکون اور بلا کی خنکی۔ مئی کی ۸ تاریخ ہالینڈ میں ہماری آخری رات تھی اور سبھی کے دل وفورِ جذبات سے متاثر تھے۔ سارے ہالینڈ کی تین ہفتے کی سیر کرنے کے بعد اس رات میں پھر خیالات میں غرق ہوٹل ڈی زین کی منزل سے سیمیں چادر میں ملبوس شہر کی کیفیتوں کا جائزہ لے رہا تھا۔ سامنے قصرِ عدل کا مینار نہایت باوقار انداز سے جلوہ گر تھا اور میری آنکھوں کے سامنے اس سرزمین میں قیام کا ایک ایک لمحہ زندگی کا روپ دھارے گزر رہا تھا۔



# انسانی بربریّت کا کمال

میں سارا دن کولون کے بازاروں اور رہ گزاروں میں گھومتا رہا اور پچھلی جنگ عظیم میں انسانی بربریت کے کمال کا تماشہ دیکھتا رہا۔ مغربی جرمنی کا یہ تاریخی شہر، جو صدیوں سے ہنرہائے زیبا اور صنعت و حرفت کے عروج کا دعویٰ دار تھا، اب محض کھنڈرات کا ایک ڈھیر تھا۔ جدھر نگاہ اٹھتی تھی تباہی کے نشانات دکھائی دیتے تھے۔ جنگ کو ختم ہوئے اتنے برس ہو چکے تھے اور جا بجا تعمیری سرگرمیاں بڑی تیزی سے جاری تھیں۔ لیکن وہ اس ہولناک تباہی کے سامنے ہیچ معلوم ہوتی تھیں۔ میں حیران تھا کہ جنگ کے عین بعد اس شہر کی کیفیت کتنی بھیانک ہوگی۔ ہزارہا سال پرانے دریافت شدہ شہروں کے کھنڈرات کے مقابلے میں یہ منظر اور ماحول زیادہ عبرت ناک اور سبق آموز تھے کیونکہ ان سے یورپ کے موجودہ تمدن کے تعمیری اور تخریبی پہلو دونوں بیک وقت آشکارا تھے۔

کولون کے پہلو میں دریائے رائین نہایت سکون اور تمکنت سے بہہ رہا تھا اور دریا کے کنارے کولون کا پُرعظمت تاریخی گرجا ہر رہگذر کی توجہ کا مرکز تھا۔ جرمنوں کے لئے یہ امر بے حد طمانیت کا باعث ہے کہ یہ گرجا، جو دنیا بھر میں گوتھک (Gothic) طرز تعمیر کا شاہکار ہے، جنگ میں دشمنوں کی بمباری سے محفوظ رہا۔

ہیگ سے پچاس میل مشرق میں یوٹریکٹ کے مقام سے Trans - Continental ریلوے کے ذریعے مغربی جرمنی کے دارالحکومت بون (Bonn) تک کوئی چار گھنٹے کا سفر ہے۔ گاڑی نہایت شاداب اور پر منظر علاقوں میں سے گزرتی ہے، لیکن جونہی ہالینڈ کی سرحد عبور کر کے گاڑی جرمنی میں داخل ہوتی ہے دیہات کی صفائی اور سلیقے کے بارے میں ایک نہایت واضح اور بیّن فرق آنکھوں کے سامنے آجاتا ہے۔ یہاں ہالینڈ کے دیہات کا قرینہ ہے نہ حسن نہ نفاست۔ یہ خطے اگرچہ سرسبزی اور شادابی میں ہالینڈ کے علاقوں کے ہم پلہ ہیں، لیکن وہاں کی آراستگی اور فنکاری سے محروم ہیں۔

جرمنی کی سرحد میں داخل ہونے کے بعد جس چیز سے نہایت شدید ذہنی کوفت ہوئی وہ بمباری سے جا بجا تباہی کے نشان اور ملبے کے ڈھیر تھے۔ دیہات میں جہاں کہیں بھی آبادی کا ثبوت تھا وہاں بمباری کی

مہر ثبت تھی۔ چھوٹے چھوٹے ریلوے اسٹیشن نہایت خستہ حالت میں تھے۔ کہیں آدھا پلیٹ فارم اڑا ہوا تھا' کہیں چھت کا بیشتر حصہ غائب تھا۔ کہیں سٹیشن کی عمارت کی بجائے لکڑی اور لوہے کا ایک عارضی ڈھانچہ کھڑا تھا۔ لیکن لوگوں کے چہروں پر اطمینان کے آثار تھے اور ان کی ہر حرکت میں جوش اور سرگرمی کی جھلک تھی۔ میں اور مسٹر الطاف حسین آمنے سامنے بیٹھے ہوئے گاڑی کی کھڑکی میں سے جنگ عظیم کا یہ اختتامی باب نہایت آزردگی سے دیکھ رہے تھے۔

جس وقت گاڑی کولون پہنچنے کے لئے دریائے رائن کو عبور کر رہی تھی' ڈوبتے ہوئے سورج کی سنہری کرنیں دریا کی پُرسکون لہروں پر نثار ہو رہی تھیں۔ دور مرغزاروں میں قدرت اپنی پوری رعنائی سے جلوہ گر تھی۔ کولون کے گرجے کا مینار اپنی پُرشکوہ رفعت اور فنکاری سے سارے منظر پر حاوی تھا اور ریلوے کے عظیم الشان پل کے دونوں طرف سابق قیصرِ جرمنی کے گھوڑے پر سوار نیلگوں پتھے کے مجسّے ایک عظمت رفتہ کی یاد دلا رہے تھے۔

دھندلکے میں کولون کا وسیع شہر اس حسین پس منظر میں ایک عجیب دلربائی کا حامل معلوم ہوتا تھا' لیکن جس وقت گاڑی مسمار شدہ مضافات میں سے گزری تو تباہی کی انتہا دیکھ کر آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ جنگ کے آخری زمانے میں جو سنا تھا کہ جرمنی کے شہروں کے ایک ایک انچ کو بمبار کیا جا رہا تھا وہ اب اپنی آنکھوں سے صحیح پایا۔ جس وقت گاڑی ریلوے سٹیشن پر پہنچی تو جہاں پلیٹ فارم کی شیشے کی آدھی چھت غائب تھی' وہاں پاس ہی کولون کے مشہور عطریات (Eau de Cologne) کے نئے اشتہاری بورڈ آویزاں تھے۔

گاڑی شہر کے نصف محیط کے گرد چکر کاٹتی ہوئی دریائے رائن کے کنارے رات کی تاریکی میں گم ہو گئی۔ کولون سے کوئی پندرہ میل دور جب گاڑی بون کے اسٹیشن پر پہنچی تو پاکستانی سفارت خانے میں ملازم ایک دوست رہنمائی کے لئے موجود تھے۔ ان کی کار میں سوار ہو کر ہم بون سے پانچ میل کے فاصلے پر رائن کے کنارے گوڈزبرگ کے پُرمنظر مقام پر' جو مغربی جرمنی میں سفارت خانوں کا مرکز ہے' پہنچ گئے۔

کولون کی ہولناک تباہی کے مناظر سے دل و دماغ کچھ ایسے متاثر تھے کہ دوسرے دن صبح میں نے ٹریم سے سیدھا کولون کا رخ کیا تاکہ اس ترقی کے دور میں عملی سائنس کی کارگزاریوں اور انسانی فطرت کی پستی کی دردناک داستان کی ہر ممکن تفصیل سے پوری آگاہی حاصل کروں۔ مجھے مغربی یورپ کے مختلف ملکوں کو دیکھنے کا اتفاق ہوا جو جنگ کے حوادثات کا شکار رہے۔ لیکن جو مکمل بربادی جرمنی کے شہروں' قصبوں اور فیکٹریوں کی ہوئی اس کا عشر عشیر بھی کسی دوسری جگہ دیکھنے میں نہیں آیا۔ حالانکہ قومی کاوش اور امریکی امداد کے تحت تعمیر کی رفتار جرمنی میں دوسرے ممالک سے کہیں زیادہ تیز تھی۔

کولون میں صبح سے شام تک پیدل گھومتا رہا۔ جس وقت بہت تھک جاتا تو نزدیک کسی ریستوران

میں جا بیٹھا اور مجروح جرمنی کی سماجی زندگی کے کچھ خدوخال دیکھتا۔ یہ متضاد مناظر کی دنیا تھی۔ ایک طرف برباد شدہ عمارتوں کے ملبے کے ڈھیر تھے۔ کہیں کوئی بلند دیوار یا عمارت کا کچھ حصہ جو بمباری میں زمیں بوس نہ ہو سکے اس شہر کی قبل از جنگ عظمت اور خوبصورتی کا پتہ دیتے تھے۔ کسی جگہ دور دور تک کوئی عمارت نظر نہیں آتی تھی۔ کہیں کہیں کوئی ایسی عمارت بھی تھی جو بموں کے دھماکوں سے پھٹ گئی تھی لیکن گرنے سے بچ گئی اور اسے اب لوہے کے ڈھانچوں سے عارضی طور پر رہائش کے قابل بنایا گیا تھا۔ اس کے پہلو میں تعمیری سرگرمیاں بھی جاری تھیں۔ ملبے صاف کئے جا رہے تھے اور جرمن طرز کی بجائے امریکی طرز کی بلند عمارتیں تعمیر ہو رہی تھیں۔ ایک نووارد کے لئے شہر میں حیرت' خوف اور پژمردگی کا ماحول تھا' لیکن خود اہل شہر میں بے حد خود اعتمادی اور گرمجوشی دکھائی دیتی تھی۔ سب سے زیادہ حیران کن بات یہ تھی کہ دکانیں جرمنی میں بنے ہوئے سامان سے معمور تھیں' جہاں ہر شے دستیاب ہو سکتی تھی۔ مجھے بتایا گیا کہ جھونپڑوں میں رہ کر سب سے پہلے جرمنوں نے اپنی فیکٹریوں اور کارخانوں کو درست کیا۔ اس کے بعد انہوں نے رہائشی مکانوں اور دکانوں کی تعمیر کی جانب توجہ دی۔ ابھی تک بھی آبادی کا کافی حصہ ناقابل رہائش مکانوں اور جھونپڑوں میں مقیم تھا' لیکن قومی تعمیر کے جذبے کے تحت وہ ہر قسم کے مصائب کو مستقل مزاجی سے برداشت کر رہے تھے۔

یورپ میں میں نے پہلی بار اپاہجوں کو سربازار بھیک مانگتے ہوئے کولون میں دیکھا۔ یہ لوگ جنگ کی تباہ کاریوں کا شکار تھے۔ کسی کا بازو کٹ چکا تھا۔ کوئی چلنے سے عاری تھا۔ کوئی اپنی بینائی کھو چکا تھا۔ اور بازاروں میں موسیقی سے راہ گیروں کو محظوظ کر کے اپنی روزی کماتے تھے۔ ایسے مناظر جرمنی کے دوسرے شہروں میں بھی دیکھنے میں آئے۔

غروبِ آفتاب کے قریب جب میں کولون کے شہرۂ آفاق گرجے کو دیکھ کر واپس گوڈزبرگ روانہ ہوا تو سب سے زیادہ جس چیز نے مجھے متاثر کیا تھا وہ جرمن لوگوں کا حیران کن عزم و استقلال تھا۔ ایک طرف دل ہلا دینے والی تباہی اور دوسری طرف قابل تحسین جذب و جوش اور دور رس منصوبہ بندیاں۔ شہر کے کھنڈرات آہستہ آہستہ شام کے اندھیرے میں جذب ہو رہے تھے اور پاس ہی دریائے رائن میں تفریحی جہازوں سے موسیقی کے نغمے زندگی کی تازگی اور روانی کا ثبوت بہم پہنچا رہے تھے۔

❑

# ہٹلر کی یاد میں

اگرچہ آج جرمنی میں ہٹلر کی تصویر کہیں مشکل سے دکھائی دیتی ہے لیکن لوگوں کے دلوں میں اس کے لئے بے حد احترام ہے۔ ملک کی مکمل بربادی کے بعد بھی عوام کا ردعمل اس کی ذات سے لگاؤ اور عقیدت کا مظہر ہے۔ یہ جرمن قوم کے بلند کردار کا ثبوت ہے یا ہٹلر کی ذاتی برتری اور عظمت کی دلیل، کہ مشکل سے کوئی شخص ایسا ملے گا جو اسے اچھے الفاظ سے یاد نہ کرتا ہو۔ جرمن بیرونی لوگوں سے ہٹلر کے بارے میں گفتگو سے عموماً احتراز کرتے ہیں۔ لیکن اگر وہ موضوعِ سخن بن جائے تو نہایت رازدارانہ انداز میں بتاتے ہیں کہ اس کے خلاف جو کچھ لکھا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے وہ محض بڑی طاقتوں کے ایجنٹوں کی کار گزاری ہے، ورنہ ہٹلر ان کا سب سے بڑا محب وطن تھا۔

کیا نپولین فرانس کا دشمن تھا؟ اس کے خلاف کیا کچھ نہیں لکھا گیا؟

جرمن نوجوانوں میں فوجی قواعد کے مطابق چلنے کا شوق ان کے فطری رجحان کا آئینہ دار ہے۔ شاہراہوں پر نوجوان لڑکے اور چھوٹے بچے چمڑے کی نیکروں میں ملبوس مارچ کرتے دکھائی دیتے ہیں۔ جب یہ لوگ تفریح یا پکنک کے لئے نکلتے ہیں تو خصوصاً فوجی تربیت کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ چمڑے کی نیکروں کے علاوہ لمبے چاقو اور خنجر رکھنے کا بھی کافی رواج ہے۔ اسلحہ فروخت کرنے کی جتنی دکانیں جرمنی کے شہروں میں دیکھنے میں آئیں کسی اور جگہ نہیں دیکھیں۔

جرمن لوگوں کو اس بات کا یقین ہے کہ ایک نہ ایک دن مغربی اور مشرقی جرمنی متحد ہو کر رہیں گے۔ ان کے نزدیک ملک کی موجودہ تقسیم ایک نہایت غیر فطری تقسیم ہے جو بہت دیر تک قائم نہیں رہ سکتی۔

مغربی جرمنی میں بھی کمیونسٹ پارٹی موجود ہے، لیکن اس کا حلقۂ اثر بہت محدود ہے اور چانسلر ایڈینار کی حکومت شروع سے ہی اشتراکیت سے اقتصادی محاذ پر لڑنے میں مصروف ہے۔ اس سلسلے میں نچلے طبقوں کی بہبودی کے لئے دوررس اصلاحات نافذ کی گئی ہیں۔ صنعت و حرفت کے میدان میں کارکنوں کے حقوق کی حفاظت کے لئے مالکان کے ساتھ مشترکہ بورڈ قائم کئے گئے ہیں اور موجودہ حالات میں جو ممکن

سہولتیں کارکنوں کو پہنچائی جا سکتی ہیں ان کے لئے کوشش کی جا رہی ہے۔ جرمنوں کا نظریہ ہے کہ اشتراکیت کی اپیل کو مؤثر طریقے سے صرف اسی صورت میں رد کیا جا سکتا ہے اگر مختلف طبقوں کے درمیان قوت خرید کے فرق کو کم سے کم کردیا جائے۔

جنگ کے خاتمہ سے اب تک ایک کروڑ سے زائد مہاجرین مشرقی یورپ سے مغربی جرمنی میں پناہ حاصل کرچکے ہیں۔ ابھی تک ان کی آمد کا سلسلہ جاری ہے۔ ان میں جرمنوں کے علاوہ دوسری قوموں کے لوگ بھی شامل ہیں جو اشتراکی طرز زندگی سے تنگ آکر ترک وطن پر مجبور ہوئے۔ مغربی جرمنی جس رفتار سے تعمیری سرگرمیوں میں مصروف ہے اس کا اندازہ اس امر سے ہو سکتا ہے کہ لوگوں کی رہائش کے لئے حکومت ہر سال چار لاکھ نئے مکانات تعمیر کر رہی ہے۔ حیران کن صنعتی سرگرمیوں نے ملک کو بیکاری کے عفریت سے محفوظ رکھا اور لاکھوں مہاجرین جا بجا کارخانوں میں کھپ گئے۔ آج صنعتی ترقی اور اقتصادی خوشحالی کے لحاظ سے مغربی جرمنی دنیا کے چند چوٹی کے ملکوں میں سے ہے۔

ایک دفعہ میں نے مغربی جرمنی میں سابق پاکستانی سفیر ڈاکٹر عمر حیات ملک سے پوچھا تھا کہ جرمن لوگوں کے کریکٹر میں کیا خصوصیات ہیں جن کی بنا پر یہ قوم شکست کے بعد اتنی جلدی ابھرتی ہے اور دنیا میں سربلندی حاصل کرتی ہے۔

ڈاکٹر صاحب، جو جرمن قوم کو بخوبی سمجھتے ہیں اور جرمن زبان پر پوری قدرت رکھتے ہیں، فرمانے لگے:

> "ان لوگوں میں چار خوبیاں بدرجۂ اتم موجود ہیں جو یورپ کی دیگر اقوام میں اس حد تک نہیں پائی جاتیں۔ یہ لوگ بے حد دلیر، دیانتدار، منظم اور محنتی ہیں۔ ان خوبیوں کو کمال تک پہنچانے سے جرمن لوگ زندگی کی ہر صف میں اور قوموں سے آگے رہے ہیں۔ جنگ کی تباہی کے بعد ان کی تعمیری سرگرمیوں نے تمام دنیا کو حیرت میں ڈال دیا ہے۔ جس طرح ان لوگوں نے بے شمار مصائب اور مشکلات کے باوجود اپنے تباہ شدہ صنعتی اور تعلیمی اداروں کو دوبارہ قائم کیا ہے اس کی نظیر دنیا کی تاریخ میں نہیں ملتی۔"

گوڈزبرگ کے پُرفضا مقام پر دریائے رائن کے کنارے وہ مشہور ہوٹل واقع ہے جہاں دوسری جنگ عظیم سے کچھ عرصہ پیشتر ہٹلر اور برطانوی وزیراعظم نیول چیمبرلین کے درمیان "معاہدۂ امن" ہوا تھا۔ یہ مقام ہٹلر کو بے حد پسند تھا اور اس کے زمانۂ عروج میں یہ ہوٹل اس کی چند مخصوص تفریح گاہوں میں سے تھا۔ ۱۹۳۴ء میں ہٹلر اسی ہوٹل میں مقیم تھا جب اسے کیپٹن روم کی سازش کا پتہ چلا جسے ختم کرنے کے لئے نازیوں نے جرمنی میں پہلی سیاسی تطہیر کی تھی۔ ہٹلر سے "معاہدۂ امن" کے سلسلے میں چیمبرلین کی رہائش کا انتظام دریا کے دوسرے کنارے ایک بلند پہاڑی پر واقع پیٹرزبرگ ہوٹل میں تھا اور ہٹلر سے ملاقات کے

لئے اسے دخانی کشتی سے دریا کو عبور کر کے اس کنارے آنا پڑتا تھا۔ گوڈز برگ کے بازار میں ہی گھومتے ہوئے چیمبرلین اپنا مشہور چھاتا ایک دکان پر بھول گئے تھے جو ان کی روانگی کے بعد ایک خاص ہوائی جہاز کے ذریعے لندن پہنچایا گیا تھا۔

آج یہ ہوٹل اپنے دلفریب محلِ وقوع اور تاریخی روایات کی وجہ سے ایک مقبولِ عام جگہ ہے۔ ہوٹل کا مالک عجیب نفسیاتی کیفیت کا شکار ہے۔ وہ بڑے فخر سے بیان کرتا ہے کہ اسے ہٹلر کو کتنے قریب سے دیکھنے کا موقع ملا۔ پھر وہ نہایت جوش سے کہتا ہے۔ "ہٹلر واقعی ایک بہت بڑا انسان تھا"۔ لیکن اس کے ساتھ وہ نہایت دلچسپ انداز سے یہ واقعہ بھی بیان کرتا ہے کہ ایک بار ہٹلر اپنے اقتدار سے پہلے اس ہوٹل میں ٹھہرنا چاہتا تھا لیکن بعض وجوہ کی بنا پر اسے یہ آسائش نہیں دی گئی تھی۔ آج کل اس خوبصورت ہوٹل کا بیشتر حصہ امریکن افسروں کی تحویل میں ہے (بلکہ اس خطے میں مشکل سے ہی کوئی عمارت' کوئی ہوٹل ایسا ہوگا جس پر ان کا قبضہ نہ ہو)۔ ہٹلر کی شکست کے بعد یہ لوگ نازی جرمنی کو ختم کرنے کے لئے آئے تھے' لیکن خود ہی انہوں نے کئی ارب ڈالر خرچ کر کے اس جرمنی کو ایک نئی زندگی بخشی ہے۔ گوڈز برگ میں امریکی سفارتخانے کی نئی عمارت جدید ترین فنِّ تعمیر کا ایک شاہکار ہے۔ تین منزلہ وسیع عمارت پتھر کے سینکڑوں ستونوں پر استادہ ہے۔

ہٹلر کی رہائش گاہ کو دیکھنے کا شوق ایک شام مجھے کشاں کشاں اس ہوٹل میں لے گیا۔ ایک بوڑھے ملازم کے ہمراہ مجھے لفٹ کے ذریعے ہوٹل کی تیسری منزل پر پہنچایا گیا جہاں ہٹلر کی خواب گاہ ہوا کرتی تھی۔ اس بوڑھے شخص کو ہٹلر کی خدمت کرنے کے مواقع میسر آئے تھے اور ان کی یاد ہی اس کی زندگی کا سرمایہ معلوم ہوتا تھا۔ دریا کی سمت ایک کھڑکی کھول کر وہ کہنے لگا:

"ہٹلر کو دریا کا یہ منظر بہت پسند تھا اور اس کے تفریحی اوقات اکثر یہاں بسر ہوتے تھے"۔

میں نے محسوس کیا کہ اس بوڑھے کی آواز میں تھرتھراہٹ تھی اور اس پر رِقّت کی کیفیت طاری تھی۔

مغربی جرمنی کا دارالحکومت بون (BONN) اپنی قدیم یونیورسٹی کی وجہ سے ہمیشہ علوم و فنون کا مرکز رہا ہے۔ گوڈز برگ سے چار میل جنوب کی جانب دریائے رائن کے کنارے یہ چھوٹا سا شہر آج اپنی سیاسی اہمیت کے باعث مشرق اور مغرب دونوں کی توجہ کا محور ہے۔ میرے لئے یہ شہر مشہور جرمن موسیقار بی تھوون (Beethoven) کی جائے پیدائش ہونے کی وجہ سے بے حد دلچسپی کا موجب تھا۔ اس شہر میں بی تھوون نے اپنی ہنرمند زندگی کے پہلے بائیس برس بسر کئے اور اسی شہر سے اس کی شہرت یورپ کے کونے کونے میں پھیلی جس نے بعد ازاں اسے شہزادوں اور شہزادیوں کی محفلوں کی زینت بنایا۔

بی تھوون ۱۷۷۰ء میں ایک پیشہ ور گویے کے گھر پیدا ہوا اور اوائل عمر میں ہی موسیقی میں غیر

معمولی جوہر کا مظاہرہ کیا۔ ابھی اس کی عمر بیس سال سے کم تھی کہ کولون کے شہزادے نے اسے اپنا ذاتی موسیقار مقرر کر دیا۔ لیکن بی تھوون کی روح مزید رفعتوں کے حصول کے لئے بے قرار تھی۔ ۱۷۹۲ء میں وہ بون کو خیرباد کہہ کر وی اینا چلا گیا' جہاں اس نے مغربی موسیقی کے امام موزارت (Mozart) کے زیر سایہ اپنے فن کی تکمیل کی اور اسی حسین شہر میں اپنی ساری زندگی گزار دی۔ آخری ایام میں بی تھوون سماعت سے عاری تھا۔ ۵۷ سال کی عمر میں اس نے وی اینا میں ہی انتقال کیا۔

بی تھوون کا شمار دنیا کے چند چوٹی کے موسیقاروں میں ہوتا ہے۔ اس کی ساری عمر مختلف دھنیں ایجاد کرنے میں گزری' جنہیں اس نے اعراب موسیقی میں رقم کیا جو آج بھی ماہرین کے نزدیک الہامی درجہ رکھتی ہیں۔ بون کو بی تھوون کے جائے پیدائش ہونے کا فخر حاصل ہے۔ اس شہر کے ٹاؤن ہال کے چوک میں اس کا مجسمہ اہل شہر کی محبت کا نشان ہے۔ بی تھوون کے مکان کی تلاش میں بون کے قدیم گلی کوچوں میں گھومتا ہوا بالآخر ایک چھوٹے سے دو منزلہ مکان کے سامنے پہنچ گیا' جہاں مجھے بتایا گیا کہ یہ اس غیرفانی استاد کی جائے پیدائش ہے اور جہاں اس نے اپنے لڑکپن کا زمانہ بسر کیا۔ یہ مکان جو آج بھی اچھی حالت میں ہے اب ایک عجائب گھر میں بدل دیا گیا ہے جہاں اس کی تصاویر اور اس کے موسیقی کے آلات محفوظ ہیں۔ مکان کو باہر سے سبز رنگ کیا ہوا ہے اور اس کی پیشانی پر جرمن زبان میں یہ الفاظ مرقوم ہیں:۔

یہ بی تھوون کا مکان ہے جہاں وہ پیدا ہوا۔

دریائے رائن کے طاس پر مشتمل مغربی جرمنی کا یہ دل آویز خطہ جو رائن کے دونوں کناروں کے ساتھ ساتھ دو سو میل تک پھیلا ہوا ہے قدرتی مناظر کی دولت سے بھرپور ہے اور دنیا کے ہر حصے کے سیاحوں کے لئے باعثِ کشش۔ قریباً ایک سو میل تک دریا کے دونوں طرف جنگلات سے لدے ہوئے سلسلہ ہائے کوہسار ہیں' جن کی چوٹیوں پر جا بجا قدیم امرا کے قلعے اور محلات اپنی پوری شان و شوکت سے قائم ہیں جو نہ صرف پس منظر کو ایک عجیب دلربائی بخشتے ہیں بلکہ سنگ و خشت میں تاریخ کے مختلف ابواب کی تمثیل پیش کرتے ہیں۔ ان پُر شکوہ عمارات میں سے اکثر آج عجائب گھروں اور ہوٹلوں میں تبدیل کر دی گئی ہیں اور عمدہ سڑکوں اور چھوٹی پٹڑی کی ریل کے ذریعے اکنافِ دریا سے ملحق ہیں۔ ان قلعوں اور محلات کے اندر ان کے مالکوں کے آلاتِ جنگ اور لوازمات زندگی محفوظ ہیں' جنہیں دیکھ کر قرونِ وُسطیٰ کی جرمنی کا نقشہ آنکھوں کے سامنے پھر جاتا ہے۔

دریا کے کنارے پر متوازی ریلیں اور سڑکیں ہیں۔ ہر میل دو میل کے فاصلے پر لبِ دریا خوبصورت چھوٹے چھوٹے گاؤں آباد ہیں جو جدید طرز کے ہوٹلوں اور ریستورانوں سے مرجع سیاحت اور تفریح کے شوقین لوگوں کے لئے ہر ممکن جاذبیت کے حامل ہیں۔ دریا میں سینکڑوں کشتیوں کے علاوہ جو ہر وقت مصروفِ کار نظر آتی ہیں ڈوزلڈورف اور فرینکفرٹ کے شہروں کے درمیان قریباً ایک سو میل کے

فاصلے میں دن میں دو بار باقاعدہ جہازوں کی سروس ہے جو رسل و رسائل کی نہایت اعلیٰ سہولتیں بہم پہنچانے کے علاوہ اس روح پرور خطہ کی سیر کا بہترین ذریعہ ہیں۔

میں نے بھی ایک سارا دن جہاز میں گوڈزبرگ اور کوبلنز (Coblens) کے شہروں کے درمیان دریا کی سیر میں گزارا اور سارے یورپ میں یہ میری بہترین تفریح تھی۔ چاروں طرف دلکش مناظر، جاں بخش ہوا کے جھونکے، دریا کی لہروں میں راگ اور رقص اور عرشۂ جہاز پر زندہ دل مسافروں کا ہم آہنگ ہو کر موسیقی کی تانیں اڑانا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا گویا ربابِ کائنات سے رومان کے سیمیں نغمے بہہ رہے ہیں۔

گوڈزبرگ سے پیرس پورے ایک دن کا ریل کا سفر ہے۔ جرمنی میں یہ ریل دریائے موزیل (Moselle) کی حسین وادی کو جو میلوں تک انگور کی بیلوں سے لدی پڑی ہے عبور کرتی ہوئی ٹریر کے مقام پر کوئی چار میل کے قریب لمبی سرنگ میں سے گزر کر لکسمبرگ کی سرحد میں داخل ہو جاتی ہے۔ اتفاق سے اس سفر کے آغاز میں میرے رفیق ایک نوجوان سابق نازی فوجی افسر تھے جو اب جرمن سٹیٹ ریلوے میں ایک اعلیٰ عہدے پر فائز تھے۔ گاڑی دریائے موزیل کے کنارے کنارے فراٹے بھرتی جا رہی تھی اور اس ڈبے میں صرف ہم دونوں مسافر سوار تھے۔ میں کھڑکی میں سے دور تک پھیلے ہوئے انگور کے کھیتوں کو دیکھ رہا تھا اور وہ اخبار کے مطالعہ میں غرق تھے۔ کچھ دیر کے بعد ان صاحب نے اخبار ایک طرف رکھتے ہوئے نہایت بے تکلفانہ انداز میں سلسلۂ گفتگو شروع کیا۔

میری زبان سے ہٹلر کا نام سن کر ان کی آنکھیں چمک اٹھیں اور نہایت گرمجوشی سے کہنے لگے، ہٹلر بڑی خودداری کی موت مرا۔ اتنا بڑا شخص تو دنیا میں صدیوں کے بعد پیدا ہوتا ہے۔ اس کے خلاف جو پروپیگنڈا کیا جا رہا ہے وہ بالکل غلط ہے۔ فتح اور شکست تو تاریخی حوادثات کا نام ہے۔ جرمنی کی شکست سے ہٹلر کی عظمت میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ جس وقت وہ باتیں کر رہے تھے ان کے تیور اور ہاتھوں کے اشارے ان کے دلی جذبات کی غمازی کر رہے تھے۔ وہ جرمنی کی ہولناک تباہی سے بہت متاثر تھے، لیکن دل برداشتہ نہیں تھے۔ ان کا یقین تھا کہ جس جانفشانی اور عرق ریزی سے جرمن قوم تعمیری کاموں میں مصروف ہے چند سال کے بعد وہ پھر یورپ کی ایک بہت بڑی طاقت ہو گی۔

پاکستان کا نام انہوں نے اخباروں میں ضرور پڑھا تھا لیکن اس کے بارے میں معلومات سے بے بہرہ تھے۔ ہندوستان کو وہ صرف سکھ سپاہیوں کے حلیے سے جانتے تھے اور ان کے بارے میں مزید تفصیلات سننے کے خواہشمند تھے۔ ٹریر کی سرنگ عبور کرنے کے بعد وہ اگلے سٹیشن پر رخصت ہو گئے، لیکن جانے سے پیشتر اپنا پتہ مجھے لکھواتے گئے تاکہ میں ان کے بچوں کو پاکستانی ڈاک کے ٹکٹ ارسال کر سکوں۔ "ان ٹکٹوں کو دیکھ کر ہم پاکستان اور پاکستانی مسافر کو ہمیشہ یاد رکھیں گے۔"

❑

# عروس البلاد

رات اپنی جوانی کے نقطۂ عروج پر تھی اور پیرس کا شہرۂ آفاق خیابان شانزہ لیزہ Champs Elysees برقی نور کی دولت سے سیراب' انسانی حسن و زیبائی اور موجودہ تمدن کی تمام و کمال رنگینیوں اور رعنائیوں کا ایک دل آویز مرقع تھا۔ ہر طرف مہ جبینوں کے غول کے غول اور ہر سمت اک ہجوم عاشقاں' فضا میں عجب رومان اور رنگ۔ کیفے اور مے خانے شیدائیوں سے معمور اور جا بجا رقص و سرود کی محفلیں گرم تھیں۔

مئی کا وسط تھا اور موسم نہایت خوشگوار تھا۔ پیرس کے رواج کے مطابق ریستورانوں اور قہوہ خانوں کے سامنے کھلی ہوا میں اربابِ ذوق رنگین صراحیاں کھولے محو تماشائے عالم تھے۔ طاقِ نصرت (ARC de TRIOMPHE) اور میدانِ امن (PLACE de la CONCORD) کے مابین کوئی ڈیڑھ میل سڑک کے ٹکڑا پری چہرہ نازنینوں اور خوش پوش نوجوانوں کی امواجِ آوارہ سے مثلِ سیماب بے قرار تھا۔ اس خوبصورت خیابان کے مشرقی حصوں میں سر بفلک آہنی ایفل مینار (EIFFEL TOWER) کی گردشی روشنی اس دلفریب کیفیت کو مزید جاذبیت بخش رہی تھی۔

شہر کے شمال کی جانب پلاس پگال (PLACE PIGALLE) اور موں مارت (MONTMARTRE) کے علاقوں میں مغربی تفریحات اپنی پوری عریانی میں جلوہ گر تھیں۔ پیرس جو دن کے اجالے میں دنیا کا حسین ترین شہر ہے رات کے پردے میں دنیا کا عجیب ترین شہر بن جاتا ہے جہاں جنسی آزادی کے اظہار اور نمائش میں انسان تہذیب اور معاشرہ کی تمام حدود سے تجاوز کر جاتا ہے۔ روما' ایتھنز اور یورپ کے بیشتر دوسرے شہروں میں بھی کافی آزاد تفریحی ماحول پایا جاتا ہے۔ لیکن پیرس کی آزادی کے سامنے وہ ہیچ ہیں۔

مغربی جرمنی کے دارالحکومت بون سے پیرس بذریعہ ریل پورے ایک دن کا سفر تھا۔ فرانس کی حدود میں داخل ہونے سے پیشتر گاڑی چند گھنٹوں کے لئے یورپ کے ننھے سے ملک لکسمبرگ (LUXEMBOURG) میں سے گزرتی ہے' بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ اس ملک کی پوری لمبائی کو عبور کرتی

ہوئی فرانس میں داخل ہوتی ہے۔ جرمنی کے ایک سٹیشن ٹریئر (TRIER) سے ایک جواں سال خاتون بھی میرے ڈبے میں سوار تھیں۔ وہ اس ننھے ملک کے دارالسلطنت لکسمبرگ میں ملازم تھیں اور ہر اتوار کی چھٹی اپنے گھر پر گزارنے کے لئے جرمنی چلی جاتی تھیں۔ ان کا انگریزی کا لہجہ نہایت صاف اور گفتگو معلومات افزا تھی۔ وہ لکسمبرگ' بلجیم' ہالینڈ' ڈنمارک وغیرہ کے شاہی خاندانوں کے شجرۂ نسب سے پوری واقفیت رکھتی تھیں۔ اور ان تمام افراد کی نجی زندگی اور یورپ کی سیاسیات میں ان کی موجودہ حیثیت پر نہایت دلچسپ گفتگو فرما رہی تھیں۔ لکسمبرگ کے بارے میں میں چند سوالات کے جواب میں وہ کہنے لگیں' لکسمبرگ کی وسعت کا اندازہ تم اس بات سے کر سکتے ہو کہ کسی اتوار کو میں گھر واپس نہیں جاتی تو میرا منگیتر چھٹی گزارنے میرے پاس آجاتا ہے۔ اس کے پاس ایک بڑی موٹر کار ہے اور ہم چند گھنٹوں میں پورے ملک کا چکر لگا لیتے ہیں۔ اقتصادی طور پر یہ ملک جس کا رقبہ ۹۹۹ مربع میل اور آبادی ڈھائی لاکھ کے قریب ہے بلجیم اور ہالینڈ سے کسٹم یونین بنا لینے سے کافی خوش حال ہے اور جرمنی اور فرانس کے مقابلے میں یہاں چیزیں سستی ہیں۔ پچھلے پانچ سو برس میں یہ ملک کوئی دس بار بنا اور مٹا۔ یہ لوگ بہت امن پسند ہیں' لیکن ہر مرتبہ غاصب کے منصوبوں کا شکار ہو جاتے ہیں۔

ریل گاڑی لکسمبرگ کے حسین دیہات میں سے گزر رہی تھی اور جرمنی کی وادی موزیل کے انگور کے کھیتوں کی بجائے چاروں طرف سبزہ کی خوبصورت چادر دور افق تک پھیلی ہوئی تھی' جن پر کہیں کہیں بھیڑوں کے ریوڑ چرتے ہوئے نہایت بھلے معلوم ہوتے تھے۔ ملک کا بیشتر حصہ کم اونچی سطح مرتفع پر مشتمل تھا جو سبزہ سے لدی ہوئی تھی اور دیہات کی دلربائی میں اضافے کا موجب تھی۔ جب لکسمبرگ سٹیشن پر گاڑی رکی تو وہ خاتون خدا حافظ کہہ کر رخصت ہو گئیں اور میں خورد و نوش کی تلاش میں لگ گیا۔ لیکن سٹیشن پر کھانے کا کوئی انتظام نہ تھا۔ صرف چند ریڑھی والے بنز' سوڈا' چاکلیٹ' بیکن کے سینڈوچ اور ناقص قسم کے پھل بیچ رہے تھے۔ بھوک اپنے زوروں پر تھی اور میں حیران تھا کہ حکومت کا صدر مقام ایک بین الاقوامی شہر' اور سٹیشن کی یہ قابل افسوس حالت! مجبوراً میں نے سوڈے اور چاکلیٹ پر ہی گزر اوقات کی ٹھانی اور چند جرمن سکے جو میرے پاس بچ رہے تھے وہ ایک ریڑھی والی خاتون کے سامنے بکھیر دیئے اور سوڈا' چاکلیٹ اور کیلوں پر اپنی انگلیاں رکھ دیں۔ اس نے مجھے ایک لیمن سوڈا کی بوتل' ایک پیکٹ چاکلیٹ اور دو کیلے عطا فرمائے اور میں اس کی دیانتداری کا معترف ہو گیا۔ لیکن لیمن نہایت بدمزہ' چاکلیٹ اس سے بدتر اور کیلے بالکل پھیکے تھے۔ تاہم طبیعت کو کچھ تسکین حاصل ہوئی۔ کیلے کھا کر میں نے اشاروں سے اس خاتون سے پوچھا کہ چھلکے کہاں پھینکوں۔ اس نے نہایت بے تکلفی سے اشارہ کیا کہ گاڑی کے نیچے۔ اہل ہالینڈ کی صفائی اور نفاست پسندی نے اس معاملے میں مجھے کچھ محتاط کر دیا تھا۔ میں نے چپکے سے چھلکے اس کی ریڑھی پر ایک پلیٹ میں رکھ دیئے اور اس نے مسکراتے ہوئے انہیں اٹھا کر ریلوے

لائن پر پھینک دیا۔ میں حیران اور پریشان!

فرانس کا دیہات نہایت شاداب اور رومان انگیز تھا۔ ارتقائی علاقے شجر کاری سے بھرپور اور میدان انگور کی بیلوں سے ڈھکے ہوئے تھے' لیکن صفائی اور سلیقہ کے نشانات ناپید تھے۔ اس سفر میں ریل مشرقی فرانس کے دو تاریخی شہروں سیڈان (SEDAN) اور ریمز (RHEIMS) میں سے گزرتی ہے اور یہ دونوں شہر پسماندگی کا شکار نظر آتے تھے۔ سیڈان کے مقام پر ۱۸۷۰ء میں نپولین بوناپارٹ کے بھتیجے نپولین سوم نے اپنے چھیاسی ہزار سپاہیوں کے ساتھ جرمنوں کے سامنے ہتھیار ڈالے تھے اور ریمز فرانس کا قدیم دارالحکومت ہونے کے علاوہ نامور مجاہدہ جون آف آرک کی سرگرمیوں کے باعث مشہور ہے۔ جس نے ۱۴۲۹ء میں فرانسیسی بادشاہ چارلز ہفتم کی اس شہر میں رسم تاجپوشی منعقد کی اور بعد ازاں انگریزوں کے خلاف جہاد کا علم بلند کر کے اس سارے علاقے کو ان کے قبضے سے آزاد کرایا۔ یہاں کا گرجا اپنے فن تعمیر کی خوبیوں کی وجہ سے یورپ کی خوبصورت ترین عمارات میں شمار ہوتا ہے۔ اب یہ شہر بہترین شمپئن شراب کے لئے مشہور ہے اور ملک بھر میں پرانی شراب کا سب سے بڑا مخزن ہے۔

غروب آفتاب کے کچھ دیر بعد گاڑی پیرس کے مضافات میں سے گزر رہی تھی۔ دونوں طرف دور تک بجلی کے قمقموں کے سوا اور کچھ نظر نہیں آتا تھا۔ میرے سامنے بیٹھی ہوئی ایک پچاس سالہ خاتون جو اپنے بناؤ سنگار میں نوجوان لڑکیوں کو مات کر رہی تھیں مجھ سے پوچھنے لگیں' پیرس میں کتنے روز ٹھہرنے کا ارادہ ہے؟ میں نے کہا' سنا ہے یہ بہت مہنگا شہر ہے اس لئے خیال ہے کہ چار پانچ روز ٹھہر کر لندن چلا جاؤں گا۔ وہ مسکرا کر فرمانے لگیں اگر پیرس میں پہلی بار آئے ہو تو کم از کم دو ہفتوں سے پہلے تم یہاں سے جاتے نہیں خواہ تمہیں اپنا سامان ہی کیوں نہ بیچنا پڑے۔

پیرس کی تاریخی اہمیت ۵۰۸ عیسوی سے شروع ہوتی ہے۔ جب جرمنی میں دریائے رائن کے کنارے آباد فرینک (FRANK) قبیلے کے سردار کلووس (CLOVIS) نے وسطی فرانس کو فتح کر کے دریائے سین (SEINE) کے کنارے پیرس کے چھوٹے سے قصبے کو اپنا دارالحکومت بنایا۔ کلووس نے ۴۹۶ عیسوی میں ریمز کے مقام پر عیسائیت قبول کی اور ۵۱۱ عیسوی میں تیس سال حکومت کرنے کے بعد فوت ہو گیا۔ اس سے بیشتر فرانس کے رومی حکمرانوں کے دور میں پیرس ایک بہت معمولی سا گاؤں تھا جسے وہ حقارت سے لوتی تیا (LUTETIA) یعنی گارے کا گھر کہا کرتے تھے۔ فرینک حکمرانوں کا دارالسلطنت بننے کے بعد پیرس بتدریج ترقی کرتا رہا اور تیرھویں صدی عیسوی میں یہاں پہلی میونسپل کمیٹی قائم ہوئی۔ چودھویں صدی عیسوی میں بادشاہ چارلز پنجم (۱۳۳۷ء - ۱۳۸۰ء) نے یہاں کئی عالیشان عمارات تعمیر کروائیں جن میں لوور (LOUVRE) کا شاہی محل اور عجائب گھر خاص طور پر قابل ذکر ہے۔ بے سٹل (BASTILLE) کا قلعہ جو بعد میں سیاسی جیل خانے کے طور پر استعمال ہوا اسی بادشاہ کے عہد میں تعمیر

ہوا تھا۔ ۱۴۲۲ء میں انگریزوں نے پیرس پر قبضہ کرلیا اور ۱۴۲۹ء میں انہوں نے یہاں سے جون آف آرک کی آزادی فرانس کی مہم کا مقابلہ کیا۔

موجودہ پیرس کا آغاز پندرھویں صدی کے آخر میں یورپ میں تحریک احیائے علوم و فنون (RENAISSANCE) کے اجرا سے ہوتا ہے۔ جس کی وجہ سے پیرس علم و ہنر کا ایک بہت بڑا مرکز بن گیا اور یہاں پر کئی عظیم الشان عمارات خصوصاً شاہی محلات، گرجے، عجائب گھر اور مجسموں سے آراستہ باغات اور خیابان تعمیر ہوئے۔ ۱۵۶۴ء میں ملکہ کیتھرین ڈی میڈی سی (CATHERINE de MEDICI) نے ٹوئیلریز (TUILERIES) کے محلات اور باغات کی تعمیر شروع کی اور لوئی چہاردہم (LOUIS IVX 1638-1715) کے عہد حکومت میں پیرس ہنر و فن کی ترقی اور تعمیر و آرائش کے لحاظ سے اپنے کمال کو پہنچ گیا تھا۔

نپولین بوناپارٹ کے عہد میں پیرس نے مزید ترقی کی اور پھیل کر اپنے مضافات سے مل گیا۔ اس دور میں یہاں پر طاقِ نصرت (ARC de TRIOMPHE) اور کئی خوبصورت خیابان اور چوراہے تعمیر ہوئے۔ آج دریائے سین پر تیس سے زائد پل شہر کے ایک حصے کو دوسرے حصے سے ملاتے ہیں۔

پچھلے سو سال میں پیرس تین بار جرمنوں کی ہوس ملک گیری کا نشانہ بنا۔ ۱۸۷۰ء میں جرمن شہنشاہ قیصر ولیم اول نے نپولین کے بھتیجے نپولین سوم کو شکست دے کر پیرس پر قبضہ کر لیا۔ اور بیچارے نپولین کو بھاگ کر انگلستان میں پناہ لینی پڑی جہاں ۱۸۷۳ء میں اس نے انتقال کیا۔ اپنے بائیس سالہ عہد حکومت میں نپولین سوم نے پیرس کے بیشتر حصوں کو نئے سرے سے تعمیر کروا کر اس شہر کی شکل بدل دی تھی۔ ستمبر ۱۹۱۴ء میں پہلی جنگ عظیم کے آغاز پر جرمنوں نے پیرس کو پھر فتح کرنے کا منصوبہ تیار کر کے اس پر چڑھائی کی، لیکن فرانسیسی فوجوں کی سخت مدافعت کے باعث وہ کامیاب نہ ہو سکے۔ لیکن دوسری جنگ عظیم میں ہٹلری فوجوں کی زبردست یلغار کے پیش نظر مارشل پتیاں (MARSHAL PETAIN) کی حکومت پیرس کو شہر آزاد (OPEN CITY) قرار دے کر خود وشی (VICHY) کے مقام پر منتقل ہو گئی، اور اس طرح اس شہر کو تباہی اور بربادی سے بچا لیا۔

پیرس کے وسط میں دریائے سین کے کنارے نپولین کا عالیشان مقبرہ پیرس کا سب سے زیادہ پر کشش مقام ہے۔ نپولین کو اس شہر سے وہی تعلق ہے جو نگینے کو انگشتری سے۔ اس کا جسد خاکی اپنی آخری آرام گاہ سے آج بھی پیرس پر حکمرانی کر رہا ہے۔ اس کی تصویروں اور مجسموں سے جا بجا دکانیں اور مکانات مزیّن ہیں۔ بچوں کو اوائل عمر ہی سے کھلونوں کی صورت میں اس کے نام سے روشناس کرایا جاتا ہے۔ اگرچہ وہ جذب و جوش جو قریباً ڈیڑھ سو سال قبل نپولین نے فرانسیسی قوم کے دلوں میں پیدا کیا تھا آج بالکل مفقود ہے، لیکن اس کی ذاتی عظمت و شوکت پوری طرح قائم ہے۔ نپولین کے مقبرے کی وجہ سے اس شہر

کے وقار میں اضافہ اور اس کے حسن میں تنوع ہے۔

پیرس مغربی آرٹ اور کلچر، تہذیب اور تمدن، حسن و رومان اور عیش و نشاط کا دنیا بھر میں سب سے عظیم الشان مرکز اور مظہر ہے۔ جہاں ہر قدم پر اور زندگی کی ہر روش میں ہنرہائے زیبا کی نمائش ہے۔ جہاں ہر پتھر اور ہر اینٹ پر تاریخ کے نقوش ابھر رہے ہیں۔ اپنی طرز تعمیر، صفائی اور فضا کے لحاظ سے یہ ساری دنیا میں حسین ترین شہر شمار کیا جاتا ہے اور اہل فرانس کی انتہائی نفاست پسندی، فنون لطیفہ سے گہری دل بستگی، خوش پوشی و خوش ذوقی اور عیش و طرب کی زندگی پر ایمانِ کامل نے اسے مادی ترقی اور کاریگری کے کمال کا نمونہ بنا دیا ہے۔ سارے کا سارا شہر اک جاذبِ نظر اور جاذبِ دل نمائش گاہ ہے۔ جتنے حسین چہرے صرف اس شہر میں دیکھنے میں آئے وہ سارے یورپ اور مشرق وسطیٰ میں نہیں دیکھے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سارے زمانے کا حسن سمٹ کر یہاں جمع ہو گیا ہے۔ کوئی تین سو کے قریب ناچ گھر، تھیٹر اور سینما وغیرہ جا بجا پھیلے ہوئے ہیں جہاں غروبِ آفتاب سے علی الصباح تک تفریح و نشاط کا دور چلتا ہے۔ اس شہر میں شراب سوڈا واٹر سے ارزاں ہے۔ اور پینے کے لئے سادے پانی کا استعمال کسی بیماری کی نشانی خیال کیا جاتا ہے۔

پیرس کی تہذیبی اور تمدنی اہمیت اور فوقیت کا اندازہ اس کے ۱۵۷ عجائب گھروں اور آرٹ گیلریوں کے نادرِ روزگار ذخائر سے بخوبی ہوتا ہے۔ یہاں کا سب سے بڑا عجائب خانہ لوور دنیا بھر میں ایک امتیازی حیثیت کا حامل ہے۔ یہ عظیم الشان محل مدتوں شاہان فرانس کی جائے سکونت رہا۔ لوئی چہاردہم اور نپولین کے زمانے میں اس محل میں مزید توسیع کی گئی۔ نپولین نے اپنی فتوحات کے دوران میں حاصل شدہ نوادر سے اس محل کے ایک حصے کو آرٹ گیلری میں تبدیل کر دیا تھا۔ نپولین کے بعد اس ساری عمارت کو عجائب گھر بنا دیا گیا۔ اس کی وسعت کا اندازہ اس امر سے ہو سکتا ہے کہ سارے عجائب گھر کو دیکھنے کے لئے کم از کم تین دن درکار ہیں۔ پتھر کی یہ سہ منزلہ عمارت کئی ایکڑ زمین میں پھیلی ہوئی ہے جو ہر دور اور ہر اسکول کے مصوری اور مجسمہ سازی کے شاہکاروں سے مزین ہے۔ تصویروں میں مشہور اطالوی آرٹسٹ لیونارڈو ڈاونچی (LEONARDO da VINCI) کی غیر فانی "مونا لیزا" (MONA LISA) اور رافیل (RAPHAEL) سان زیو (SANZIO) کی جون آف اراگان (JOAN OF ARAGON) اور مجسموں میں شہرۂ آفاق وینس ڈی میلو (VENUS de MILO) اور ونگڈ وکٹری آف سیمو تھریس (WINGED - VICTORY OF SAMOTHRACE) شامل ہیں جو ہر دیکھنے والے سے خراج تحسین وصول کرتے ہیں۔

صبح کے وقت پیرس کا ایک نقشہ خرید کر جب میں نپولین کی طاقِ نصرت کے قریب سے پیادہ پا شہر کی سیر کو نکلا تو پہلا خیال جو مجھے آیا وہ یہ تھا کہ فرانسیسیوں کی بجائے اگر یہ خوبصورت شہر کسی اور قوم کے قبضے

میں بھی ہوتا تو جنگ کی تباہی سے بچانے کے لئے شاید وہ بھی اسے "شہرِ آزاد" قرار دے دیتی۔ یہ شہر جس کا چپہ چپہ بلور کی مانند صاف' اعلیٰ ہنرمندی کا نمونہ اور دلپذیر روایات کا حامل ہے اگر بمباری سے برباد کر دیا جاتا تو یہ انسانی تہذیب کی شاید سب سے زیادہ المناک داستان ہوتی۔ اگر جنگ کے دوران میں اہل پیرس نے یہ فیصلہ کیا کہ وہ شہر کو برباد نہیں ہونے دیں گے تو یہ ان کے مزاج کے عین مطابق تھا اور نپولین کو اس دار فانی سے رخصت ہوئے بھی تو اتنا عرصہ گزر چکا تھا۔

جوں جوں میں خیابانوں اور چہار راہوں میں گھومتا رہا اور بے تاب نگاہوں سے ہر چیز سمیٹتا رہا میرا شوقِ دید بڑھتا ہی چلا گیا۔ بعد دوپہر میں تھکاوٹ سے چُور اور اپنے ہوٹل سے بہت دور بھوک کے ازالہ کی طرف متوجہ ہوا تو اچانک میری نظر ایک ریستوران کے سائن بورڈ پر پڑی' جہاں نہایت جلی حروف میں مرقوم تھا۔ اٹومک لنچ (ATOMIC LUNCH)۔ تجسس کشاں کشاں مجھے اس ریستوران میں لے گیا۔ یہ ایک امریکن ریستوران تھا اور شہر کے اس حصے میں بے حد مقبول تھا۔ ہال کمرہ لوگوں سے کھچا کھچ بھرا ہوا تھا۔ خوراک اور سروس دونوں قابلِ ستائش اور دام نہایت موزوں۔ میں نے منیجر سے اٹامک لنچ کے معنی پوچھے تو وہ مسکرا کر کہنے لگا کہ دوسرے ہوٹلوں اور ریستورانوں کے مقابلے میں یہاں سروس بہت تیز ہے۔ اور چونکہ لوگوں کی زندگی بہت مصروف ہے' انہیں لنچ کا بہت قلیل وقفہ ملتا ہے۔ اس دِقّت کو دور کرنے کے لئے ہم نے نہایت مستعد ملازمین رکھے ہیں اور اشیائے خوردنی کی تیاری کا ایسا سسٹم بنایا ہے کہ آرڈر کے چند منٹ کے اندر اندر خوراک میز پر مہیا کر دی جائے۔ بعد میں تجربہ نے اس کے بیان کی پوری تصدیق کی۔ یہ امریکن دماغ کی اختراع خوب کامیاب تھی۔

ریستوران سے باہر نکلا تو سامنے دریائے سین کے کنارے مشہور ایفل مینار نظر آیا اور میں نہایت بے تابی سے چوراہوں میں مشاہیر فرانس کے مجسموں کے پاس سے گزرتا ہوا دریا کے پل کی طرف لپکا۔ ایک طرف پیلس شیلو (PALACE CHAILLOT) کی ماڈرن آرٹ گیلری اور دوسری طرف دیوہیکل آہنی مینار جس کی چوٹی پر فرانس کا ترنگا قومی جھنڈا لہلہا رہا تھا۔ درمیان میں شیشے کی مانند صاف اور چمکدار جوئے آب' ہلکے ہلکے رقص کرتی ہوئی اور دونوں طرف پتھر کی دیواروں سے اٹھکیلیاں کرتی ہوئی' بہ رہی تھی۔ سین پیرس کی جان ہے اور صفائی میں اس شہر کی خوبیوں کا آئینہ دار ہے۔ یہ ۹۸۴ فٹ اونچا آہنی مینار جو عجائباتِ روزگار میں سے ہے ۱۸۸۹ء میں مشہور فرانسیسی انجینئر الگزینڈر گستاف ایفل نے پیرس کی بین الاقوامی نمائش کے لئے تیار کیا تھا اور اس پر سات ہزار ٹن لوہا خرچ ہوا تھا۔ لیکن اس کی کُل لاگت پہلے سال میں ہی زائرین نے پوری کر دی تھی۔ آج بھی جو شخص پیرس میں وارد ہوتا ہے اس دیوہیکل ڈھانچے کو دیکھے بغیر واپس نہیں جاتا اور پیرس کی میونسپل کارپوریشن کے لئے یہ ایک نہایت عمدہ ذریعۂ آمدنی ہے۔ اس مینار کی پانچ منزلیں ہیں اور برقی لفٹ زائرین کو زمین سے چوٹی تک لے جاتے ہیں۔ ہر

منزل پر ریستوران' فوٹوگرافر اور نوادر فروش موجود ہیں۔ چار سو فرینک (قریباً چار روپے پاکستانی) کا ٹکٹ خرید کر میں مختلف منزلوں کی سیر کرتا ہوا کوئی پون گھنٹے کے بعد مینار کی چوٹی پر پہنچا۔ ہمارے گروہ میں مختلف ممالک کے کوئی پچیس مرد و زن شامل تھے۔ مینار پر لوگوں کا تانتا بندھا ہوا تھا۔ ایک گروہ چڑھتا تھا ایک اترتا تھا۔ موسم ابر آلود تھا اور سخت خنک ہوا چل رہی تھی' اور مینار کی چوٹی پر موسمیات کا دفتر خبریں نشر کر رہا تھا۔ چاروں طرف پیرس کا حسین شہر حد نگاہ تک پھیلا ہوا تھا۔ اس بلندی سے شہر کی طرز تعمیر کی خوبیاں پوری طرح اجاگر ہو رہی تھیں۔ دریائے سین بل کھاتا ہوا اور شہر کے دل کو چیرتا ہوا دور افق پر غائب ہو جاتا تھا۔ لیکن اس سارے منظر میں سب سے زیادہ جاذبِ نظر چیز سنہری گنبد سے پیراستہ نپولین کا پُرشکوہ مقبرہ تھا جو مینار کے نزدیک ہی فرانس کے عروج کی کھلی تفسیر بنا کھڑا تھا۔

یہ تاریخ کا ایک لطیف طنزیہ پہلو ہے کہ نپولین جو انقلابِ فرانس کی پیداوار تھا آخر کار اس عمارت میں سپرد خاک کیا گیا جو اس کی پیدائش سے قریباً سو سال پیشتر شہنشاہ فرانس لوئی چاردہم نے زخمی اور بیمار سپاہیوں کے لئے تعمیر کرائی تھی۔ یعنی HOTEL de INVALIDES۔ اس عالیشان وسیع عمارت کے ایک حصے میں اب فوجی عجائب گھر ہے جہاں نپولین کے زمانے کی توپیں' بندوقیں اور دیگر اسلحے محفوظ کئے گئے ہیں۔ اور وہ حصہ جہاں لوئی چاردہم نے چھوٹا سا گرجا بنایا تھا نپولین کے جسد خاکی سے شرف یاب ہو کر کثیر سرمایہ سے از سر نو تعمیر ہوا۔ سنگ مرمر اور سنگ سیاہ کی یہ خوبصورت عمارت سترہویں صدی کے مغربی طرز تعمیر کا حسین نمونہ ہے۔ اس کا سنہری گنبد نپولین سے فرانسیسی قوم کی غیر فانی محبت اور عقیدت کی عکاسی کرتا ہے۔ جس وقت میں نہایت بے تابی کی حالت میں مقبرے میں داخل ہوا تو نپولین کے سب تاریخی کارنامے میری آنکھوں کے سامنے رقص کرنے لگے۔ اس کی عظیم الشان فتوحات' اس کے پرجوش رومان' اس کے آخری المیہ ایام اور اس کا بعد از مرگ سفرِ پیرس۔

نپولین نے وسطی اوقیانوس میں واقع سینٹ ہیلینا (SAINT HELENA) کے سنگلاخ جزیرے میں چھ سال انگریزوں کی قید میں گزارنے کے بعد ۵/ مئی ۱۸۲۱ء کو باون برس کی عمر میں انتقال کیا۔ انیس سال تک اس کی لاش اس کی نہایت معمولی قسم کی رہائش گاہ لونگ وڈ (LONGWOOD) سے ملحقہ میدان میں دفن رہی۔ اس دوران میں فرانسیسی حکومت نے کئی بار برطانوی حکومت سے نپولین کی لاش کی واپسی کی درخواست کی جو بالآخر ۱۸۴۰ء میں منظور کرلی گئی۔ جب اس کا تابوت قبر سے نکال کر کھولا گیا تو اس کی لاش کو کسی قسم کا گزند نہیں پہنچا تھا اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ نپولین گہری نیند سو رہا ہے۔

مؤرخین کا کہنا ہے کہ ۱۸۴۰ء میں جب نپولین کا تابوت جزیرہ سینٹ ہیلینا سے پیرس لایا گیا تو لے ہاور (LE HAVRE) کی بندرگاہ سے ۱۴۳ میل دور پیرس تک دریائے سین کے دونوں کنارے رنگین جھنڈیوں' خوبصورت دروازں اور تصویروں سے سجے ہوئے تھے۔ جہاں جہاں سے جہاز گزرتا تھا خوشی کے

شادیانے بجائے جاتے تھے اور آتشبازی چھوڑی جاتی تھی اور چاروں طرف ایک عظیم قومی تہوار کا سماں تھا۔ فرانسیسی قوم یہ محسوس کر رہی تھی کہ ان کا محبوب شہنشاہ نپولین کوئی بہت بڑی مہم سر کر کے پیرس واپس آ رہا ہے۔

ہال کے وسط میں فرش سے کوئی آٹھ فٹ نیچے ایک بڑے دائرے کے اندر نپولین کی قبر ہے جو سنگ سرخ کے ایک بہت بڑے ٹکڑے سے مرصّع ہیں۔ ہال کے مختلف کونوں میں نپولین کے لڑکے شاہ روم' اس کے بھائی شاہ ہالینڈ' اس کے دو جرنیلوں اور پہلی جنگ عظیم میں اتحادیوں کے سپریم کمانڈر مارشل فوش (MARSHAL FOCH) کی قبریں ہیں۔

نپولین کا مرقد شان و جلال کا سرچشمہ ہے اور چاروں طرف تعظیم و ادب کا ماحول۔ میں قبر کے نزدیک کھڑا جذب و شوق سے سرشار اور میرے کانوں میں اس کے آخری الفاظ گونج رہے تھے: "فرانس۔ جوزفین۔"



# اتحادِ یورپ

پیرس میں دس روزہ قیام کے بعد گولڈن ایرو (GOLDEN ARROW) ٹرین کے ذریعے میں عازمِ انگلستان تھا۔ ریل گاڑی سرسبز میدانوں اور انگور کے کیف آور کھیتوں کو چیرتی ہوئی پیرس سے ۱۸۵ میل دور کیلے (CALAIS) کی بندرگاہ کی طرف رواں دواں تھی۔

"کیا تم ہسپانوی ہو؟" میرے سامنے بیٹھے ہوئے ایک مسافر کے سوال نے یکایک مجھے چونکا دیا۔ یورپ کے مختلف ملکوں میں قیام کے دوران میرے کان ایسے سوالات سے خوب آشنا تھے جو باہمی تعارف اور گفتگو کا ایک نہایت پیارا طریقہ تھا۔ میں نے اپنے اخبار کو ایک طرف رکھتے ہوئے گرم جوشی سے جواب دیا، "آپ دوبارہ کوشش کیجئے۔" اس مرتبہ مسکراتے ہوئے وہ صاحب اٹلی، یونان، مصر ہوتے ہوئے جنوبی امریکہ میں جا اترے۔ جب میں نے انہیں اب بھی ان کی ناکامی کا یقین دلایا تو فرمانے لگے، کیا تمہارا ملک ایٹم بم کے حلقۂ اثر سے آزاد ہے؟"

تھوڑی دیر کے بعد کھانے کی گھنٹی بجی اور ہم لوگ کھانے کی گاڑی میں اکٹھے ہو گئے۔ وہاں کافی بڑا مجمع تھا اور کئی قسم کی بولیاں سننے میں آ رہی تھیں۔ جس میز پر میں بیٹھا تھا وہاں خوش قسمتی سے چند انگریزی دان مسافر بھی موجود تھے۔ مجھے اطمینان حاصل ہوا کہ یہاں کھانے کے علاوہ کچھ ذہنی تفریح کا سامان بھی ہوگا۔ میرا قیاس درست ثابت ہوا اور شاید ہی کوئی ایسا بین الاقوامی مسئلہ ہو گا جو دو گھنٹوں میں اس محفل میں زیرِ بحث نہ آیا ہو۔ اپنے سابقہ تاثرات کی بنا پر اور اس گفتگو کی روشنی میں میں اس نتیجے پر پہنچا کہ مغربی یورپ کے لوگوں کے سامنے اس وقت دو مسئلے بہت اہم ہیں جنہیں وہ سفر یا حضر کسی وقت بھی فراموش نہیں کرتے اور جو ہر محفل اور مجمع میں موضوعِ سخن بنتے ہیں۔ ان میں سے ایک روسی اشتراکیت کا خوف اور دوسرا ریاست ہائے متحدہ یورپ کی تشکیل کے امکانات۔

گزشتہ جنگِ عظیم کی ہولناک تباہی نے جہاں ایک طرف مغربی یورپ کے ممالک میں عالمگیر امن کے لئے ایک گہری قدرتی خواہش پیدا کی ہے وہاں ان عوامل کے خلاف شدید جذباتِ نفرت بھی ہیں جو کسی نہ کسی صورت میں امنِ عالم کو برباد کرنے کے محرک ثابت ہو سکتے ہیں۔ یہ خواہ امریکہ کی جمہوریت پسندی

ہو یا روس کی انسانیت نوازی۔ یورپ کے لوگ جنگ کے تصور سے خائف ہیں۔ روس کا خوف ان لوگوں کے دل و دماغ پر کچھ ایسا مسلط ہے کہ بیشتر لوگ اشتراکیت کے سیلاب کو پیام موت سمجھتے ہیں اور اسے روکنے کے لئے ہر قسم کی ادھیڑ بُن میں مصروف ہیں۔ ان میں ایک تجویز ریاست ہائے متحدہ (مغربی) یورپ کی تشکیل ہے۔ یہ تجویز اگرچہ بڑی مفید اور خیال انگیز ہے لیکن اتنی آسان نہیں جتنا کہ اس کے امریکی اور دوسرے مؤیّد تصور کرتے ہیں۔ حالانکہ کافی موافق حالات ہونے کے باوجود ریاست ہائے متحدہ امریکہ کی تشکیل بے حد کشت و خون کے بعد عمل میں آئی تھی۔ یورپ میں حالات بالکل مختلف ہیں۔ ہر ایک ملک کو اپنی تاریخ، اپنی قدیم روایات، اپنے تہذیب و تمدن، اپنی زبان اور اپنے فنون لطیفہ پر بے انتہا فخر ہے اور کسی حالت میں بھی وہ اپنے قیمتی ذخائر سے دست بردار ہونے پر رضامند نہیں ہو سکتے اور نہ ہی ان کی شدید قومیت پرستی ان کو اجازت دیتی ہے کہ وہ اپنے آپ کو کسی اور وحدت میں مدغم کر دیں۔ البتہ روس کے خوف کے پیش نظر باہمی اتحاد و تعاون کی اور کئی صورتیں پیدا ہو سکتی ہیں اور ان میں سے اقتصادی اتحاد کی کوشش بہت حد تک کامیاب بھی ہو رہی ہے۔ امریکہ کی بہرحال یہ زبردست خواہش ہے کہ سارے مغربی یورپ کو واحد سیاسی اور دفاعی نظام میں منسلک کر دیا جائے تاکہ اشتراکی یورش کے خلاف مغربی جمہوریتوں کا ایک مضبوط قلعہ تیار ہو جائے۔

مغربی ممالک کے نزدیک اشتراکیت کے اثر و نفوذ کو روکنے کا سب سے اہم طریقہ اقتصادی اصلاحات اور دولت کی منصفانہ تقسیم ہے اور آج مغربی یورپ کا شاید ہی کوئی ملک ایسا ہو گا جہاں صنعت، زراعت اور سرکاری ملازمتوں میں اوپر اور نیچے کے طبقوں کے مابین قوتِ خرید کے فرق کو کم از کم کرنے کی کوشش نہ کی جا رہی ہو۔ صنعت کے میدان میں مالکان اور کارکنوں کے درمیان پورا تعاون حاصل کرنے کے لئے ان کے مشترکہ بورڈ قائم ہیں، جہاں کارکنوں کو مالکان کے برابر نمائندگی اور حقوق حاصل ہیں اور ایک خاص عرصۂ ملازمت کے بعد کارکن اپنے کارخانے کے حصے دار بن جاتے ہیں۔ فیکٹریوں کے نزدیک ہی کارکنوں کے لئے فیکٹری ٹاؤن تعمیر کئے گئے ہیں، جہاں انہیں اور ان کے بچوں کو موجودہ تمدن کی ہر آسائش میسر ہے۔ ہر کارکن کو اس کی آمدنی کے مطابق جدید طرز کا خوبصورت چھوٹا سا مکان حاصل ہے جسے وہ بیس سال کے عرصہ میں خرید سکتا ہے۔ اس کے علاوہ فیکٹری کے اندر ان کے لئے سینما، تھیٹر کلب اور تیراکی کے تالاب تعمیر کئے گئے ہیں جن میں داخلہ مفت ہے اور اُن کے بچوں کے لئے مفت تعلیم اور کھیلنے کے لئے پارکوں کا عمدہ انتظام ہے۔

اس نوعیت کی اصلاحات زراعت میں بھی رائج ہو رہی ہیں۔ بڑے بڑے زمیندار بھاری زرعی ٹیکسوں کے بوجھ سے ناپید ہو رہے ہیں اور ان کے عظیم الشان دیہاتی محلات اور قلعے جو اُمرا کی زندگی کا جزوِ اعظم تھے اب سکولوں، ہوٹلوں اور عجائب گھروں میں تبدیل ہو رہے ہیں۔ ڈیوک آف وِنڈسر نے ڈیلی

ایکسپریس میں ایک دفعہ ایک مضمون میں لکھا تھا کہ انگلستان میں زرعی اصلاحات کے ماتحت وہ دن دور نہیں جب سارے ملک میں تاجدار واحد زمیندار رہ جائے گا۔ جس تیزی سے بڑی بڑی زمینداریاں مٹ رہی ہیں اور زمیندار اُمرا جو شاہی خاندان کے لئے تاریخی ستون تھے ختم ہو رہے ہیں' شاہی خاندان کی اپنی پوزیشن بڑی کمزور ہو جائے گی۔ یہی حال بڑے زمینداروں کا مغربی یورپ کے دوسرے ممالک میں بھی ہے۔

سرکاری ملازمتوں میں نیچے کے ملازمین کی تنخواہوں کو بڑھا کر ایک معین سطح پر لایا گیا ہے تاکہ مختلف طبقات کی آمدنیوں میں فرق کم سے کم ہو جائے۔ ان اصلاحات کو روس کے خوف کا نتیجہ سمجھئے یا ان لوگوں کے اپنے سیاسی شعور کا اثر۔ بہرحال جہاں تک عوام کی بہتری اور آسائش اور ان کے معیار زندگی کو بلند کرنے کی کوشش کا تعلق ہے مغربی یورپ کے ممالک نہایت سرگرمی سے کوشاں ہیں۔

پاکستان میں لیبر کی کیا حالت ہے؟ میرے نزدیک بیٹھے ہوئے ایک بلجین مسافر نے ورمتھ کا ایک پیگ چڑھاتے ہوئے مجھ سے سوال کیا۔ میں نے گھبرا کر کھڑکی سے باہر جھانکا۔ اس سے پیشتر بھی مجھے کئی موقعوں پر اس قسم کے ناخوشگوار سوالات سے دوچار ہونا پڑا تھا اور میں نے فرار میں ہی اپنی کامیابی سمجھی تھی۔

سامنے کیلے کا تاریخی مینار رودبار انگلستان کی پاسبانی کر رہا تھا۔ سمندر کی جاں بخش ہوا کے چند جھونکے گاڑی میں آئے اور میں نے بات ٹالتے ہوئے کہا' "آہا! یہ کیلے کی مشہور بندرگاہ ہے جو تاریخ کے الٹ پھیر کی ایک دلچسپ داستان اپنے سینے میں سمیٹے ہوئے ہے۔"



# "اردوئے معلّٰی"

تقسیمِ ہند کے کئی سال بعد جب میں پہلی بار دِلّی گیا تو سب سے پہلے میں نے اپنے ایک دیرینہ دوست پنڈت ملکھی رام کو ٹیلیفون کیا۔ وہ قیام پاکستان سے قبل لاہور میں ایسوشی ایٹڈ پریس آف انڈیا میں ملازم تھے اور تقسیم ملک کے بعد دِلّی جا کر پریس ٹرسٹ آف انڈیا کے سینئر رپورٹر مقرر ہو گئے تھے۔ لاہور میں بھی وہ اردو زبان اور شعر و ادب کے شیدائی تھے دلی جا کر ان کا ذوق اور صیقل ہوا۔ میں نے جب انہیں اپنا نام بتایا تو گویا ان کے دہن سے فصاحت و بلاغت کے چشمے پھوٹنے لگے۔ میں نے کہا غنیمت ہے آج بھی دلّی میں مرصّع اردو بولنے والے کچھ لوگ زندہ ہیں ورنہ حکمرانوں نے تو اردو کو زندہ دفن کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ اس بات پر افسوس کا اظہار کرتے ہوئے وہ کہنے لگے' آپ یاد رکھیں اردو زبان کبھی نہیں مر سکتی۔ اردو پر یہ ابتلا کا وقت ہے جو گزر جائے گا اور یہ زبان پھر اپنا صحیح مقام حاصل کر لے گی۔ میرے بچے جامعہ ملیہ میں تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔ وہ کل اردو زبان کے محافظ بنیں گے۔

پنڈت صاحب کوئی چالیس منٹ تک شعر و ادب کے دریا بہاتے رہے اور میں لطف اندوز ہوتا رہا۔

آج اردو بیچاری اپنے وطن میں غریب الوطن ہے۔ ہندو سیاست دان زبان کے بارے میں تعصب سے اندھے ہو رہے ہیں اور محض مذہبی جنون کی بنا پر اردو کی جگہ ایک ایسی مردہ زبان ٹھونسنے کی کوشش کی جا رہی ہے جو ملک کے نہ کسی حصے میں بولی جاتی ہے اور نہ سمجھی جاتی ہے۔ اس سنسکرت اور قدیم بھاشا سے مرکب ہندی کا وجود ہندو درسگاہوں اور عبادت خانوں کے باہر کسی جگہ نہیں۔ عام لوگ اس سے بیزار ہیں۔ خود پنڈت نہرو اس سے نالاں ہیں۔ لیکن سیاست کے انداز دنیا میں ہر جگہ نرالے ہوتے ہیں۔ ہندو مہا سبھائی زبان کے مسئلہ کی آڑ لے کر کانگرس کو زک دینا چاہتے ہیں اور خود کانگریس کے اندر ایسے عناصر موجود ہیں جو اس معاملہ میں ہندو مہا سبھا کے ہم نوا ہیں۔ چنانچہ بے چاری اردو سیاسی تقاضوں کی بھینٹ چڑھ گئی۔

اس معاملے میں پنڈت نہرو بے بس نظر آتے ہیں لیکن پھر بھی موقع پا کر اردو کے حق میں کلمۂ خیر کہہ جاتے ہیں۔ خود عمدہ اور شگفتہ اردو بولتے ہیں اور ثقیل ہندی میں تقریروں اور سپاسناموں پر سخت برہمی کا

اظہار کرتے ہیں۔ مرحوم مولانا ابوالکلام آزاد نے تو بددل ہو کر خیریت اسی میں سمجھی تھی کہ گوشہ نشینی کی زندگی اختیار کرلی جائے۔ "میں کیا کر سکتا ہوں بھائی؟" ان کا تکیہ کلام تھا۔

دِلّی پر آج پنجابیوں کا قبضہ ہے۔ چاندنی چوک سکھوں کی آماجگاہ ہے اور نئی دلّی پر پنجابی ہندو چھایا ہوا ہے۔ یہ لوگ سیدھی سادھی پنجابی بولتے ہیں۔ شُستہ اردو بولنے والے کوچہ بَلّی ماراں کے باہر خال خال ہی ملیں گے۔ اردو اور پنجابی کے امتزاج سے ایک اور دلچسپ زبان سننے میں آتی ہے جو بہرحال ثقیل ہندی سے بدرجہا بہتر ہے۔

بھارت میں اردو زبان اور ادب سے لگاؤ رکھنے والے اصحاب بعض ہندوستانی شاعروں اور ادیبوں کے ترک وطن پر سخت ناخوش ہیں۔ ان کے خیال میں ان لوگوں نے نہ صرف احباب سے بے وفائی کی بلکہ وہ اردو زبان سے بھی انتہائی بے وفائی کے مرتکب ہوئے ہیں۔ اردو کی جو خدمت وہ پاکستان میں جاکر کرنا چاہتے تھے اس سے کہیں زیادہ خدمت وہ بھارت رہ کر سرانجام دے سکتے تھے۔

ایک روز مجھے راجیہ سبھا اور لوک سبھا کے اجلاس دیکھنے کا موقع ملا۔ ان ایوانوں کے ارکان جہاں لباس کے معاملہ میں انتہائی سادگی کا مرقع تھے وہاں زبان کے معاملہ میں بے حد پُررنگ تھے۔ جس وقت کوئی صاحب بھاشا میں تقریر فرماتے تو مینارِ بابل کی یاد تازہ کردیتے تھے۔ لوک سبھا میں بید زنی کی سزا کی منسوخی کے بل پر بحث ہو رہی تھی۔ ایک صاحب نے کھڑے ہو کر ایوان سے خطاب فرمایا:

> "آج کل اس ملک میں بہت سے شوقین جنٹلمین کا روپ بنا کر پھرتا ہے۔ یہ لوگ لڑکیوں کو چھیڑتا ہے۔ مس چیف (MISCHIEF) کرتا ہے اور ہر قسم کے ہے نس کرئم (HEINOUSCRIME) کرتا ہے۔ ایسے افرادوں پر پہلے ہی گورنمنٹ کا کوئی کنٹرول نہیں ہے۔ اگر وہپنگ (WHIPPING) کی پنش منٹ (PUNISHMENT) ہٹا دی گئی تو میں گورنمنٹ سے پوچھتا ہوں کہ ایسے افرادوں کے کرائم (CRIME) میں پروگرس ہوگا یا کمی......."

چاندنی چوک سے گزرتے ہوئے ایک روز میں نے ایک حلوائی کی دکان پر بہت بڑا مجمع دیکھا۔ میں نے کار کے ڈرائیور سے پوچھا کہ یہ کیا معاملہ ہے۔ وہ پنجابی ڈرائیور برسوں دِلّی کی فضا میں رہ کر "بلاغت" کی لذّت سے آشنا تھا۔ بیساختہ بولا کہ یہ دودھ دہی کی دکان ہے۔ یہاں کا دہی ساری دلی میں معزز سمجھا جاتا ہے۔ اور یہاں کا دودھ بے حد قابل ہوتا ہے۔

موجودہ "اردوئے معلّٰی" کے یہ جملے سن کر مجھے یکدم وہ ٹھیکیدار صاحب یاد آگئے جو ایک روز آکر میرے میزبان سے فرمانے لگے' جناب میرے بُھٹے سے بے حد لذیذ اینٹیں نکلی ہیں اگر آپ صحن میں نیا فرش لگوائیں تو بے حد مقوی فرش لگے گا۔

بھارت میں اردو کی بے حد قابل رحم حالت کے باوجود اردو سے قلبی لگاؤ رکھنے والے لوگ اس کے مستقبل کے بارے میں مایوس نہیں ہیں۔ وہ موجودہ دور کو ایک عبوری دور خیال کرتے ہیں جس کے خاتمے پر اردو پھر اپنا صحیح مقام حاصل کر لے گی۔ ان لوگوں کا خیال ہے کہ ثقیل ہندی ایسی جِنّاتی زبان کبھی نشوونما نہیں پا سکتی۔ کیونکہ مردہ سنسکرت کی طرح یہ صرف لکھی اور پڑھی جاتی ہے بولی نہیں جاتی۔



# مرزا غالب کا مکان

دِلّی کے تاریخی کوچہ بَلّی ماراں میں جا بجا مرزا غالب کے مکان کا پتہ پوچھتا ہوا جب میں جذبات سے بھرپور اس شکستہ مکان کے سامنے جا کھڑا ہوا جہاں مرزا مرحوم نے اپنی زندگی کا کافی حصہ اور آخری ایام بسر کئے تھے تو میں نے ڈیوڑھی کے سامنے مونڈھے پر بیٹھے ہوئے ایک سفید ریش بزرگ سے مزید اطمینان کے لئے پوچھا:

کیوں جناب مرزا غالب کا مکان یہی ہے؟

مرزا غالب کون؟ انہوں نے نہایت استعجاب سے میری طرف دیکھتے ہوئے فرمایا۔

میں بھونچکا سا رہ گیا۔

ان کا کھلتے ہوئے گندمی رنگ کا چہرہ نورانی داڑھی سے مزیّن' آنکھوں میں سادگی اور لاعلمی' سر پر سفید دوپلی ٹوپی اور ایک چھوٹے سے بے حیثیت حقے سے گہرے شغف کا اظہار۔ مجھے ایسا محسوس ہوا کہ فسانۂ آزاد کے اوراق سے کوئی مانوس کردار آج حقیقت کا جامہ اوڑھ کر سامنے آموجود ہوا ہے۔

میں نے کہا' یہ سامنے حکیم اجمل خاں مرحوم کے مطب والوں نے مجھے بتایا ہے کہ مرزا غالب کا مکان یہی ہے۔ آپ اس مکان کے دروازے پر بیٹھے ہوئے ہیں اور پوچھتے ہیں کہ مرزا غالب کون؟ عجیب بات ہے!

بڑے میاں مسکرائے اور کہنے لگے 'اجی حضرت ہماری تو ساری عمر اس محلے میں گزر گئی اور مرزا غالب کو کبھی نہیں دیکھا۔ آج آپ سے یہ نام سنا ہے۔

مکان کی ڈیوڑھی میں لکڑی اور کوئلوں کی دکان تھی اور مالک کسی گاہک سے مصروفِ گفتگو تھا۔ بڑے میاں کی باتیں سن کر وہ ان کی طرف متوجہ ہوا اور کہنے لگا' واہ جی واہ! تم مرزا غالب کو نہیں جانتے؟ تم نے مرزا غالب کی فلم نہیں دیکھی؟ اس میں اس مکان کا بھی سین ہے۔ تمہاری عمر تو بس حُقّہ بازی میں گزر گئی۔

بڑے میاں نے کانوں پر ہاتھ دھرے۔ انہیں مرزا غالب سے کبھی شرفِ ملاقات حاصل نہیں ہوا

تھا۔

دکان کے مالک کی اجازت سے میں ڈیوڑھی میں سے گزر کا اندر ایک مختصر سے صحن میں داخل ہوا۔ جہاں دو چارپائیوں سے زیادہ جگہ نہ تھی۔ اس کے سامنے ایک چھوٹا سا برآمدہ اور ایک کمرہ تھا۔ ایک کونے میں سے سیڑھیاں بالاخانے کو جاتی تھیں۔ یہ تھا وہ کل مکان جہاں غالب ایسے باکمال شاعر نے اپنی زندگی کا بیشتر حصہ بسر کیا۔ آج کل اس میں ایک ٹین ساز کا بسیرا ہے۔ مکان کی شکل و صورت دیکھ کر طبیعت کو بے حد کوفت ہوئی۔

جب میں مکان سے باہر نکلا تو دکان کے مالک نے مجھ سے سوال کیا' کیوں صاحب اب آپ اس سے کیا نتیجہ نکالیں گے؟

میں نے کہا' مکان دیکھ کر مجھے دوہرا صدمہ ہوا ہے۔ ایک یہ کہ غالب ایسے عدیم النظیر صاحب علم و فن نے کیسی خستہ حالی میں زندگی بسر کی اور دوسرے یہ کہ مکان جسے آج تاریخی حیثیت حاصل ہے ایک چھوٹا سا میوزیم ہونے کی بجائے کوئلے اور لکڑیوں کی دکان ہے۔

انہوں نے مجھے بتایا کہ اس مکان کو دیکھنے کے لئے لوگ وقتاً" فوقتاً" آتے رہتے ہیں اور اس کی موجودہ کیفیت دیکھ کر بہت مایوس ہوتے ہیں۔ کبھی کبھی یہ خبر سننے میں آتی ہے کہ بھارتی حکومت اس مکان کو خرید کر یہاں مرزا غالب کی یادگار قائم کرنا چاہتی ہے۔ مولانا آزاد مرحوم اس سلسلے میں بہت کوشش کرتے رہتے ہیں۔

مکان سے بالکل ملحق ایک چھوٹی سی قدیم مسجد ہے اور اس کے سامنے بازار کی دوسری طرف حکیم اجمل خاں مرحوم کا آبائی مکان ہے جہاں ان کے خاندان کے کچھ لوگ آباد ہیں۔ واپسی پر میں نے سوچا کہ ان لوگوں سے بھی ملتے چلیں۔ یہ ایک تاریخی خاندان ہے۔ اور دلّی کے اسلامی دور کی تہذیب اور روایات کا حامل۔ یہ ایک وسیع اور عالی شان عمارت تھی لیکن گردشِ روزگار کا شکار تھی۔ حکیم اجمل خاں نے جو دِلّی کے روٴسا میں شمار ہوتے تھے ۲۸/ دسمبر ۱۹۲۷ء کو ۶۲ برس کی عمر میں انتقال کیا تھا۔ ان کے محل میں امارت کی بجائے چاروں طرف عسرت اور اداسی کا مظاہرہ تھا۔ دیوان خانے میں ایک بوسیدہ دری پر دو اصحاب بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے ان سے کہا کہ صاحبِ خانہ سے ملنا چاہتا ہوں۔ ذرا اطلاع کروا دیجئے۔ تھوڑی دیر کے بعد حکیم اجمل خاں مرحوم کے بھائی کے پوتے حکیم ظفر صاحب باہر تشریف لائے۔ اور باہمی تعارف کے بعد ہم وہیں دری پر بیٹھ گئے۔ آپ ایک بااخلاق' خوش طبع اور ملنسار نوجوان ہیں۔ مختلف مسائل پر نہایت دلچسپ گفتگو فرماتے رہے۔

جب میں نے ان سے کوچہ بَلّی ماراں کی وجہ تسمیہ پوچھی تو وہ مسکرا کر فرمانے لگے کہ دلی میں پنجابی مہاجرین نے تو اس نام کو بگاڑ کر رکھ دیا ہے۔ دراصل یہ کوچہ چاندنی چوک کی تعمیر سے پیشتر کسی وقت

ملاحوں کی بستی تھا جو جمنا پر کشتی رانی کا کام کرتے تھے۔ بلّی چپو کا دوسرا نام ہے۔ اس طرح یہ کوچہ بلّی ماراں مشہور ہو گیا۔ بلّی تو پنجابیوں کی سمجھ میں نہیں آیا۔ انہوں نے سوچا کہ صحیح بِلّی ماراں ہو گا اور اپنی دانست میں اصلاح فرماتے ہوئے نام بگاڑنے کی کوشش کر رہے ہیں۔

اتنے میں اس چھوٹی سی مسجد سے نماز ظہر کی اذان بلند ہوئی اور حکیم صاحب کہنے لگے کہ یہ وہی مسجد ہے جس کے بارے میں مرزا غالب نے فرمایا تھا ۔

مسجد کے زیر سایہ خرابات چاہئے

میں نے کہا' ابھی ابھی مرزا کے مکان کے سامنے بیٹھے ہوئے ایک بزرگ سے ملاقات ہوئی ہے اور مجھے تعجب ہے کہ وہ مرزا مرحوم کے نام سے ناآشنا تھے۔

حکیم صاحب کو اس بات کے باور کرنے میں کچھ تامل سا تھا۔ چند منٹوں کے بعد میں کیا دیکھتا ہوں کہ وہی سفید ریش بزرگ ہاتھ میں حقہ تھامے اندر چلے آ رہے ہیں۔ میں نے کہا لیجئے یہی وہ صاحب ہیں جن کا میں ذکر کر رہا تھا۔ اب آپ ذرا ان سے پوچھئے۔

ظفر صاحب کہنے لگے اجی حضرت یہ تو حکیم اجمل خان صاحب کے خاص ملازم تھے۔ یہ بھلا کس طرح ہو سکتا ہے کہ انہوں نے مرزا غالب کا نام نہ سنا ہو۔ پھر ان کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا' بڑے میاں ذرا ادھر آیئے۔ آپ مرزا غالب کو نہیں جانتے؟ آپ کی بیشتر عمر حکیم اجمل خاں کے پاس گزری اور آپ نے غالب کا نام نہیں سنا؟

بڑے میاں نے حقہ زمین پر رکھتے ہوئے بڑی سادگی سے جواب دیا' حکیم اجمل خاں کے ملنے والوں میں تو کوئی مرزا غالب نہیں تھے۔ ہم نے ایسا نام کبھی نہیں سنا۔ کہیں وہ لمبی داڑھی والے مولوی صاحب تو مرزا غالب نہیں جو ساتھ کے محلے میں ہاتھ میں تسبیح لئے پھرتے ہیں اور لوگوں کے نکاح پڑھاتے ہیں؟

جب میں کوچہ بلّی ماراں سے نکل کر چاندنی چوک کے بازار میں آیا تو چاروں طرف سکھ حضرات کے پرے کے پرے جمے دیکھے۔ یہ گورونانک کا یوم ولادت تھا۔ اور سکھوں کا خاص الخاص تہوار' ایک بہت بڑے جلوس کی صورت میں یہ لوگ چاندنی چوک میں سے گزرتے ہوئے شاہی مسجد کے عقب میں سیس گنج گوردوارہ کی طرف رواں تھے۔ میں نے سکھوں کے چہروں پر مکمل اداسی چھائی ہوئی دیکھی۔ یہ زندہ دل لوگ جو ہمیشہ ہنستے چہچہاتے اور تالیاں بجاتے تھے اور دوسروں کے لئے سامانِ تفریح و تفنّن بہم پہنچاتے تھے آج ہندوستان میں واقعی افسردگی اور پژمردگی کا شکار ہیں۔ آج خالصہ کی روح خالصہ سے بیگانہ ہے۔ اس جلوس میں میں نے دیکھا کہ اتنی ہماہمی کے باوجود ان لوگوں کے چہرے بے رونق تھے اور ان کی آنکھیں اداس۔ یہ لوگ مرثیہ کے انداز میں شبد گاتے تھے اور مردہ دلی سے پیتل کی تھالیاں بجاتے تھے۔

ایک شام جب میں حضرت نظام الدین اولیاء اور حضرت امیر خسرو (رحمتہ اللہ علیہما) کے مزاروں

پر حاضری دے کر قریب ہی مرزا غالب کی تربت پر فاتحہ خوانی کے لئے گیا تو قبر پر سنگ مرمر کا چھوٹا سا نفیس روضہ دیکھ کر طبیعت کو بہت اطمینان حاصل ہوا۔ مرزا غالب نے ۱۸۶۹ عیسوی میں ۷۳ برس کی عمر میں وفات پائی تھی اور حضرت نظام الدین اولیاء علیہ الرحمتہ کی خانقاہ سے ملحقہ قبرستان میں سپردِ خاک کر دیئے گئے تھے۔

کئی سال ادھر کی بات ہے طالب علمی کے دنوں میں جب پہلی بار مجھے دِلّی جانے کا اتفاق ہوا تھا تو مرزا مرحوم کی قبر کافی مشکل سے تلاش کی تھی اور اس کی کسمپرسی کی حالت پر بے حد صدمہ ہوا تھا۔ اب مولانا آزاد مرحوم کی کوششوں سے اس قبر کو سنگ مرمر کا روضہ میسر ہے اور لوحِ مزار پر یہ اشعار کندہ ہیں ۔

رشکِ عُرفی و فخرِ طالب مُرد
اسد اللہ خان غالبؔ مُرد



کل میں غم و اندوہ میں با خاطرِ محزوں
تھا تُربتِ استاد پہ بیٹھا ہوا غمناک
دیکھا جو مجھے فکر میں تاریخ کی مجروح
ہاتف نے کہا گنجِ معانی ہے تہِ خاک

۱۲۸۵ ہجری

